بہت سے اکابر علماء متقدمین اس امر کے متصدی ہوے ہین بلکہ خود حضرت شیخ صاحب براز اسکو
جابجا مرتکب ہین اتامرون الناس بالبر وتنسون انفسکم وانتم تتلون الکتاب افلا تعقلون
قولہ فی صـ اسی وجہ سے فقہاء لکھتے ہین کہ قنیہ تصنیف زاہدی اور حاوی زاہدی و سراج
وہاج شرح مختصر قدوری اور جامع الرموز شرح مختصر وقایہ اور خزانۃ الروایات اور
مطالب المومنین یہ سب کتابین بسبب اسکے کہ جامع رطب و یابس ہین غیر معتبر ہین انپر اعتماد
کرنا نہین درست ہے اقول تصنیفات صاحب تحاف اور کتب مذکورہ مین فرق بین ہے -
صاحب اتحاف اہل سنت سے ہے اور مولف بعض کتب مذکورہ کے معتزلی ہین عدم التزام
صحت تصنیفات صاحب اتحاف مین صرف بعض امور تاریخیہ مین ہے جس پر کوئی امر دینی
موقوف نہین اور جامعیت کتب مذکورہ کے رطب و یابس کو مسائل شرعیہ فقہیہ مین ہے جنپر
مدار صوم و صلوۃ و حج و زکوۃ و دیگر امور دینیہ کا ہے پس قیاس ایک کا دوسرے پر قیاس
مع الفارق ہے اور ایسا قیاس سواے مجتہدین ہین و مجددین وشین کے دوسرے سے
متصور نہین ہے قولہ فی صـ زیادہ تفصیل اس بحث کی نافع کبیرین اور جواب ابراز الغی
کے رد مین جو بالفعل شہر لکھنو مین مولف ابراز الغی تالیف کرتے ہین موجود ہے جسکو
شوق ہو دیکھ لے اقول ملاحظہ تاریخ شیوع تبصرۃ الناقد جواب ابراز الغی اور
تاریخ شیوع نصرۃ المجتہدین سے معلوم ہوتا ہے کہ نصرۃ المجتہدین قبل طبع ہونے تبصرۃ کے
شائع ہو چکی تھی پس مولف ابراز کا رد تبصرۃ جواب ابراز کا تالیف کرنا زمان تحریر
نصرۃ المجتہدین مین جیسا کہ تراوش قلم صاحب نصرت سے کیسے ممکن ہے البتہ مگر حکایت
سرقہ اوراق جو اس رسالہ مین مرقوم ہوئی ہے راست ہو تو یہ قول اس سرقہ کا اقرار
ہے ع چہ دلاورست دزدی کہ بکف چراغ دارد و روی الشیخان عن ابی ہریرۃ
قال قال رسول اللہ صلعم کل امتی معافی الا المجاہرون وان من المجانۃ ان یعمل الرجل باللیل
عملا ثم یصبح وقد سترہ اللہ فیقول یا فلان عملت البارحۃ کذا وکذا وقد بات یسترہ ربہ ویصبح

بکشت سترالله عنه پس یہ سارق اور آپکے محرض اور آپکے اعوان و انصار اور آسپر
راضی ہونیوالے سب مصداق اس حدیث کے ہوئے وقانا الله تعالیٰ وجمیع
اہل العلم من امثال ہذه الشنائع والفضائح **قولہ فی صفحہ ۱۲۴** الحاصل ایسی تصانیف
غیر منقحہ اور غیر معتبرہ کی کثرت کسیطرح باعث فضیلت نہین ہے **اقول** صدہا مسائل
کی تنقیح و تحقیق علی وجہ الکمال تصانیف جناب نواب صاحب بہادر مین موجود ہے
کما لا یخفی علی من لہ ادنی المام بہا پہر اگر بعض امور تاریخیہ مین سہو ناسخ یا خطائے
طابع سے کوئی غلط واقع ہوا ہو یا کوئی امر کسی کتاب سے نقل کیا گیا ہو اور منقول عنہ
مین مثلاً غلط تہا اور تنبیہ اُسکی غلطی یا صحت پر نکی گئی تو اُنکی باعث فضیلت ہونے مین
کچہ خلل نہین آتا اور متقدمین علما مین سے کون ایسا ہے کہ جسکی تصانیف مین اس
قسم کے مسامحات واقع نہین ہوئے پس اگر یہ مسامحات سبب ہون اس امر کا
کہ باعث فضیلت ہونے سے اُنکو خارج کر دین تو لازم آتا ہے کہ تصانیف سب علمائے
متقدمین کی باعث فضیلت اُن علما کا نہون اور اُسکی تفصیل تبصرة الناقدین
گذر چکی ہے علاوہ اسکے نواب صاحب نے کوئی تالیف تصنیف اس غرض سے نہین
کی ہے کہ لوگ اُنکو فاضل سمجہین اور اُنکے معتقد و مرید ہون بلکہ واسطے نفع اہل حق
کے جو طالب اتباع کتاب و سنت کے ہین کتب علماء محدثین کا ترجمہ یا جمع متفرق
کیا ہے یہ شوق شیخ جی اور اُنکے چیلون ہی کو مبارک ہو جو اپنی تشہیر فضیلت مشتق
از فضول کی لیے دس پانچ کتب فروع حنفیہ سے روایت کشی فرما کر زبردستی کے
مصنف بنتے ہین اور دو چار حرف ہَین بَین لکہکر حواشی سے کتب سابقین کو تباہ
اور اپنے رسائل فقہیہ وغیرہ کو ملحق مولفات اولین کر کے اپنی تشہیر چاہتے ہین من سمع
سمع الله بہ ومن یرائی یرائی الله بہ رواه مسلم عن جندب مرفوعا وفی حدیث آخر عن
ابن عمر مرفوعا من سمع الناس بعلمہ سمع الله بہ اسامع خلقہ وحقره وصغره رواه البیہقی

ن شعب الایمان نواب صاحب تو اپنے نام پر لفظ مولوی وغیرہ بھی نہین لکھنے دیتے
پھر انکو اظہار فضیلت سے کیا سروکار فضیلت کا اظہار تالیف ناکارہ وہ کرے
جسکو حیدرآباد کشمیر وغیرہ مین امید روزگار یا وکالت درکار ہو کہ چندین تشکل از برائے
اکل جسکو خدا نے سوا اپنے دوسرے کا محتاج نرکہا ہو اور سو علماء و فضلاء کو وہ روزگار
دیکتا ہو وہ اپنی فضیلت کا اشتہار کیون دینے لگا نعوذ باللہ من سوء الفہم ؛ ؛
قولہ فی صـ چوتھے یہ کہ کثرت تصانیف اس جہت سے موجب فضیلت ہوتی ہے
کہ اس سے مولف کی وسعت نظر اور قوت علم اور تحقیق کی کیفیت منکشف ہوتی ہے
اور یہ امر تصانیف بہوپالیہ قنوجیہ مین مفقود ہے اس وجہ سے کہ یہ تصانیف جیسا کہ
زبانی بعض ثقات اور صادقین آیندگان بہوپال سے معلوم ہوا دو قسم پر منقسم مین بعض
تو ایسے ہین کہ انہین نواب صاحب نے ایک دو کتاب علماء سابقین کو لیکے ملخص کر دیا اور
کچھہ تہوڑا سا بڑہا گہٹا کے اپنا نام نامی درج کر دیا جیسے دو رسالے انکے جنت و نار مین
ہین وہ دونو بالکل بدور سافرہ فی احوال الآخرہ تالیف سیوطی سے ماخوذ ہین اور
جیسے رسالہ انکا علامات قیامت مین کہ وہ بالکل الاشاعہ فی اشراط الساعہ تصنیف برزنجی
سے ملخص ہے اور جیسے ابجد العلوم و اتحاف النبلا وغیرہ کہ وہ بالکل کشف الظنون
اور مقدمہ ابن خلدون سے مسروق ہے اور بعض ایسے ہین کہ انکے انصار انکو جمع
کرتے ہین اور ادہر ادہر سے نقل کرکے ایک مجموعہ بناتے ہین اور بعد انکے اس محنت
کے نواب صاحب اپنا نام نامی درج فرمالیتے ہین پس اس طرح کی تصانیف بہلا کیونکر باعث
فضیلت کے ہو سکتے ہین **اقول** یہ قول اول دلیل ہے اس امر پر کہ صاحب انصرت
تالیف و تصنیف اور اسکے اقسام اور اسکے حسن و قبح سے بالکل ناواقف ہے اسواسطے
بیان کرنا اسکے معنی اور اقسام کا مناسب معلوم ہوتا ہے کشاف اصطلاحات الفنون
مین مرقوم ہے التالیف ہو لغۃ ایقاع الالف بین شیئین او اکثر و عرفا مرادف الترکیب

وهو جعل الاشياء بحيث يطلق عليها اسم الواحد وقد يقال التاليف جمع اشياء متناسبة
ويعتبر باشتقاقه من الالفة فهو اخص من التركيب كذا في البرجندي شرح مختصر الوقاية
في الخطبة ويعلم من ذلك حد المولف فهو مرادف للمركب او اخص منه اور یہی اسی عین
دوسرے مقام پر موجود ہے التركيب بالكاف لغة الجمع وعرفا مرادف التاليف وهو
جعل الاشياء المتعددة بحيث يطلق عليها اسم الواحد ولا تعتبر في مفهومه النسبة
بالتقديم والتاخير كما عرفت في لفظ الترتيب بخلاف التاليف فانه تعتبر فيه المناسبة
بين الاجزاء لانه ماخوذ من الالفة صرح بذلك السيد الشريف في حاشية الكشاف كذا
في شرح التهذيب لليزدي فالمركب على هذا هو مجموع الاشياء المتعددة الماخوذة
بالحيثية المذكورة انتهى قال الشيخ احمد اليمني في بحر النفائس كل تاليف خلا عن ثمانية
فانما هو ضرب من الهذيان معدوم قد اخترع ومفرق قد جمع وناقص قد كمل ومجمل
قد فصل ومسهب قد هذب ومخلط قد رتب ومبهم قد عين وخطأ قد بين كذا عد ابو حيان
قال الحافظ ابن الوزير ويمكن الزيادة فيها انتهى اور کشف الظنون میں موجود ہے
واعلم ان كتب العلوم كثيرة لاختلاف اغراض المصنفين في الوضع والتاليف ولكن
ينحصر من جهة المعنى في قسمين الاول اما اخبار مختلفة مرسلة وهي كتب التواريخ واما
اوصاف وامثال ونحوها قيدها النظم وهي دواوين الشعر والثاني قواعد علوم وهي تنحصر
من جهة المقدار في ثلثة اصناف الاول مختصرات تجعل تذكرة لرؤس المسائل ينتفع
بها المنتهي للاستحضار وربما افادت بعض المبتدئين الاذكياء لسرعة هجومهم على المعاني
من العبارات الدقيقة والثاني مبسوطات تقابل المختصرات وهذه ينتفع بها للمطالعة والثالث
متوسطات ونفعها عام ثم ان التاليف على سبعة اقسام لا يؤلف عالم عاقل الا فيها
وهي اما شيء لم يسبق اليه فيخترعه او شيء ناقص يتممه او شيء مغلق يشرحه او شيء طويل يختصره
دون ان يخل بشيء من معانيه او شيء متفرق يجمعه او شيء مختلط يرتبه او شيء اخطأ فيه مصنفه

فصل وينبغي لكل مؤلف كتاب في فن قد سبق اليه ان لا يخلو كتابه من خمس فوائد
استنباط شيء كان معضلا او جمعه ان كان مفرقا او شرحه ان كان غامضا او حسن نظم و
تاليف او اسقاط حشو وتطويل وشرط في التاليف اتمام الغرض الذي وضع الكتاب
لاجله من غير زيادة ولا نقص وهجر اللفظ الغريب وانواع المجاز اللهم الا في الرمز والاحتراز
عن ادخال علم في علم آخر وعن الاحتجاج بما يتوقف بيانه على المحتج به عليه لئلا يلزم الدور
وزاد المتاخرون اشتراط حسن الترتيب ووجازة اللفظ ووضوح الدلالة وينبغي
ان يكون مسوقا على حسب ادراك اهل الزمان وبمقتضى ما تدعوهم اليه الحاجة فمتى كانت
الخواطر ثاقبة والافهام للمراد من الكتب متناولة قام الاختصار لها مقام الاكثار واغنت
بالتلويح عن التصريح والا فلا بد من كشف وبيان وايضاح وبرهان ينبه الذاهل
ويوقظ الغافل انتهى وقال في موضع آخر اعلم ان المؤلفين المعتبر تصانيفهم فريقان
الاول من له في العلم ملكة تامة ودربة كافية وتجارب وثيقة وحدس صائب وفهم ثاقب
فتصانيفهم عن قوة تبصرة ونفاذ فكر وسداد راي كالنصير والعضد والسيد والسعد
والجلال وامثالهم فان كلا منهم يجمع الى تحرير المعاني تهذيب الالفاظ وهؤلاء احسنوا
الى الناس كما احسن الله اليهم وهذه لا يستغنى عنها احد والثانية من له ذهن ثاقب
وعبارة طلقة طالع الكتب فاستخرج دررها وحسن نظمها وهذه ينتفع بها المبتدئون
والمتوسطون ومنهم من جمع وصنف للاستفادة لا للافادة فلا حجر عليه بل يرغب اليه
اذا تاهل فان العلماء قالوا ينبغي للطالب ان يشتغل بالتخريج والتصنيف فيما فهمه منه اذا
احتاج الناس اليه بتوضيح عبارة غير مائل عن المصطلح مبينا مشكله مظهرا ملتبسه كما يكتسب
جميل الذكر وتخليده الى آخر الدهر فينبغي ان يفرغ قلبه لاجله اذا شرع ويصرف اليه
كل شغله قبل ان يمنعه مانع عن نيل ذلك الشرف انتهى وقال في موضع آخر اعلم
ان نتائج الافكار لا تقف عند حد وتصرفات الانظار لا تنتهي الى غاية بل لكل عالم

وتسلم منها خطا یحرزہ فی وقتہ المقدر لہ ولیس لاحد ان یزاحمہ فیہ لان العالم المعنوی اوسع کالبحر الزاخر والفیض الالٰہی لیس لہ انقطاع ولاآخر والعلم منح الٰہیۃ ومواہب صمدانیۃ فغیر مستبعد ان یدخر لبعض المتاخرین مالم یدخر لکثیر من المتقدمین فلا تغتر بقول القائل ماترک الاول للآخر بل القول الصحیح الظاہر کم ترک الاول للآخر فانما یستجاد الشئی و یسترذل لجودتہ ورداءتہ فی ذاتہ لا لقدمہ وحدوثہ ویقال لیس کلمۃ آخر بالعلم من قولہم ما ترک الاول شیئا لانہ یقطع الآمال من العلم ویحمل علی التقاعد عن التعلم فیقتصر الآخر علی ما قدم الاول من الظاہر وہو خطر عظیم وقول سقیم فالاول وان فازوا باستخراج الاصول وتمہیدہا فالآخر فازوا بتفریع الاصول وتشیدہا کما قال علیہ الصلوۃ والسلام امتی امۃ مبارکۃ لایدری اولہا خیر ام آخرہا وقال ابن عبد ربہ انی رأیت آخر کل طبقۃ وواضعی کل حکمۃ ومولفی کل ادب اہذب لفظا واسہل لغۃ واحکم مذہبا واوضح طریقۃ من الاول لانہ ناقض متعقب والاول بادءمتقدم انتہی وقال فی موضع آخر ومن الناس من ینکر التصنیف فی ہذا الزمان مطلقا ولا وجہ لانکارہ من اہلہ وانما یحمل علیہ التنافس والحسد الجاری بین اہل الاعصار و للہ در القائل فی نظمہ شعر قل لمن لایری المعاصر شیئا ویری للاوائل التقدیما ان ذلک القدیم کان حدیثا وسیبقی ہذا الحدیث قدیما انتہی قال الشیخ العلامۃ رفیع الدین الدہلوی فی التکمیل التصنیف تالیف الکلام لتحریرہ نثرا ونظما والمراد فی العلوم فمالم یتعلق بغیرہ صریحا فمتن او تعلق متصلا فشرح مزج او مفصولا یقال اقول ونحوہا او علی الطفرۃ فتعلیق و حاشیۃ ومن کل وجیز ووسیط وبسیط ولہ اغراض سیاقۃ بحسبہا (۱) اختراع جدید (۲) ضبط قدیم (۳) ترویج خامل (۴) جمع متفرق (۵) تجرید عن زوائد وفاسد لفظا او معنی (۶) تتمیم بلاحق کاستشارات وقیود وامثلۃ وادلۃ ومسائل و مآخذ (۷) ابانۃ حق بذکرہ او نصرا او ذبا (۸) اضاحۃ باطل بکشف شبہۃ او ضلالۃ

(۹) اشتراک فی تفرد (۱۰) اصلاح ترتیب (۱۱) تسہیل مغلق مجمل او بسط (۱۲) انتزاع
اصل من منتشر (۱۳) تفریع شعب مجمل (۱۴) تحقیق مقام او کتاب او فن یحتج مالہ دلیل علیہ
(۱۵) تبدیل نثر بنظم (۱۶) ولغۃ بلغۃ اخری انتہے ان عبارات سے کالشمس فی
نصف النہار واضح ہے کہ کتب علمای سابقین کو لیکر تلخیص کردینا ہرگز منافی معنی
تالیف وتصنیف نہین بلکہ اُن اقسام تالیف مین داخل ہے کہ جنکی نسبت علما تصریح
کرتے ہین کہ جو تالیف ان اقسام سے خالی ہو وہ ایک قسم ہذیان کی ہے اور کوئی عالم
عاقل تالیف نہین کرتا ہے مگر انہین اقسام مین اسیواسطے دیکھا جاتا ہے کہ یہ طریقہ
تلخیص قدیمًا وحدیثًا سلف وخلف اصحاب نقل اور ارباب عقل مین بلانکیر ہر زمانہ مین
جاری وشائع رہا ہے پس یہ امر اگرچہ ہر مبتدی پر فضلًا عن العالم المتبحر ظاہر ہے
مگر جو کہ معترض تعنتًا وعنادًا اکثر امور بدیہیہ یقینیہ کا بھی جحود وانکار کرتا ہے بنا علیہ
علی رغم انفہ بطریق استشہاد کے چند کتب کا ذکر جنکی تلخیص اکابر اہل علم نے کی ہے
کیا جاتا ہے ازانجملہ کتب حدیث مین سے صحیح البخاری ہے کہ اکثر اہل علم نے اسکی
تلخیص کے ساتھ اعتنا کیا ہے کشف الظنون مین مرقوم ہے وللکتاب البخاری مختصرات
غیر ما ذکر منہا مختصر الشیخ الامام جمال الدین ابی العباس احمد بن عمر الانصاری القرطبی
المتوفی سنہ ۶۵۶ بالاسکندریۃ ومختصر الشیخ الامام زین الدین ابی العباس احمد بن احمد بن عبد اللطیف
الشرجی الزبیدی جرد فیہ احادیثہ وسماہ تجرید الصریح لاحادیث الجامع الصحیح وازانجملہ
صحیح مسلم ہے کشف الظنون مین مسطور ہے ولصحیح مسلم مختصرات منہا مختصر ابی الفضل محمد
بن عبد اللہ المرسی المتوفی سنہ ۶۵۵ ومختصر الامام الحافظ زکی الدین عبد العظیم ابن
عبد القوی المنذری المتوفی سنہ ۶۵۶ وازانجملہ جامع ترمذی ہے کشف الظنون
مین لکھا ہے ولہ مختصرات منہا مختصر الجامع لنجم الدین محمد بن عقیل البالسی الشافعی
المتوفی سنہ ۷۲۹ ومختصر الجامع ایضًا لنجم الدین سلیمان بن عبد القوی المتوفی الحنبلی

المتوفی سنہ وماتہ حدیث منتقاۃ منہ عوالی للحافظ صلاح الدین خلیل بن کیکلدی العلائی اور ازانجملہ سنن ابی داؤد ہے قال فی الکشف وقد اختصرہ زکی الدین عبد العظیم بن عبد القوی الحافظ المنذری المتوفی سنہ ٦٥٦ وسماہ المجتبی اور ازانجملہ سنن نسائی ہے کہ خود اسکی تلخیص اسکے مولف نے کی ہے قال فی الکشف وروی ان بعض الامراء سال عنہ اکلہ صحیح فقال لا فقال فاکتب لنا الصحیح مجردا فلخص السنن الصغیر منہا وترک کل حدیث اوردہ فی الکبیر مما تکلم فی اسنادہ بالتعلیل وسماہ المجتبی وہو عند الکتب الستۃ واذا اطلق اہل الحدیث علی ان النسائی روی حدیثا فانما یریدون المجتبی اور ازانجملہ فتح الباری شرح صحیح بخاری ہے کہ جسکا مختصر شیخ ابو الفتح محمد بن الحسین المراغی المتوفی سنہ ٨٥٩ نے کیا ہے اور ارشاد الساری شرح صحیح بخاری بھی مختصر فتح الباری کا ہے قال القسطلانی فیہ بعد مدح الفن والکتاب طال ما خطر لی ان اعلق علیہ شرحا امزج فیہ مزجا امیز فیہ الاصل من الشرح بالحمرۃ لیکون کاشفا بعض اسرارہ مدرکا باللمحۃ موضحا مشکلہ مفیدا مہملہ وافیا بتعلیق تعلیقہ کافیا فی ارشاد الساری الی طریق تحقیقہ فشمرت ذیل العزم واتیت بیوت التصنیف من ابوابہا واطلقت لسان القلم بعبارات صریحۃ لخصتہا من کلام الکبراء ولم تحاش من الاعادۃ فی الافادۃ عند الحاجۃ الی البیان ولا فی ضبط الواضح عند علماء ہذا الشان قصد النفع الخاص والعام فدونک شرحا اشرقت علیہ من شرفات ہذا الجامع مع اضواء نورہ اللامع وخفقت منہ کواکب الدراری وکیف لا وقد فاض علیہ النور من فتح الباری انتہی قال صاحب الکشف اراد بذلک ان شرح ابن حجر مندرج فیہ اور ازانجملہ کتاب رزین ہے جسکا مختصر ابن السعادات مبارک بن محمد معروف بابن اثیر الجزری الشافعی المتوفی سنہ نے کیا ہے اور نام اسکا جامع الاصول رکھا ہے قال فیہ لما وقفت علی الکتب رایت کتاب رزین ہو اکبرہا واعمہا حیث حوی الکتب الستۃ التی ہی ام کتب الحدیث

واشتہرہا فاحببت ان اشتغل بہذا الکتاب الجامع فلما تتبعتہ وجدتہ قد اودع احادیث
فی ابواب غیر تلک الابواب اولی بذکرہ فیہا احادیث کثیرۃ وترک اکثر منہا فجمعت
بین کتابہ وبین مالم یذکرہ من الاصول الستۃ ورایت فی کتابہ احادیث کثیرۃ لم اجدہا
فی الاصول لاختلاف النسخ والطرق وانہ قد اعتمد فی ترتیب کتابہ علی ابواب البخاری
فاجتہدتُ نفسی ان اہذب کتابہ وارتب ابوابہ الی آخرہ اور اس جامع الاصول کو
بہی اکثر اہل علم نے مختصر کیا ہے قال صاحب الکشف ولہذا الکتاب العظیم مختصرات
منہا مختصر ابی جعفر محمد المروزی الاسترابادی وہو علی النسق الذی وضع الکتاب علیہ
اتمہ فی ذی القعدۃ سنہ ٦٦٩ وہو ابن تسع وستین سنۃ ومختصر شرف الدین ہبۃ اللہ بن
عبد الرحیم البارزی الحموی الشافعی المتوفی سنہ ٧٣٨ جردہ عما زادہ علی الاصول من
شرح الغریب والاعراب والتکرار وسماہ تجرید الاصول ومختصر الشیخ صلاح الدین خلیل
بن کیکلدی العلائی الدمشقی ثم القدسی المتوفی سنہ ٧٦١ واشتہر بتہذیب الاصول ومختصر
الشیخ عبد الرحمن بن علی الشہیر بابن الربیع الشیبانی الیمنی المتوفی سنہ ٩٤٤ تقریبا و
ہو احسن المختصرات سماہ تیسیر الاصول الی جامع الاصول ومختصر الشیخ احمد بن رزق اللہ
الانصاری الحنفی انتہی ملخصا وازانجملہ کتاب تہذیب الاسماء واللغات ہے قال صاحب
الکشف ولخصہ الشیخ عبد الرحمن بن محمد البسطامی وسماہ بالفوائد السنیہ والشیخ جلال الدین
عبد الرحمن بن ابی بکر السیوطی المتوفی سنہ ٩١١ مختصر ذلک الکتاب ایضا وازانجملہ کمال
فی معرفۃ الرجال ہے جسکا اختصار پہلے حافظ جمال الدین یوسف بن زکی المزی المتوفی
سنہ ٧٤٢ نے کیا اور نام اسکا تہذیب الکمال فی اسماء الرجال رکہا پہر اسکی تلخیص حافظ
شمس الدین محمد بن احمد الذہبی المتوفی سنہ ٧٤٨ نے کی اور نام اسکا تذہیب التہذیب
رکہا اور تہذیب الکمال کے اور بہی مختصرات ہیں قال صاحب الکشف وللتہذیب
مختصرات منہا الکاشف للذہبی ومختصر ابی بکر بن المحب الحنبلی المتوفی سنہ ٧٨٩ ومختصر

ابن حجر العسقلانی المتوفی سنہ ۸۵۲ھ المسمی بتہذیب التہذیب ثم اختصرہ ثانیا وسماہ تقریب التہ
ومختصر ابی العباس احمد بن سعد العسکری المتوفی سنہ ۵۵ھ وشمس الدین محمد بن علی الد
مع ضم رجال الموطا وغیرہ الیہ وسماہ التذکرہ فی رجال العشرہ انتہے اور یہی تہ
کا اختصار حافظ اندرشی صاحب العمدۃ وقاضی تقی الدین ابو بکر بن احمد بن
شہبہ الدمشقی المتوفی سنہ ۸۵۱ھ نے کیا کذا فی الکشف وازانجملہ مستدرک حاکم ہے
اسکا مختصر شمس الدین ابو عبد اللہ محمد بن احمد الذہبی الحافظ نے کیا ہے قال
الکشف واختصرہ شمس الدین ابو عبد اللہ محمد بن احمد الذہبی الحافظ المتوفی سنہ ۷۴۸ھ
ونبہ علی تساہلہ وتصحیحہ اور ازانجملہ الملخص الموطا ہے اگرچہ یہ کتاب ملخص الموطا کر کے
مشہور ہے لیکن در حقیقت ملخص شرح موطا کا ہے قال صاحب الکشف ولابن
بن محمد الاسلمی المتوفی سنہ ۴۳۲ھ موطا اضعاف موطا مالک وشرحہ القاضی حافظ ابو
محمد بن عربی المغربی المتوفی سنہ ۵۴۶ھ وسماہ القبس وانتخبہ الامام الخطابی ابو سلیمان
احمد بن محمد البستی المتوفی سنہ ۳۸۸ھ ولخص ابو الحسن علی بن محمد بن خلف القابسی و
شہور بملخص الموطا وازانجملہ کتاب التمہید ہے جسکا مختصر خود مصنف نے کیا ہے ا
نام اسکا استذکار رکھا اور اسکا مختصر ابو الولید سلیمان بن خلف باجی المتوفی سنہ ۴۷۴ھ
نے کیا اور نام اسکا منتقی رکھا اور شیخ زین الدین عمر بن احمد الشماع الحلبی المتو
سنہ ۹۳۶ھ اور ابن رشیق القیروانی المتوفی سنہ ۴۵۶ھ نے بھی تلخیص اسکی کی ہے وازا
کتاب مفتاح العلوم ہے جسکا اختصار بدر الدین محمد بن محمد بن مالک الدمشقی نے
کیا اور نام اسکا مصباح فی اختصار المفتاح رکھا پھر اس مختصر کا اختصار بدر الدین
بن یعقوب حموی نے کیا اور نام اسکا ضوء المصباح رکھا اور مفتاح کی قسم
اختصار مولی حسن معروف بحاشیمی نے کیا اور یہی شمس الدین محمد بن عبد الرح
بن عمر قزوینی معروف بخطیب دمشق نے اسکی تلخیص کی اور نام اسکا تلخیص المفتا

رکھا اور بہی اُسکا اختصار قاضی عضد الدین عبد الرحمن بن احمد ایجی نے کیا اور نام
اُسکا فوائد غیاثیہ رکھا فانا انجملہ شفای بوعلی ہے جسکا اختصار متقدمین مین سے
شمس الدین عبد الحمید بن عیسے خسروشاہی التبریزی متوفی ۶۵۲ھ نے کیا اور
متاخرین مین سے ملا محمود جونپوری نے اُسکی تلخیص کی اور نام اُسکا شمس بازغہ رکھا
اور بہی اُسکی تلخیص مولوی فضل امام خیرابادی نے کی اور نام اُسکا تلخیص الشفا رکھا
اور بہی اسکی ایک تلخیص مولوی محمد اشرف لکھنوی نے کی بالجملہ اس مقام پر چند تلخیصات
کا ذکر بطور نمونہ کے کیا گیا ورنہ یہ تلخیصات زیادہ اس سے ہین کہ اُنکا احصا کیا جاوے
کتاب کشف الظنون کو ملاحظہ کرو علی الخصوص فصل التا مین اور تلخیصات اور تجریدات
کو دیکہو اور فصل المیم مین منتخبات وملخصات ومختصرات ومنتقبات ومنتقیات کو ملاحظہ
کرو کہ کس قدر کثرت سے ہین بالجملہ ملخص کلام یہ ہے کہ معترض نے جو دو قسمین تصنیف
کی بیان کی ہین اُنمین سے قسم اول نواب صاحب کی بعض تصنیفات مین البتہ
پائی جاتی ہین مگر اسمین کچہہ عیب نہین ہے یہ کام تو بڑے بڑے اکابر علمائ کیا ہے
لما مر تفصیلہ آنفا ہان عیب اُسوقت ہوتا ہے کہ یہ امر ظاہر نکیا جاے اور یہ کتاب فلان
کتاب کی تلخیص ہے اور نواب صاحب نے جس کتاب کی تلخیص کی ہے یا جس سے اخذ کیا
ہے اُسکو ظاہر کردیا ہے خواہ صراحۃً خواہ اشارۃً مثلا مثیر ساکن الغرام کے دیباچہ
مین لکہدیا ہے انی لما عثرت علی کتاب حادی الارواح الذی الفہ الامام ابن القیم
درایت فی کشف الظنون ان تلمیذہ لخصہ بحذف الاسانید وسماہ الداعی الی اشرف
المساعی ولم تیسر ہذا الملخص فی ہذا الزمان فلخصتہ بحذف الزوائد والاسانید الخ
پس اُسکو ملخص بدور سافرہ کہنا وہی مثل ہے ع چہ خوش گفت است سعدی در زلیخا
اسپر دوسرا طرہ یہ ہوا کہ رسالہ تاریخی لقطہ بہی ملخص بدور سافرہ ٹھیرایا گیا حالانکہ اس
باب مین کوئی رسالہ اُنکو نہین ملا چنانچہ خود اُسکے دیباچہ مین فرماتے ہین ولم اقف لہ

ولا نغيره على كتاب مستقل في ذكر اشار و اهوال الجحيم وما يقابل الراحة والعيش لا خرة
دار النعيم آور یہی اسی مین لکھتے ہین ظنا منی انه لم يسبق الى مثل هذا التاليف قبلي
احد من الاعلام ولو كنت وقفت على مثل هذا الجمع لاحد منهم لم اكلف نفسي بجمع هذا
الكتاب الموعود ولم ادخلها في هذه العقبة الكؤد بلکہ بدور سافرد تو ابتک نواب صاحب
کے کتابخانہ مین موجود ہی نہین ہے اور رسالہ علامات قیامت کو بالکل ملخص اشاعہ
برزنجی کہنا وہی مثل ہے کہ جناب ما درائی کمالات دیگر تاریخ دان نیز ہستند صفحہ سوم
حجج الکرامہ مین نواب صاحب نے تصریح کی ہے اس بات کی کہ ہر انچہ در عقد الدرر
وعرف وردی و قول مختصر و مشرب وردی و برہان و توضیح و کلام مجدی وغیرہا
ایراد کردہ اند ملخص ان نوشتہ شد و مقاصد فن تاریخ از کتاب العبر و مختصر فی اخبار البشر
و کتاب المواعظ والاعتبار و ملل ونحل شہرستانی و تاریخ الخلفاء و حسن المحاضرہ و جز ان
فرا گرفتہ شد و ترتیب بر طبق ترتیب اشاعہ لاشراط الساعہ است پس جو کتاب کہ
جامع مقاصد ایک کتب خانہ جسکی تعداد تیرہ کتابون کا نام لیکر اس جگہ بتائی گئی
اور باقی کتب ماخذ کی طرف اسمین اشارہ کیا گیا اسکو بالکل تلخیص اشاعہ بالکل
جہل مرکب بلکہ دیوانگی محض ہے علاوہ اسکے اشاعہ کی اسمین تلخیص بہی نہین بلکہ
سب مطالب اسکے بتفریق الابواب مع الزیادہ مذکور کیے ہین اور ابجد العلوم کی یہ
حقیقت ہے کہ اسکے دیباچہ مین بعد ذکر نام کشف الظنون و مدینۃ العلوم و کشاف
اصطلاحات الفنون کے لکہا ہے اردت ان افرد منہا احوال العلوم و تراجم الفنون
فی تالیف الخ اور علاوہ ان ہر سہ کتاب کے رسالہ تکمیل وغیرہ سے بہی استمداد کی گئی ہے
پہر اسکو بالکل کشف الظنون اور مقدمہ ابن خلدون سے مسروق کہنا بیحیائی کا
برقع پہننا ہے اور اتحاف النبلاء کی دیباچہ مین صاف لکہا ہے کہ بیشتر استمداد در ان
از کشف الظنون رفتہ و چیزہا از نزد خود و دیگر مولفات فنون بران افزودہ شدہ

انتہے مراد مقصد اول کتاب ہے اور مقصد دوم کی نسبت یہ تحریر کیا ہے کہ بتتبع

استمداد از وفیات الاعیان وذیل او وفوات الوفیات وحسن المحاضرہ رفتہ

وچیزہا بران از نزد خود ودیگر صحف شاذہ فاذہ افزودہ شدہ انتہے لیکن لکھنا

معترض کا کہ ابجد واتحاف مسروق ہین کشف الظنون اور مقدمہ ابن خلدون

سے صریح کذب ہے اور مین پوچھتا ہون کیا سرقہ ایسے کا نام ہے کہ ایک عالم دوسرے

عالم کتاب کے سے اپنی کتاب مین بافصاح نام ماخذ نقل کرے اگر اسی کا نام ہے

تو کوئی مصنف دنیا مین الا ماشاء اللہ اس سرقہ سے خالی نہوگا خصوصًا علماء

متاخرین جنہون نے اکثر علوم مین تلخیص کتب مقدمین فرمائی ہے اور متفرق

کو ایک جگہ جمع کیا ہے حافظ ابن حجر عسقلانی کے زمانہ تک جس قدر شروح و

حواشی بخاری شریف تالیف و تحریر ہوئے تھے فتح الباری انکی جامع ہے اور

نووی نے جو شرح مسلم لکھی ہے اُسمین شرح قاضی عیاض وغیرہ کو مندرج کیا ہے

تو یہ سب نزدیک معترض کے سارق ٹھیرے خیر یہ چور ہوئے تو ہون آفت عظیم

تو یہ ہے کہ تالیفات اُستاد معترض کی بھی غالبًا اسی قسم کے ہے وہ مفت مین نام

ہوئے جاتے ہین تراجم خفیہ کو دیکھو کہ ساری کتاب دوسرے کی ہے دیباچہ لگاکر

قُلتُ وغیرہ بڑھاکر اپنے نام پر طبع کرادی اور جس مسئلہ مین کوئی رسالہ بنایا چاہا

تو معتبر غیر معتبر مشہور غیر مشہور کتب خفیہ سے روایت پر روایت نقل کرکے

ایک دو سطر اپنی طرف سے بطور بین بین بڑھاکر مصنف بنجاتے ہین ع بیحیا

باش وہرچہ خواہی کن ۔ اور قسم ثانی تصنیفات کا گمان نسبت مولفات

نوابصاحب یا درسلر سراثم ہے قال تعالی ان بعض الظن اثم کیا جناب ممدوح کی

کتب کو میان وکیل احمد نے اپنی کتاب سا سمجھا کہ بنادین تو اسکو شیخ جی فرنگی

محل کے اوپر نام ہو وکیل صاحب کا مسودات قلم خاص نوابصاحب بکجزء لیا

اب تک بہی نزدیک بعض طلبۂ علم کے موجود ہین وہ واسطے تسوید وجوہ اعذار کے
کفایت کرتے ہین اکثر کتب نوابصاحب بہادر کی کانپور لکہنؤ مین بہی طبع ہوئی ہین
اصل مسودات قلمی سے کاش وکیل صاحب اسی جگہ ام انکو ملاحظہ فرماکر تسلی خاطر
کر لیتے آور وہ کون ثقات وصادقین آیندگان بہوپال مین جنہون نے اس قسم ثانی
کا اظہار فرمایا للہ آنکے نام ذیشان سے اطلاع بخشی جاوے تاکہ درد دلکو اُسکے گہر
تک پہنچا دیا جاوے ورنہ یہ قول صرف ایک فقرہ دروغ بیانی ہے دگر ہیچ ملا دوپیازہ
نے کیا خوب کہا ہے الوکیل مجتہد دروغ نوابصاحب کی تالیفات عرب عجم مین
مثل نجوم تابان اور مانند مہر وماہ عالم مین درخشان ہے صدہا خطوط ومعروض
وتقاریظ روزانہ بابت تملق وطلب قبول وایصال کتب مذکورہ کے چلے آتے
ہین بلکہ بعض ادبار عصر نے ایک کتاب قرۃ الاعیان نام آنسے منتخب کرکے طبع
کردی ہے ایک نے بہی یہ ہذیان نہین بکا جو صاحب اعتراض نے ظاہر کیا یہ ہذیان
کیا وکالت کشمیری کی کتاب توجواب مین شیخ محی الدین لاہوری کے میان عبد الحق
تحریر فرماوین اور مصنف اس ہذیان کے وکیل صاحب قرار دئے جاوین ہذا
المرء یقیس علی نفسہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ اگر یہ سچ ہے توخدا سے شرمانا چاہئے
سه بربن عقل ودانش بباید گریست ؛ کہ خود گفتہ وخود نداند کہ چیست قولہ
فی صفحہ ۱۲۵ پانچوین یہ کہ یہ قول فاضل قنوجی کا کہ انکہ گفتہ اند کہ شایخ وی بچہار ہزار کس
سیر سند محتاج سند ہست محض مہمل ہے اسوجہ سے کہ کتب رجال اور تواریخ وغیرہ
مین علمای حدیث اور روات حدیث کے احوال مین لکھتے ہین کہ انکے اتنے شیوخ
ہین اور اتنے شاگرد ہین ان سب کی سند کہان ہے اقول یہ تقریر کتاب
انتصار الحق سے مسروق ہے آپ مرتکب سرقہ ہونا اور دوسرون پر طعن سرقہ کرنا
کمال جرأت ہے آور جواب اس سرقہ کا یہ ہے کہ اصول حدیث مین ثابت ہوا ہے

کہ کوئی خبر سوائے متواتر کے بغیر سند کے معتبر نہیں ہوتی ہے اسیواسطے کہا گیا ہے
لولا الاسناد لقال من شاء ماشاء اور اس کلیہ مین تخصیص خبر دون خبر کی نہین ہے
اور بعض کتب رجال و تواریخ حدیث مین جو اقوال مقطوع السند منقول ہین سو
اسوجہ سے بہتر ہین کہ سند اسکی دوسری کتب سابقین مین مثل تواریخ بخاری
اور تاریخ الاسلام ذہبی اور تاریخ یحیی بن معین و کتاب العلل دارقطنی و تذکرہ
و دیگر متون احادیث مین مثلاً موجود ہے علاوہ اسکے فرق بین ہے درمیان
ان امور کے کہ اہل حدیث انکو کتب رجال و تواریخ مین لکھتے ہین اور درمیان ان
امور کے کہ حنفیہ غیر محدث انکو بلا تحقیق اپنی کتب مذہب مین نقل کرتے ہین
کیونکہ باب نقل مین معتبر کلام اصحاب نقل کا ہے نہ غیر کا مثلاً باب صرف مین
اصحاب صرف کا کلام اور باب نحو مین اصحاب نحو کا کلام اور باب معانی مین
اصحاب معانی کا کلام معتبر سمجھا جاتا ہے نہ زید و عمر کا اور ایک فن مین دوسرے فن کے
اصحاب کا کلام ہرگز قابل اعتبار نہین ہوتا اسی وجہ سے یہ بات مقرر ہے کہ علم
حدیث و تفسیر مین قول اہل راے اور متصوفہ کا معتبر نہین سمجھا جاتا کہ یہ لوگ
ان علوم شریفہ سے ناواقف محض ہین الا ماشاء اللہ اور یہی وجہ ہے کہ استدلالات
حنفیہ خصوصاً اسناد متعرض آیات و حدیث سے اپنے مذہب کی تائیدات پر مقام
نزاع سے اجنبی ہوتے ہین اور لایق اعتماد نہین سمجھے جاتے اسلیے کہ انہون نے
نہ کوی تفسیر پڑہی نہ کوی کتاب حدیث اگرچہ سند کچھ لیے یا خوشامد کرکے حاصل
کرلی ہو ایک چوہے کو ایک گرہ ہلدی کی ہات لگ گئی تہی وہ بنیا بن بیٹھا
لکھنو مین ساری عمر کوی حدیث دان پیدا نہوا غنیمت ہے کہ میان عبدالحی
ایک سند بے اثر تو براے نام حاصل کر رکھی ہے کہ اندھون مین کانے راجا اور
امام صاحب کے مشایخ کا چار ہزار کو پہنچنا ارباب نقل سے ایک ثابت نہین کیا گیا ہے

ومن بدیہی فعلیہ البیان بتبیان الاسامی والاعلام قولہ فی صـــ چھپے یہ کہہ

قول فاضل قنوجی کا کہ جمعے از اہل حدیث گفتہ اند کہ بضاعت وی در حدیث مزجاۃ
است یا تو مراد اس سے یہ ہے کہ ابو حنیفہ روایت حدیث میں غیر معتبر ہیں اور یا
یہ مراد ہے کہ بہ نسبت اور ائمہ کے انکی روایتیں کم ہیں **اقول** جواب سکا باعتبار
کلا الشقین ہوسکتا ہے اگرچہ راجح و مختار شق ثانی ہے اول سطرح پر کہ امام
ابو حنیفہ کی تضعیف دارقطنی اور ابن عدی اور نسائی اور علی بن المدینی و
ابو حفص عمر بن علی اور ابو بکر بن ابی داؤد اور بخاری وغیرہم نے کی ہے دوم
اسطرح پر کہ قلیل الحدیث لکھنا امام صاحب کا بنظر انکے منقصت کے نہین ہے
بلکہ ایک امر واقعی کا بیان ہے کہ جسکے فوائد علم رجال اور اصول حدیث مین
مبین ہین اور مخفی نہ ہے کہ فضیلت کے لیے وجوہ ہوتے ہین مثلاً حضرت
ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سب صحابہ سے افضل ہین لیکن اگر بعض صحابہ مثل
ابو ہریرہ وغیرہ کے بحیثیت کثرت روایت یا اور وجوہ سے آپپر فضیلت رکھتے
ہون تو اسمین کیا قباحت ہے فضل جزی بعض صحابہ کا افضل صحابہ پر
موجب انکے منقصت کا نہین ہوسکتا اسیطرح گو امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالی کو
باقی ائمہ پر مثلاً بنظر تفقہ وورع وذکاوت بعض صحابہ علی ظن الحنفیہ فضل ہو
اور ائمہ دیگر کو بنظر قوت حفظ وکثرت وجودت وصحت روایت امام ابو حنیفہ پر
فضل ہو تو کون مانع ہے اور اسمین کیا شان امام صاحب کی گھٹتی ہے ع
سخن شناس نہ دلبرا خطا اینجا ست و صاحب نصرت نے جو آخر صفحہ ۱۲۵ سے صفحہ ۱۳۱
تک فضائل امام صاحب کے اہل حدیث سے نقل کیے ہین تو اس سے معترض علیہ کا
کیا نقصان مگر اس سے کوئی امر مخالف قول صاحب اتحاف کے ثابت نہین
ہوتا ہے پس یہ اطالت محض طول لاطائل ہے سـ۵ـطے جو حشر مین بلبلون زبان

ناصح کی یہ عجیب چیز ہے یہ طول مدعا کے لیے قولہ فی صـــ ۱۳۹ فاضل قنوجی نواب صد
بھوپال نے جنکے باب میں یہ مثل مشہور ہے فاز بالعروج بالفروج تو قسم کھالی
ہے کہ ہر تصنیف میں اپنے معائب امام کا ذکر کر دیتے ہیں اور مناقب صحیحہ کو واگذاشت
کر جاتے ہیں اقول جواب لعنۃ اللہ علی الکاذبین خود اتحاف کو ملاحظہ فرمایئے
کہ کتنے مناقب امام صاحب کے اسمین مذکور ہیں اسیطرح دیگر کتب میں اور ذرا دیدہ
شرم اٹھائیے اور مثل مذکور جو اپنے بنا کر لکھی ہے کمال علم و تہذیب پر دال ہے علم
تو اسلیے کہ فاز متعدی بنفسہ ہے نہ بالباء اور تہذیب تو خود ظاہر ہے اور یہ امر
ہرگز موجب طعن نہیں ہوسکتا ہے بعض انبیاء اللہ علیہم کو مانند ہمارے حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کے بذریعہ بعض ازواج عروج ہوا ہے اور تمتع انکے اموال مہر وغیرہ
کے ساتھ انکی طیب خاطر سے مواضع حسنہ میں بنص قطعی حلال طیب ہے قال اللہ تعالی
فان طبن لکم عن شیء منہ نفسا فکلوہ ہنیئا مریئا اور نکاح کا سبب غنا و عروج ہونا
نص قرآنی سے ثابت ہے قال اللہ تعالی وانکحوا الایامی منکم والصالحین من عبادکم
وامائکم ط ان یکونوا فقراء یغنہم اللہ من فضلہ واللہ واسع علیم اور نیک عورت کو
آنحضرت صلعم نے خیر متاع الدنیا فرمایا ہے بالجملہ بذریعہ ازواج عروج ہونا عقلا
وعرفا و شرعا کسیطرح موجب طعن نہیں ہے ویل سبب ہذا الا الحسد والنا وقل اعوذ
برب الفلق الی قولہ ومن شر حاسد اذا حسد وکیل صاحب کے موکل نے تو بلباس
ذات الفرج قمر شاہ بانسوی پر چادر چڑھا کر اور عصمت بی بی بودے چادری کا جلوہ
دکھا کر ایمان فروشی فرمائی اسکا کچھ ذکر اس جگہ نہوا مگر عروج پر ایک مثل اپنی جی سے
بنا کر دائرہ تہذیب سے خروج منظور فرمایا قولہ فی صـــ بیدھڑک لکھدیا کہ ابو حنیفہ
کی بضاعت حدیث میں مزجات ہے اور یہ نہ خیال کیا کہ اکابر محدثین اس قول کی
تکذیب کر چکے ہیں اقول محدثین جو صاحب نصرت نے نقل کیے ہیں سب

کوئی تکذیب اس قول کی نہین کرتا بلکہ اس قول کی تصدیق علی الشق الثانی تو خود
صاحب نصرت نے کی ہے اور وہی شق راجح ہے کما تقدم باقی یہ کہنا صاحب نصرت
کا کہ مضر نہین ہے محض لغو ہے صاحب تحاف نے کب بنظر مضرت کے لکھا ہے
بلکہ محض ایک امر واقعی کا بیان ہے جسکے فوائد اہل حدیث پر مخفی نہین ہین۔
بضاعت مزجات ہونیکے واسطے توشۂ امام صاحب کافی ہے جو انکی طرف منسوب ہے
اور اگر بوجہ اسکے کہ مسند یقیناً انکا نہین ہے تو معترض صاحب انکی بضاعت عمدہ کا ثبوت
بنقل روایات صحیحہ پیش کرین اور قوانین وکالت کو رونق بخشین قولہ فی صہ۲۱
یہی سب لکھتے ہین کہ ابوحنیفہ روایت حدیث مین معتبر ہین اقول یہ دعوی کلیۃً
غلط ہے کیونکہ دار قطنی اور ابن عدی و نسائی اور عمر بن علی اور ابن ابی داود وغیرہ
نے امام صاحب کی تضعیف کی ہے اور خود ان عبارات سے جنکو صاحب نصرت
نے نقل کیا ہے ثابت ہوتا ہے کہ امام صاحب مین کچھ لوگون نے کلام بھی کیا ہے
وہ عبارات یہ ہین الذین رووا عن ابحنیفۃ ووثقوہ واثنوا علیہ اکثر من الذین تکلموا
فیہ وقال یحیی بن معین اصحابنا یفرطون فی ابحنیفۃ واصحابہ پس کلیۃ دعوی کی
تکذیب خود آپکی عبارات منقولہ سے ہوتی ہے الکذوب حافظۃ لہ قولہ فی صہ۲۲
پہر بھلا انکی قلت مہارت کی حدیث مین کیا معنی ہان روایات حدیث جسقدر راوی
ائمہ نے کین ابوحنیفہ سے نہین ہوئین اقول قلت مہارت کی حدیث مین یہی
معنی ہین جسکا آپ خود اقرار کر رہے ہین کہ روایات حدیث جسقدر راور ائمہ نے کین
انسے نہین ہوئین اور یہ قول بنظر منقصت کے نہین ہے بلکہ بیان واقع ہے اور اگر
فرض کیا جاوے کہ امام صاحب کثرت روایت مین سارے جہان سے زیادہ تھے
اور وہ ضعوق روایت زیر زمین دفن ہے اور جملہ ائمہ امام صاحب اور انکے مقلدین
کا مجرد رای یا اجتہاد پر سلسلہ ہوا گیا ہے تو بہی کچھ فائدہ اس کثرت کا ظاہر نہین ہوتا

جسطرح چار ہزار شیخ ہونے کا ہے تنہا نہ ہمین زلف تو بسیار دراز ست، مژگان

تو ہم چون شب بیمار دراز ست؛ قولہ فی صفحہ الحاصل کلام فاضل قنوجی اس بحث

مین قابل سماعت کے نہین ایسا کلمہ وہی لکھیگا اور وہی تسلیم کریگا جو جاہل ہوگا

یا متعصب ہوگا اقول الفضل ما شہدت بہ الاعداء؛ قابل سماعت ہونا کلام فاضل

قنوجی کا ثابت ہوگیا اور آپنے بھی اُسکو تسلیم کرلیا کیونکہ آپ تصریح کرچکے ہین

کہ روایات حدیث جسقدر راویان ائمہ نے کین ابوحنیفہ سے نہین ہوئین تو آپ

باعتراف خود جاہل و متعصب ٹھیرے پس آنچہ بر خود میپسندی بر دیگری میپسند

قولہ فی صفحہ اس سے بڑھکر اور سنیئے فاضل قنوجی نے ابجد العلوم مین ابی حنیفہ کی

بابت انکھ بند کرکے تحریر فرما دیا لم یر احداً من الصحابۃ باتفاق اہل الحدیث اقول

جواب اسکا تبصرہ مین کما ینبغی مرقوم ہوچکا ہے اور ابراز الغی کا حوالہ اور آپکے

لکھنے کا شوق دلانا حالانکہ اسکا رد ہوچکا ہے خالی فریب ہی سے نہین ہے کما تقدم

بہ علاوہ اسکے آپ خود لکھہ چکے ہین اور یہ بھی سب لکھتے ہین کہ ابوحنیفہ روایات

حدیث مین معتبر ہین حالانکہ یہ دعوی کلیۃً محض غلط ہے پس جو تاویل آپ اِس

عموم کی کرینگے وہی صاحب ابجد العلوم کی جانب سے لفظ اتفاق کے معنی مقصود

کر لیجیے علاوہ اسکے اکثر پر اطلاق کل صحیح ہے بنص حدیث اور تعبیر بعض کی بصیغہ

جمع بھی ثابت ہے قرآن کلیم سے بلکہ واحد پر اطلاق تثنیہ کا آیا ہے جب سند

مانگوگے دیدینگے قولہ فی صفحہ اور عبارات نودی اور شعرانی وغیرہ سے یہ

قول بھی فاضل قنوجی کا اتحاف النبلاء مین لیکن درین شک نیست کہ مقلدین

مذہب ابوحنیفہ در مناقب وی سلوک سبیل مبالغہ کردہ اند تا آنکہ بعضے نوشتہ اند

کہ چہل سال بوضوء عشا نماز صبح گذرانید و در عامہ لیالی تمام قرآن در یک رکعت

ختم میکرد و سی سال افطار نمودہ و پنجاہ و پنج حج گذاردہ اینہمہ غلو صریح است انتہی

مردود ہو گیا نووی اور عبد الوہاب شعرانی اور خطیب بغدادی اور وہ لوگ جن
انہوں نے نقل کیا ہے مقلدین مذہب ابو حنیفہ سے نہ تھے حالانکہ یہ مناقب
یہ سب یہی لکھ گئے ہیں **اقول** اس کلام میں خلل ہے بچند وجوہ اول یہ کہ یہ
کہنا کہ قول صاحب اتحاف کا عبد الوہاب شعرانی کی عبارت سے مردود ہو گیا
محض غلط ہے کیونکہ عبارات منقولہ شعرانی میں کہیں اسکا رائحہ پایا نہیں جاتا
دوم چالیس برس تک عشا کے وضو سے صبح کی نماز ادا کرنا اور عامہ لیالی میں
تمام قرآن ایک رکعت میں ختم کرنا جو تہذیب الاسما میں منقول ہے راوی اسکا
اسد بن عمرو ہے اور وہ اول تو اصحاب اور اتباع ابو حنیفہ سے ہے دوم ائمہ
جرح و تعدیل نے اسمین تکلم کیا ہے طبقات کفوی میں مرقوم ہے اسد بن عمرو
القاضی البجلی الکوفی صاحب الامام ابا حنیفہ و تفقہ علیہ انتہی وقال یزید بن ہارون
لا یحل الاخذ عنہ وقال یحیی کذوب لیس بشی وقال البخاری ضعیف وقال
ابن حبان کان یسوی الحدیث علی مذہب ابی حنیفہ کذا فی میزان الاعتدال۔
سیوم تہذیب الاسما میں تیس برس تک جو علاوہ انکار امام صاحب کا منقول ہے
راوی اسکا حسن بن عمارہ ہے اور وہ متروک الحدیث ہے چہارم پچپن حج ادا کرنا
کہیں ان عبارات منقولہ معترض سے ثابت نہیں ہوتا فلا یتم التقریب پنجم ان
سب عبارات میں سند منقطع ہے پس ذمہ مدعی کے ہے پوری سند بیان کرنا
اور اسکے سب رواۃ کی توثیق کرنا ودونہ خرط القتاد اور اگر تسلیم کیا جاوے کہ
یہ مدح دنیا غلو قبیح نہیں بلکہ منقبت صحیح ہے تو مجرد کسی کا بڑا عابد زاہد حاجی صائم اللیل
ہونا مستلزم اسکا نہیں ہے کہ اسکو طالع مطلق یا متبوع برحق سمجھ کر اسکی تقلید
فرض سمجھی جاوے اثبات مناقب بسبب وجوب طاعت مقلدانہ میں ان کنتم
تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ **قولہ** فی صفحہ ۱۴۳ پس ایسے قول ضعیف پر اور وہ بھی

ایسے کا قول کہ جسکو خود مہارت فنون شرعیہ مین نہین ہے اعتبار کرنا اور اُسکو درجہ کتاب
کردینا جیسا کہ نواب بہوپال سے اور اُنہین کی تقلید کی وجہ سے آپ سے صادر ہوا
ہر عاقل کے نزدیک قبیح ہے **اقول** اسکا جواب تبصرة الناقدین مین مرقوم ہوچکا
ہے **قولہ** فی ص۱۰۲ کوئی تو تجارت سے زکوٰۃ تجارت اُڑا رہا ہے کوئی مشرک کا ذبیحہ
درست کہہ رہا ہے کوئی نماز کی قضا اگر قصداً کوئی شخص ترک کرے غیر واجب
کہہ رہا ہے بے نمازیون پر احسان کر رہا ہے اس قسم کے بہت سے اقوال نواب
بہوپالی فاضل قنوجی اور اُنکے حواری اور انصار کی تصانیف و تحریرات مین موجود
ہین انتہے ملخصاً **اقول** جواب ان سب امور کا بسیط البسیط تبصرة الناقدین مذکور
ہوچکا ہے و للہ الحمد **قولہ** فی ص۱۰۵ واہ واہ دفع تعارض کے واسطے ہدایت اپنے
فرقہ کو ہوئی تو نواب سید صدیق حسن خان کی کتب کی طرف کہ جنکی تصانیف اغلاط
و مسامحات و لغویات سے بھری ہوئی ہین انہین مین ہے کہ زکوٰۃ تجارت واجب
نہین ہے انہین مین ہے کہ قصداً اگر کوئی نماز چھوڑ دے تو اُسپر قضا واجب نہین
انہین مین ہے کہ ذبیحہ مشرک کے ہاتھ کا درست ہے **اقول** جواب ان سب امور کا
تبصرة الناقدین مین مرقوم ہے سوائے اسکے دفع تعارض کے لیے صرف نواب صاحب
ہی کی کتب کی طرف ہدایت نہین کی گئی ہے بلکہ رسالہ ابن قتیبہ اور کتاب
اُم شافعی کیطرف بہی ہدایت کی گئی ہے مگر جسکو خدا نے گمراہ کیا ہے وہ ہرگز
راہ پر نہین آتا انک لا تہدی من احببت ولکن اللہ یہدی من یشاء ع چون
خدا خواہد کہ پردہ کس درد میلش اندر طعنہ پاکان برد **قولہ** فی ص۱۰۶ انہین مین
ہے کہ بدون بسم اللہ کے اگر ذبیحہ ہوا تو اُسکا گوشت حلال ہے **اقول** لعنت اللہ
علی الکاذبین تصانیف نواب صاحب مین کہین یہ امر مرقوم نہین ہے بلکہ اسکے
خلاف مسطور ہے روضہ ندیہ مین مرقوم ہے ما صید بالسلاح الجارح والجوارح

كان حلالا اذا ذكر اسم الله عليه لحديث ابى ثعلبة الخشنى فى الصحيحين قال قلت يا
رسول الله انا بارض صيد اصيد بقوسى وبكلبى المعلم وبكلبى الذى ليس بمعلم فما يصلح لى
فقال ما صدت بقوسك فذكرت اسم الله عليه فكل وما صدت بكلبك المعلم فذكرت
اسم الله عليه فكل وما صدت بكلبك غير المعلم فادركت ذكوته فكل انتهى اور یہی
صحیحین مرقوم ہے وقد دل ما ذكرنا من هذه الادلة على ما اشتمل عليه المتن من ان
ما صيد بالجارح والجوارح كان حلالا اذا ذكر اسم الله عليه اور یہی ہیں باب الذبح
هو ما انهر الدم اى اساله وفرى اى قطع الاوداج وهما عرقان بينهما الحلقوم وذكر
اسم الله عليه ولو بحجر او نحوه كخشب وغيره ما لم يكن سنا او ظفرا لحديث رافع بن خديج
فى الصحيحين وغيرهما قال قلت يا رسول الله انا لاقو العدو غدا وليس معنا مدى فقال
النبى صلى الله تعالى عليه وآله وسلم ما انهر الدم وذكر اسم الله عليه فكلوا ما لم يكن سنا
او ظفرا وساحدثكم عن ذلك اما السن فعظم واما الظفر فمدى الحبشة اور یہی صحیحین ہے
واخرج البخارى وغيره من حديث عائشة ان قوما قالوا يا رسول الله ان قوما ياتونا
باللحم لا ندرى اذكر اسم الله عليه ام لا فقال سموا عليه انتم وكلوا قالت وكانوا حديثى
عهد بالكفر وهذا لا ينافى وجوب التسمية على الذابح بل فيه الترخيص لغير الذابح اذا شك
فى اللحم هل ذكر عليه اسم الله عند الذبح ام لا فانه يجوز له ان يسمى ويأكل اور یہی صحیحین ہے
واما ذبح الكافر لغير الله فهذه الذبيحة حرام ولو كانت من مسلم وهكذا اذا ذبح غير ذاكر الاسم الله
عز وجل فان اهمال التسمية منه كاهمال التسمية من مسلم حيث ذبحها باسم الله عز وجل
اور یہی صحیحین ہے فان قلت قد يذبحونه لغير الله او لغير التسمية او على غير الصفة
المشروعة فى الذبح قلت ان صح شئ من هذا فالكلام فى ذبيحته كالكلام فى ذبيحة
المسلم اذا وقع على احد هذه الوجوه ان عبارات سے بخوبی ظاہر ہے کہ بدون تسمیہ
کے اگر ذبیحہ ہوا تو اسکا گوشت حرام ہے پس نسبت اسکی تحلیل کی صفا اتحاف

کی طرف محض افترا اور بہتان ہے وقد خاب من افتری قول زور کو شرع میں برابر شرک
کے رکہا ہے اسطرح کی جرات وکیل دہوکل سے جابجا ہوئی اور ہوتی ہے معلوم نہین
کہ مجدد اجتہاد و مجدد تکمیل ہے یا کوئی فتوی مذہب حنفی مین اس ذبیحہ کے جواز کا
ہاتھہ لگ گیا ہے سے سخن چین را تو انم چارہ کردن کہ تامن خود نگویم او چہ چیند
و لے از مفتری نتوان برآمد کہ او از خود سخن ہے آفریند ہان شافعیہ کے نزدیک
البتہ وہ ذبیحہ کہ جسپر بسم اللہ عمدًا یا سہوًا ترک کیجاوے حلال ہے اور حنفیہ کے
نزدیک وہ ذبیحہ کہ جسپر بسم اللہ سہوًا ترک کیجاوے درست ہے پس حق ساتھہ
اس طعن کے شافعیہ پھر حنفیہ ہین نہ صاحب اتحاف قولہ فی صفحہ ۲۰ شوکانی کہ
طرق زیدیہ پر چلتا ہے اور نیل الاوطار وغیرہ مین اکثر مباحث کتب زیدیہ سے
نقل کرتا ہے اور اصول اسکے بہت سے مخالف اصول علمائی امت محمدیہ کے ہین
اور مسائل فرعیہ اسکے بہت سے موافق احکام ظاہریہ کے لغو و باطل ہین ایسے شخص کی
تصنیف پر اعتماد کرنا اور ایسے ہی نواب بہوپالی کی تصانیف پر کہ بالکلیہ کتب
شوکانی اور حرانی سے ماخوذ ہین اعتماد کرنا کسی مسلمان کو درست نہین اقول
علامہ شوکانی نے زیدیہ کے اصول و فروع دونو پر رد کیا ہے دیل الغمام شرح
شفاء اللوام مین اصول مذہب زیدیہ کو ادلہ ساطعہ کتاب و سنت اور براہین قاطعہ
قرآن و حدیث کے ساتھہ باطل کیا ہے یہ شفاء الاوام تالیف امام حسین بن محمد کے
ہے اور فرقہ زیدیہ کی اعظم کتب حدیثیہ مین سے ہے یہانتک کہ ایک جماعت نے
اُنکے ائمہ مین سے اس بات کی تصریح کی ہے کہ انہ یکفی فی اجتہاد المجتہدین ونقوم
بالمقدار المعتبر من سنۃ سید المرسلین اور جمیع زیدیہ دیار مین اسکی درس تدریس پر
عکوف رکہتے ہین اور اس کتاب مین جتنے اخبار ہین اُنکی صحت کا یقین کرتے ہین
گویا عمدہ اصول اُنکے مذہب کا یہی ایک کتاب علم حدیث کی ہے پس علامہ شوکانی نے

ان اصول کو جڑسے اکھیڑ دیا اور غالب ان اخبار کو کر سرمایۂ انکے نماز کے تھے ساتھ
اثبات وضع اور ضعف اور دیگر علل کے رد کر دیا پہر توجہ فروع مذاہب مدیہ کے
استیصال کی طرف کی اور کتاب حدائق الازہار کی کہ اس زمانہ مین معتمد علیہ فرقہ
زیدیہ کے ہے مثل وقایہ ہدایہ درمختار کے نزدیک حنفیہ کے اوسپر شرح لکھی اور نام
اوسکا السیل الجرار المتدفق علی حدائق الازہار رکہا اور اکثر اونکے فروع مذہب کو جو
خلاف مذہب اہلسنت تہی باطل کیا یہ دو نو کتابین رد مذہب زیدیہ کے ساتھ خاص
ہین ایک مین اصول کا رد ہے اور ایک مین فروع کا اور سوا اسکے علامہ شوکانی
اپنے غالب مولفات مین مذاہب زیدیہ کا تعقب فرماتے ہین جیسا کہ شرح
منتقی وغیرہ سے ظاہر ہے معترض صاحب کو شاید یہ بات معلوم نہو گی کہ زیدیہ فروع
مین حنفیہ ہین اور اصول مین معتزلہ پس اگر شوکانی زیدی ٹہیرینگے تو غایت فی الباب
یہ کہ فروع مین حنفی ہوے اور اصول مین محدث تو یہ طعن محض بیکار گئی اور اگر
زیدیہ تفضلیہ یا شیعہ ہین نزدیک معترض کے تو رد کرنا شوکانی کا انکے اصول
و فروع پر صریح دلیل ہے اسبات پر کہ وہ زیدی نہین اس جگہ احتمال تقیہ کا بہی
نہین ہوسکتا اس لیے کہ جس بادشاہ مین کے شوکانی قاضی القضات تہے یعنی
امام منصور باللہ وہ زیدی المذہب تہا اور اس رد و قدح کے پیچہے بہت کچھ
تکلیف انکو پہنچی تحاشی کو دن مین نظر نہین آتا در وبل الغمام مین ایک موضع پر
مرقوم ہے من غلا من الزیدیۃ وسب و ثلب فلیس ہو من الزیدیۃ ولا من اتباع
ائمۃ اہل البیت بل ہو رافضی معاد لغلاۃ الرافضۃ انتہے اور کتاب نثر الجوہر
شرح حدیث ابی ذر مین فرماتے ہین فعرفت بہذا ان کل رافضی خبیث علی
وجہ الارض یسیر کافرا بتکفیرہم لصحابی واحد فکان کلواحد منہم قد کفر ذلک الصحابی
فکیف بمن کفر کل الصحابۃ واستثنی افراداً یسیرۃ تنفیقا لما ہو من الضلال الخ

على الطغام الذين لا يعقلون الحجج ولا يفهمون البراهين ولا يفطنون بما يضره لعداء الاسلام
من العناد لدين الله والكيد والشر لعنة قال وقد ثبت في كتب اللغة وشروح الحديث
وكتب التواريخ ان الرافضة انما ثبت لهم هذا اللقب لما طلبوا من الامام زيد بن علي
بن الحسين رضي الله عنهم ان يتبرأ من ابي بكر وعمر فقال هما وزيرا جدي فرفضوه
وفارقوه فسموا حينئذ الرافضة اور ارشاد الغبي میں فرماتے ہیں ربما تجاوز بعض
جهال الشيعة من اهل عصرنا سب الصحابة فحكم على من لم يسب بانه ناصبي وهذه
قضية اشد من قضية السب لان هذا الجاهل حكم على جميع العلماء من السلف والخلف
بالنصب والناصبي كافر فيستلزم هذا الحكم تكفير جميع المسلمين وليس بعد هذا الخذلان
خذلان ولا اشنع من هذه الخصلة التي تبكي لها عيون الاسلام وتضحك لمثلها
الكفران وما درى هذا المخذول ان من كفر مسلما واحدا صار كافرا بنصوص السنة المطهرة
فكيف بمن كفر جميع المسلمين فيا لله العجب من جهل بلغ به جهله الفضيح الى الكفر المضاعف
نسال الله السلامة انتهى اور یہی فرماتے ہیں ومن العجائب انا سمعنا من جهال
عصرنا من يطلق اسم النصب على من يقرأ في كتب الحديث بل على من قرأ في
سائر علوم الاجتهاد ويطلقونه ايضا على ائمة الحديث بل وعلى اهل المذاهب
الاربعة وهذه مصيبة مهلكة لدين من تساهل في ذلك ولا يكون الا احد رجلين اما
جاهل لا يدري ما هو النصب ولا ما هو الناصبي او غير مبال بهلاك دينه ومن كان
بهذه المنزلة لا ينتفع بمثل هذا النصح وليس علينا الا القيام بعهد البيان للتناصح الذي
اوجبه الله ورسوله علينا ليهلك من هلك عن بينة ويحيى من حي عن بينة انتهى
جو شخص اس شد ومد سے زیدیہ کے فروع واصول کو رد کرتا ہوا اسکی نسبت کہنا
کہ طرق زیدیہ پر چلتا ہے سراسر ظلم ہے باقی رہا کتب زیدیہ سے نقل کرنا تو یہ
کچھ عیب نہیں اکثر اہل سنت مذاہب اہل بدعت کو کتب اہل بدعت سے بغرض

ردّ والبطال نقل کرتے ہین کما لایخفی علی من لہ ادنی المام بکتب الاصول والعقائد
آور یہ قول کہ اصول اُسکے بہت سے مخالف اصول علمای اُمت محمدیہ کے ہین اگر
مراد اس سے یہ ہے کہ اکثر اصول اُسکے کل علمار محمدیہ کے مخالف ہین کما ہو الظاہر
تو یہ محض دعوی بلا دلیل ہے مدعی کے ذمہ اسکا اثبات ہے وانی لہ التناوش
من مکان بعید اور اگر یہ مراد ہے کہ اکثر اصول اُسکے بعض علمار امت محمدیہ کے
مخالف ہین پس قطع نظر اس سے کہ اسکا اثبات بہی ذمہ مدعی کے ہے کچہ موجب
تشنیع نہین کیونکہ کوئی مجتہد اور کوئی عالم علمار امت سے ایسا نہین کہ اُسکے
اکثر اصول بعض علمائی امت محمدیہ کے مخالف نہون اصول فقہ حنفیہ مین
کیا خلاف حنفیہ کا ساتہہ اصول فقہ شافعیہ ومالکیہ وغیرہم کے نہین ہے اگر اسطرح کا
خلاف کسی مسئلہ اصول مین امام شوکانی رح نے بہی فرمایا تو کیا برا ہوا وہ تو
مجتہد مطلق تہے مجتہد پر تقلید دوسرے عالم کی لازم نہین آتی جو یہ خلاف سبب
اعتراض سمجہا جاوے ولکن ؎ ہنر بچشم عداوت بزرگ ترعیبست ؛ گل ست
سعدی و در چشم دشمنان خارست ؛ آور اگر یہ مراد ہے کہ اکثر اصول اُسکے جمہور علمای
امت محمدیہ کے مخالف ہین تو یہ بہی محض دعوی بلا دلیل ہے ہان اگر یون کہا جاتا
کہ بعض اصول مین وہ جمہور اہل سنت کے خلاف کرتے ہین تو البتہ اُسکے لیے
ایک وجہ صحت کی ہوسکتی ہے کیونکہ امام شوکانی رح نزدیک موافقت جمہور کوی
امر ضروری نہین ہے تاکہ اُنکی مخالفت کے ساتہہ اُنپر طعن کیجاوے جہ جائیکہ
جس جگہ مخالفت کی ہے وہ مخالفت ہمراہ دلیل قوی ہے پس کیونکر یہ بات
موجب تشنیع ہوسکتی ہے آور یہ قول کہ مسائل فرعیہ اُسکے بہت سے موافق احکام
ظاہریہ کے لغو اور باطل ہین یہ بہی محض دعوی بلا دلیل ہے معترض اگر شوکانی اور
حرانی کے رفیع قدر اور علو منزلت سے واقف ہوتا تو ایسے خرافات نہ بکتا

وکیل صاحب کو چاہیے کہ ترجمہ حرانی و شوکانی کا کتب طبقات اور رجال اور
ان رسائل مین جو مخصوص انکے تراجم کے ساتھہ ہین معائنہ کرکے اس شیوہ سرائی
سے تائب ہون قولہ ان جسکو دفع تعارض احادیث کی طرف معلوم کرنا منظور
ہو وہ طحاوی کی شرح معانی الآثار اور مشکل الآثار کو امام محمد کی کتاب الحجج کو
دیکھے اور محدثین شافعیہ کی کتب کو معائنہ کرے کہ اسنے اصل کیفیت منکشف
ہوجاوے اقول قطع نظر رکاکت عبارت سے معلوم نہین کہ علمای حنفیہ اور
محدثین شافعیہ کو کیا قربت ہے کہ جنکی کتب کی طرف واسطے دفع تعارض کے
ہدایت ہوتی ہے اور علمائی مالکیہ اور علمائی حنابلہ اور عامہ اہل حدیث سے
کیا قصور سرزد ہوا ہے کہ جنکی کتب کی طرف واسطے دفع تعارض کے ہدایت نہوی

## جواب فتوے عبد الغفور مطبوعہ مطبع حنفی دہلی واقع کوچہ ایمان ؛

اصحاب علم و خبرت و ارباب عدل و نصفت پر مخفی نرہے کہ ان ایام مین ایک فتوے
دیکھا گیا کہ جسمین سراسر حدیث و اہل الحدیث و فقہ سنت اور اوسکے احباب کی ساتھہ
استہزا مقصود ہے اسلیئے ذبا عن الدین و نصیحۃ للمسلمین جواب اوسکا لکھا جاتا ہے
قولہ جواب سوال اول کا یہ ہے کہ وہ پانی پاک ہے ترجمہ دررہیہ مطبوعہ فاروقی صفحہ
کو دیکھو پانی پاک ہی اور پاک کرنیوالا نہین بگاڑتی اوسکو ان دو نو صفت سی کوئی چیز
مگر نجاست کہ بدلی اوسکی رنگ بو مزے کو پھر آگی فرماتے ہین اور نہین فرق درمیان
تھوڑے اور بہت کے اقول اس مسئلہ کی ساتھہ امام شوکانی رح و نواب صدیق حسن
خان صاحب منفرد نہین ہین بلکہ ایک جماعت صحابہ و تابعین و من بعدہم کے مانند
امام دار الہجرۃ مالک بن انس اور اونکی اتباع وغیرہم کی اسطرف گئی ہے قال
الشوکانی رح فی النیل و قد ذہب الی ذلک ابن عباس و ابو ہریرۃ و الحسن البصری و
و ابن المسیب و عکرمۃ و ابن ابی لیلی و الثوری و داؤد الظاہری و النخعی و جابر بن زید و مالک

والغزالی انتہی وقال البخاری فی صحیحہ قال الزہری لاباس بالماء ما لم یغیرہ طعم او ریح او لون
انتہی قال الحافظ فی الفتح ومذہب الزہری ہذا صار الیہ طوائف من العلماء انتہی وقال
القسطلانی ومقتضی قول الزہری انہ لا فرق بین القلیل والکثیر والیہ ذہب جماعۃ من العلماء وایضاً قال
وقال المالکیۃ لیس للماء الذی تحلہ النجاسۃ قدر معلوم ولکنہ متی تغیر احد اوصافہ الثلاثۃ تنجس قلیلا کان
او کثیرا وقال ایضاً وقال المالکیۃ لا ینجس الا بالتغیر قلیلا کان او کثیرا جاریا کان الماء او راکدا
انتہی وقال عبد الوہاب الشعرانی فی المیزان ومن ذلک نجاسۃ الماء الراکد القلیل ای
دون القلتین اذا وقعت فیہ نجاسۃ ولو لم یتغیر عند الامام ابی حنیفہ والشافعی واحمد فی احدے
روایتیہ مع قول مالک واحمد فی الروایۃ الاخری انہ طاہر ما لم یتغیر فان تغیر فنجس وان بلغ
قلتین انتہی وایضاً قال فیہ وکذالک الخلاف فی الجاری فانہ کالراکد عند الامام ابی حنیفہ و
احمد وہو الجدید من مذہب الشافعی وقال مالک لا ینجس الجاری الا بالتغیر قلیلا کان او کثیرا
واختارہ جماعۃ من اصحاب الشافعی کالبغوی وامام الحرمین والغزالی انتہی اور دلیل اس مسئلہ کی حدیث
ابو سعید خدری کی ہی قال قیل یا رسول اللہ انتوضأ من بیر بضاعۃ وہی بیر یلقی فیہا الحیض و
لحوم الکلاب والنتن فقال رسول اللہ صلعم الماء طہور لا ینجسہ شئ جسکی تصحیح امام احمد وحاکم و یحیی
بن معین وابن حزم نے کی ہی اور ترمذی نے اسکو حسن کہا ہی اور ابو اسامہ نے اسکو جید
کہا ہی اور ابن مندہ نے کہا کہ اس حدیث کی اسناد مشہور ہی جب معلوم ہو چکا کہ یہ مسئلہ
حدیث صحیح سے ثابت ہی اور ایک جماعت کبار ائمہ کی اسطرف گئی ہی تو اسپر طعن در حقیقت طعن
آنحضرت صلعم وابن عباس وابو ہریرہ وحسن بصری وابن المسیب وعکرمہ وابن ابی لیلی وثوری
وداود ظاہری ونخعی وجابر بن زید وغزالی وزہری وبغوی وامام الحرمین پر ہی بلکہ ائمہ
اربعہ میں سی دو امام یعنی امام مالک امام احمد اور انکی اتباع پر اور جو شخص ایسی اکابر
طعن کرے اوسکی ایمان کا کیا ٹھیک ہی ونعم ما قیل ع چون خدا خواہد کہ پردہ کس درد
میلش اندر طعنہ پاکان برد اور اس حکم بالطہارۃ کا صرف یہ ثمرہ ہی کہ اگر احیانا ایسا

پانی کپڑے مین لگ جاوی تو وہ ناپاک نہین ہوتا یا اگر ایسی پانی کے سوا کوئی پانی
دوسرا میسر نہ آوے تو اوس سے وضو وغسل کرنیسے نماز درست ہی یا کسی کپڑے مین نجاست
یقینی ہو اور ایسی پانی سے وہ کپڑا دہویا جاوے تو پاک ہوجاتا ہے وامثال ذلک
نہ یہ کہ باوجود میسر آنے دوسرے پانی کے اسی سے وضو وغسل کیا جاوے اور اسی سے
کپڑا پاک کیا جاوے اسی واسطی زہری نے کہا ہی اذا ولغ فی اناء لیس لہ وضوء غیرہ یتوضأ
وقال سفیان ہذا الفقہ بعینہ لقول اللہ عزوجل فلم تجدوا ماء فتیمموا وہذا ماء کذا فی البخاری
دیکھو اگر کسی پانی مین اسقدر مخاط وتہوک وچرک گوش آدمی مخلوط ہوجائے کہ رنگ و
مزہ و بو کو بدل دے تو وہ پانی بالاتفاق پاک ہے اور حالانکہ کوئی عاقل اوسکی استعمال
کو پسند نکریگا کیونکہ قطع نظر طہارت کے نظافت بہی تو کوئی چیز ہے حدیث مرفوع مین
وارد ہے ان اللہ نظیف یحب النظافۃ رواہ الترمذی من حدیث سعد باقی رہا پینا ایسی
پانی کا اسکا جواز تو اس مسئلہ کی بناپر ہرگز ثابت نہین ہوتا ہی کیونکہ طہارت وحلت مین
ملازمہ نہین ہی بعض اشیاء طاہر ہین لیکن بوجہ مضرت یا تغیر یا استقذار یا سمیت کے اوسکا
کہانا حلال نہین ہی جیسے مٹی وافیون ومخاط وسنکہیا وغیرہا اسیطرح یہ پانی گو طاہر ہے
لیکن اس سے حلت اسکی شرب کی ثابت نہین ہوتی قولہ جواب سوال دوم کا یہ ہی
کہ کتی کی کہال وگوشت اور اوسکا گوہ وموت سب پاک ہی اور جب پاک ہی تو اوسپر نماز درست
ہے اقول امام شوکانی رح ونواب صاحب بہادر کتی کی طہارت کی ساتہہ متفرد نہین ہین
بلکہ امام مالک رح کا بہی یہی مذہب ہی فتح الباری مین مرقوم ہی وعن مالک روایۃ ان الامر
بالتسبیع للندب المعروف عند اصحابہ انہ للوجوب لکنہ للتعبد لکون الکلب طاہرا عندہم انتہی
وقال عبد الوہاب الشعرانی فی المیزان ومن ذلک قول الامام الشافعی واحمد وابی حنیفۃ
بنجاسۃ الکلب مع قول الامام مالک بطہارتہ انتہی اور ایسا ہی کتی کے گوہ وموت کے
پاک کہنی کے ساتہہ امام شوکانی رح ونواب صاحب بہادر متفرد نہین ہین فتح الباری مین ع

وقد قال جمیع بان ابوال الحیوانات کلها طاہرۃ الا الادمی وممن قال بہ ابن وہب حکاہ الاسمعیل وغیرہ عنہ انتہی اور بہی اوسمین دوسرے جگہ ہی وظاہر ایرادہ حدیث العرنیین یشعر باختیارہ الطہارۃ ویدل علی ذلک قولہ فی حدیث صاحب القبر ولم یذکر سوی بول الناس والی ذلک ذہب الشعبی وابن عیینۃ وداؤد وغیرہم وہو یرد علی من نقل الاجماع علی نجاسۃ بول غیر الماکول مطلقا انتہی وقال القسطلانی وظاہر قول المؤلف فی الترجمۃ ابوال الابل والدواب جعل الحدیث حجۃ لطہارۃ الارواث والابوال مطلقا کالظاہریۃ الا انہم استثنوا بول الادمی وروثہ انتہی اور میزان شعرانی مین مرقوم ہے ومن ذلک قول الشافعی بنجاسۃ البول والروث مطلقا مع قول الامام مالک واحمد بطہارتہما من ماکول اللحم ومع قول النخعی جمیع ابوال الحیوانات الطاہرۃ طاہر انتہی ان عبارات سی ظاہر ہوا کہ ابن وہب وشعبی وابن علیہ وداؤد ونخعی وبخاری وغیرہم کا یہی مذہب ہے اور کُتّی کی کہال پر نماز کا درست ہونا اور اوسکو دین لیکر نماز کا صحیح ہونا فقہ حنفی سے ثابت ہی قال فی الدر المختار واعلم انہ لیس الکلب بنجس العین عند الامام وعلیہ الفتوی وان رجح بعضہم النجاسۃ کما بسطہ ابن الشحنۃ فیباع ویوجر ویضمن ویتخذ جلدہ مصلی ودلوا ولو اخرج حیا ولم یصب فمہ الماء لا یفسد ماء البئر ولا الثوب بانتفاضہ ولا بعضہ ما لم یر ریقہ ولا صلوۃ حاملہ ولو کبیرا انتہی **قولہ** اور اسکے شرح مین صاحب دراری مضیہ جناب نواب صدیق حسن خان جو آج مجتہد العصر اور حدیث مین لاثانی ہین یون لکہتے ہین **اقول** یہ قول تو ایسا ہی ہی جیسا کسی نے کہا ع چہ خوش گفتہ است سعدی در زلیخا + کیونکہ دراری مضیہ تالیف نواب صاحب بہادر کی نہین ہے بلکہ امام شوکانی رح کی ہے اور نواب صاحب کی شرح کا نام روضہ ندیہ ہی **قولہ** جواب سوال سوم بہی اسی سے معلوم ہوگیا کہ منی اور رطوبت فرج عورت پاک ہی اب خواہ اوسکو شکر مین لپیٹ کر کہائی یا زبان سی چاٹی سب درست ہی **اقول** طہارت منی کی ساتہہ امام شوکانی رح و

نواب صاحب بہادر متفرد نہیں ہیں بلکہ ایک جماعت صحابہ وغیرہم کی اسطرف گئی ہے
قال النووی وذہب کثیرون الی ان المنی طاہر وروی ذلک عن علی بن ابی طالب وسعد
بن ابی وقاص وابن عمر وعائشہ وداود واحمد فی اصح الروایتین وہو مذہب الشافعی
واصحاب الحدیث وقد غلط من اوہم ان الشافعی رح متفرد بطہارتہ انتہی قال الترمذی فی جامعہ
قال ابن عباس المنی بمنزلۃ المخاط فامطہ عنک ولو باذخرۃ وقال الحافظ فی الفتح ولیس بین حدیث
الغسل وحدیث الترک تعارض لان الجمع بینہما واضح علی القول بطہارۃ المنی بان یحمل الغسل علی
الاستحباب للتنظیف لا علی الوجوب وہذہ طریقۃ الشافعی واحمد واصحاب الحدیث انتہی وقال
القسطلانی ویجمع بینہما وبین حدیث الباب علی القول بطہارتہ کما ہو مذہب الامام الشافعی
واحمد والمحدثین بحمل الغسل علی الندب او غسلہ لنجاسۃ الممر او لاختلاطہ برطوبۃ الفرج انتہی
ایضا قال وحاصل ما فی ہذہ المسئلۃ ان مذہب الشافعی واحمد طہارۃ المنی وقال ابو حنیفہ و
مالک رح نجس انتہی وقال الشعرانی فی المیزان ومن ذلک قول الامام ابی حنیفہ ومالک بنجاسۃ المنی
من الآدمی مع قول الشافعی واحمد انہ طاہر انتہی اور رطوبت فرج کی طہارۃ تو فقہ حنفی میں
مصرح ہے قال فی الدر المختار ویجی ان رطوبۃ الفرج طاہرۃ عندہ اور اوپر گذرا کہ طہارت مستلزم
حلت اکل کو نہیں ہی قال النووی وہل یحل اکل المنی الطاہر فیہ وجہان اظہرہما لا یحل لانہ مستقذر
فہو داخل فی جملۃ الخبائث المحرمۃ علینا وقال الشعرانی فی المیزان لا یلزم من طہارتہ
حلہ فقد یحرم الشئ الطاہر لضرورۃ فی بدن او عقل انتہی وقال الشوکانی فی السیل والحق
ان الاصل فی الاعیان الطہارۃ وان التحریم لا یلازم النجاسۃ فان الحشیشۃ محرمۃ طاہرۃ
وکل المخدرات والسمومات القاتلۃ لا دلیل علی نجاستہا واما النجاسۃ فیلازمہا التحریم فکل
نجس محرم ولا عکس وذلک لان الحکم فی النجاسۃ ہو المنع عن ملابستہا علی کل حال فالحکم
بنجاسۃ العین حکم بتحریمہا بخلاف الحکم بالتحریم فانہ یحرم لبس الحریر والذہب وہما طاہران
ضرورۃ شرعیۃ واجماعا انتہی قولہ اور پاک چیزوں کی اجازت قرآن میں ہی کلوا من طیبات

**اقول** یہ استدلال بدیہی البطلان ہے بدو وجہ اول یہ کہ آیت مین من تبعیضیہ موجود ہے
پس آیت مین اجازت بعض طیبات کی کہانیکی ہوئی نہ کل کی دوم یہ کہ مراد طیبات سے
آیت مین طاہرات نہین ہین بلکہ یا مراد طیب الکسب ہے کما قال عمر بن عبد العزیز یا حلال الرزق
کما قال الضحاک ہکذا فی عامۃ التفاسیر **قولہ** جواب سوال چہارم ہی بیان سے معلوم ہوگیا
کیونکہ سور کی چربی اور خون اور اوسکی بال اور کہال اور اوسکا گوہ و موت جبکہ ان
سات چیزون کے علاوہ ہے تو پاک ہے تو خواہ اوسکو کوئی کہاوے یا پہوے یا اوسکو
کہال کا ڈول یا مصلی بناوے یا قران مجید کی جلد طیار کرے سب درست ہے **اقول** ان
سور کی طہارت کی ساتہہ امام شوکانی رح و نواب صاحب بہادر متفرد نہین بلکہ امام مالک کا
بہی یہی قول ہے قال الشوکانی فی تفسیرہ واختلفوا فی نجاستہ فقال الجمہور انہ نجس وقال
مالک انہ طاہر وقال الشعرانی فی المیزان ومن ذلک قول الامام الشافعی وابی حنیفۃ بنجاسۃ
الخنزیر وانہ یغسل منہ سبعا عند الشافعی ومرۃ عند الامام ابی حنیفۃ نظیر ما تقدم فی الکلب
قول الامام مالک رح بطہارتہ حیا انتہی وقال فی النیل والعلۃ فی تحریم بیعہ وبیع المیتۃ ہی النجاسۃ
عند جمہور العلماء فیتعدی ذلک الی کل نجاسۃ ولکن المشہور عن مالک طہارۃ الخنزیر
اور سور کے گوہ و موت کی طہارت کے ساتہہ بہی شوکانی و نواب صاحب بہادر متفرد نہین ہین
کما تقدم اور یہ بہی معلوم ہوچکا کہ طہارت و حلت مین کچہہ تلازم نہین ہے فتذکر **قولہ** جواب
پنجم مرد کو چاندی کا زیور خواہ کڑا یا پازیب سب درست ہے ترجمہ دررہیہ صفحہ ۳۸ اور
حرام ہے مردون پر سونیکا زیور نہ اور چیز کا **اقول** غیر ذہب کا زیور جو مردون کے
لئے حلال ہی مراد اوس سے وہ زیور ہے جسمین تشبہ نساء کی ساتہہ لازم نا وے جیسے خاتم
و منطقہ و حلیۃ السیف نہ کڑا اور پازیب کہ اسمین صریح تشبہ نساء کے ساتہہ لازم آتا ہے
اسلئے وہ حرام ہے بدلیل حدیث ابن عباس قال لعن رسول اللہ صلعم المتشبہین من الرجال بالنساء
والمتشبہات من النساء بالرجال وفی روایۃ لعن رسول اللہ صلعم المخنثین من الرجال و

من النساء فقال اخرجوهم من بيوتكم فاخرج النبي صلعم فلانة واخرج عمر فلانا رواه احمد والبخاري
كذا في المنتقى پس جواب شوکو امام شوکانی و نواب صاحب بھوپال کے مسلک کی بنا پر غیر صحیح
قوله جواب سوال ششم یہ ہے کہ پھوپھی سے نکاح درست ہے مولوی قربان علی رئیس المحدثین
کی کتاب تحفۃ المومنین مطبوعہ مطبع نول کشور کے صفحہ ۱۵ کو دیکھو اقول ہر چند ہمکو اس
قول کے رد کی حاجت نہین ہے کیونکہ ہم نہین جانتے کہ تحفۃ المومنین کیسی کتاب ہے اور نہ یہ
معلوم ہے کہ مولف اوسکا کیسا ہے لیکن یہ جان لینا چاہیے کہ یہ جواب مجیب نے سائل کی شرط
کے موافق نہین دیا کیونکہ سائل نے شروع سوال مین کہا ہے یہ چند مسائل علماء غیر مقلدین
استفسار کیے جاتے ہین پس وہ اونکی جواب اپنی معتبر اور سندی کتابون سے عنایت فرماوین
انتہی اور تحفۃ المومنین کوئی سندی اور معتبر کتاب نہین ہے علاوہ اسکے غیر مقلدین کی معتبر کتابون
مین اسکی خلاف موجود ہے ترجمہ دربیہ جسکا جابجا مجیب حوالہ دیتا ہے خود اوسمین مرقوم ہے اور ادن
عورتون سے جنکی حرمت قران شریف مین آئی ہے اور وہ چودہ عورتین ہین سوتیلی مان
سگی مان بیٹی بہن پہپہی خالہ بھتیجی الخ یہان سے معلوم ہوا کہ مجیب کو تدین کی راہ سے
جواب دینا سوالات مذکورہ کا مطلوب نہین ہے بلکہ غرض اوسکی محض استہزا حدیث اور
اوسکی اہل کی ساتھ ہے پس خوف ہے اوسپر کفر کا دیکھو کیدانی نے جو اپنی کتاب مین لکھا ولا یشیر
بالسبابۃ کاہل الحدیث اوسپر خود محققین حنفیہ نے صاف لکھدیا کہ اگر حسن ظن کیدانی کے
ساتھ نہوتا تو اوسکے کفر کا فتوی دیدیا جاتا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ مجیب جو آپکو محمدی ظاہر
کرتا ہی یہ محض جھوٹ ہے بلکہ وہ متعصب حنفیے ہی قوله جواب سوال ہفتم یہ ہے کہ جہانتک ممکن ہے
نسب ثابت کرنا چاہیے کیونکہ قطع نسب مین طفل بیگناہ میراث و نان نفقہ سے محروم رہتا ہے
سنن ابی داود کے صفحہ ۲۲۶ مین یہ حدیث موجود ہے اختصم سعد بن ابی وقاص و عبد
بن زمعۃ الحدیث اقول اسمین کلام ہے بدو وجہ اول یہ کہ سنن ابو داود کوئی خاص
کتاب غیر مقلدین کی نہین ہے بلکہ وہ تو ایک حدیث کی کتاب مشہور ہے اور کتب احادیث

کی تسلیم کرنے مین مقلد وغیر مقلد سب برابر ہین اور اگر حضرت مجیب سنن ابو داود و دو علی ہذا القیاس دیگر کتب احادیث کو اپنی کتاب نہین جانتے ہین بلکہ خاص غیر مقلدون کی کتاب سمجھتے ہین تو اونکو بڑی مشکل پڑیگی کیونکہ ما خذ معظم مسائل دین کا کتب احادیث ہین تو وہ ان مسائل کو کہانسی ثابت کرین گے علاوہ اسکی کسی حنفی نے آجتک کتب احادیث کی ماننے سے استنکاف نہین کیا ہو فہذا التعصب ای تعصب ثم یہ کہ درحقیقت مورد اس طعن کے حنفیہ ہین نہ اہل حدیث کیونکہ اہل حدیث کے نزدیک ثبوت نسب کے لئی امکان وطی شرط ہے اور امام ابوحنیفہ کے نزدیک مجرد عقد کافی ہی یہان تک کہ اگر طلاق دے ایک شخص نے عقد کی بعد بغیر امکان وطی کے پہر جنی وہ مطلقہ عقد سے چہہ ماہ کے بعد تو نسب امام ابوحنیفہ کے نزدیک ثابت ہوجائیگا قال النووی واما قولہ صلعم الولد للفراش فمعناہ انہ اذا کان للرجل زوجۃ او مملوکۃ صارت فراشالہ فاتت بولد لمدۃ الامکان منہ لحقہ الولد وصار ولدا یجری بینہما التوارث وشرطوا امکان الوطی بعد ثبوت الفراش فان لم یمکن بان نکح المغربی مشرقیۃ ولم یفارق واحد وطنہ ثم اتت بولد لستۃ اشہر او اکثر لم یلحقہ لعدم امکان کونہ منہ ہذا قول مالک والشافعی واحمد والعلماء کافۃ الا ابا حنیفۃ فلم یشترط الامکان بل اکتفی بمجرد العقد وقال حتی لو طلق عقب العقد من غیر امکان وطی فولدت لستۃ اشہر من العقد لحقہ الولد وہذا ضعیف ظاہر الفساد لاحجۃ لہ فی اطلاق الحدیث لانہ خرج علی الغالب وہو حصول الامکان عند العقد انتہی وقال الشوکانی رح فی النیل وظاہر الحدیث ان الولد انما یلحق بالاب بعد ثبوت الفراش وہو لا یثبت الا بعد امکان الوطی فی النکاح الصحیح او الفاسد والی ذلک ذہب الجمہور وروی عن ابی حنیفۃ انہ یثبت بمجرد العقد واستدل لہ بان مجرد المظنۃ کافیۃ ورد بمنع حصولہا بمجرد العقد بل لابد من امکان الوطی ولاشک ان اعتبار مجرد العقد فی ثبوت الفراش جمود ظاہر فانہ قد حکی ابن القیم عن ابی حنیفۃ انہ یقول بان نفس العقد وان علم انہ لم یجتمع بہا بل لو طلقہا عقبہ فی المجلس تصیر الزوجۃ فراشا

وہذا یدل علی انہ لا یلاحظ المظنۃ اصلا ویؤید ذلک انہ روی عنہ فی الغیث انہ یقول بثبوت
الفراش ولحوق الولد وان علم انہ ما وطی بان یکون بینہ وبین الزوجۃ مسافۃ طویلۃ لا یمکن
وصولہ الیہا فی مقدار مدۃ الحمل وذہب ابن تیمیۃ الی انہ لابد من معرفۃ الدخول المحقق وذکر
انہ اشار الیہ احمد ورجحہ ابن القیم وقال وہل یعد اہل اللغۃ والعرف المرأۃ فراشا قبل البناء بہا
وکیف تاتی الشریعۃ بالحاق نسب من لم یبن بامرأتہ ولا دخل بہا ولا اجتمع بہا بمجرد
امکان ذلک وہذا الامکان قد قطع بانتفائہ عادۃ فلا تصیر المرأۃ فراشا الا بدخول محقق انتہی
واجیب بان معرفۃ الوطی المحقق متعسرۃ فاعتبارہا یؤدی الی بطلان کثیر من الانساب وہو
یحتاط فیہا واعتبار مجرد الامکان یناسب ذلک الاحتیاط ولابد فی ثبوت نسب الولد
ان تاتی المرأۃ بہ بعد مضی اقل مدۃ الحمل من وقت امکان الوطی عند الجمہور او العقد عند ابی
حنیفۃ او معرفۃ الوطی المحقق عند ابن تیمیۃ وہذا مجمع علیہ فلو ولدت قبل مضیہا حصل القطع بان الولد
من قبل فلا یلحق انتہی وقال فی الدر المختار وقد اکتفوا بقیام الفراش بلا دخول کتزوج المغربی
بمشرقیۃ بینہما سنۃ فولدت لستۃ اشہر مذ تزوجہا لتصورہ کرامۃ او استخداما انتہی اگر کہا جاوے
کہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک بھی امکان وطی شرط ہے جیسا کہ قول صاحب مختار کا لتصورہ
کرامۃ اس پر دال ہے اور رد المحتار میں مرقوم ہے **قولہ بلا دخول** المراد نفیہ ظاہرا والا فلا بد
من تصورہ وامکانہ ولذا لم یثبتوا النسب من زوجۃ الطفل وممن ولدت لاقل من ستۃ اشہر علی
ما مر تفصیلہ وعبارۃ الفتح والحق ان التصور شرط ولذا لو جاءت امرأۃ الصبی بولد لا یثبت نسبہ
والتصور ثابت فی المغربیۃ لثبوت کرامات الاولیاء والاستخدامات فیکون صاحب خطوۃ
او جنی اھ تو جواب اس کا یہ ہے کہ شاید مراد جمہور کی امکان سے امکان عادی ہی اور مراد
ابوحنیفہ رح کی امکان سے امکان عقلی ہی گو عادۃ مستحیل ہو اور تعلیل ساتھ ثبوت کرامت اولیا کی اس پر
قرینہ قویہ ہے فقط وانا العبد الضعیف المدعو بالٰہی بخش بن مسیح اللہ العظیم آبادی البہاری نزیل
الدہلی فی الحال ومرید الارتحال الی بھوپال صانہا اللہ تعالی من شر کل مبتدع و دجال سدہ

# جواب جلاء البصر

الحمد لولیہ والصلوٰۃ والسلام علی نبیہ وآلہ وصحبہ اما بعد آج ایک رسالہ موسوم
بجلاء البصر باثبات شق القمر دیکھنے میں آیا شیخ وکیل احمد صاحب کے نام سے تالیف کیا گیا ہے
اوسکی عبارات ومضامین دیکھنے سے معلوم ہوا کہ مولف صاحب کا وکیل مسیلمہ ہونا تو مسلم
لیکن وکیل احمد ہونا بعین تاویل ممکن ہو سکتا ہی کہ ؎ شیر قالین از برائی گد کنند ❊ بو مسیلم را
لقب احمد کنند ❊ وکیل صاحب نے بحکم الاناء یترشح بما فیہ کسی جگہہ پر تو ذکر فروج کیا ہی اور کہین پر
تذکرہ ولوج اور کسی جگہہ عنیبت مغتراۃ کا وظیفہ کیا ہے جو اشد من الزنا ہی اور کہین پر ناحق
بمقتضائے اپنے پیشہ وکالت کے ابطال حق کا خیال فرمایا ہی اور مع ہذا لقب رسالہ کا ابطال الاباطیل
ہے اگر ابطل الاباطیل ہو تو بہت زیبا ہی اور جلاء البصر بفتح جیم بہی درست ہی کیونکہ ناظرین انصاف
گزین کو اعمی البصر والبصیرۃ ہونا وکیل صاحب اور اونکی موکل کا عنقریب بخوبی واضح ہو جاوے گا
لکن الحمد للہ کہ حسب مثل مشہور لکل فرعون موسی گرم بازاری ایسی وکیل اور موکلون کی چند ہی
روز رہتی ہے بالآخر کوئی نہ کوئی اہل حق رجال غیب میں سے مثل حضرت صدیق بمقابلہ
مسیلمہ کذاب پیدا ہو ہی جاتا ہی پہر تو جاء الحق وزہق الباطل کا جلوہ ہر کہ ومہ پر
چمک جاتا ہی صدق رسول الکریم صلعم لاتزال طائفۃ من امتی منصورین علی الحق الی آخر الحدیث
ولنعم ما قیل ؎ اعتبار پست فطرت یکدو ساعت بیش نیست ❊ گرد و آخر تہ نشین گر دیگہ
شد بالانشین ❊ رسالہ مذکور میں بزعم خود رد کیا ہی اوس مضمون لطیف کا جو مولانا شاہ
ولی اللہ صاحب محدث دہلوی قدس سرہ نے تفہیمات الہیہ میں اور حضرت مؤلف حضرات
التجلی نے درباب مسئلہ شق القمر لکہا ہی اور اوسپر طرفہ یہ ہی کہ وکیل صاحب نے واسطے اظہار
اپنی فضیلت کے رسالہ مذکور زبان عربی میں تالیف فرمایا ہر چند بحسب عرف جواب

اوسکا زبان عربی مین لکھنا چاہیئے تھا لیکن بوجوہ معروضۂ ذیل ناچار ہوکر اردو سلیس
مین لکھا گیا آول یہ کہ مجکو وکیل صاحب کی فضیلت علم کا پایہ تمام عام وخاص ناظرین پر ظاہر کرنا
اور اونکے موکل صاحب کا مایۂ عقل و دین اونکی افراغ پر واضح فرمانا تہی درصورت ہونے جواب
کے عربی مین یہ مقصود مفقود ہوجاتا دوم یہ کہ عربیت رسالہ مولفۂ وکیل صاحب کی شل عربیت
اونکی موکل ابو سیلم کے تہی جو عجمہ سے بہی بد تر ہی چنانچہ چند اغلاط فاحشہ بطور مشتی نمونہ از
خروارے ناظرین پر انشاء اللہ تعالی ظاہر کیجاوینگی اندرین صورت مخاطبت بزبان عربی
ایسے آشنا ناآشناسی ہرگز صواب مناسب نہین ہے کہ اس کارروائی مین فی الجملہ اوسکی عربیت
دانی کی تسلیم تہی سوم خوبی تحقیق وحسن تدقیق حضرت شاہ ولی اللہ صاحب اور حضرت
مولف حضرات التجلی جو بعبارت عربی مبین ہی اور عوام اوسکے لطف سے بیخبر اوسکو
بہی بغرض عموم اشاعت کے اردو مین بیان کرنا منظور تہا تاکہ ہر ایک شخص جو کسی قدر
پڑہا لکہا ہو اوسپر بہی خوبی مضمون وبلاغت ہردو عبارت مخفی نرہے البتہ اقوال فاحشہ
وکیل صاحب کا جواب حسب الحکم واعرض عن الجاہلین اور حسب منشا واذا خاطبہم الجاہلون قالوا
سلاما کے ترک کیا گیا اور ہر قول کے جواب مین حتی الوسع اختصار ملحوظ خاطر رہا اور تفصیل
متروک کیونکہ جواب دتفہیمات تو پہلی ہی مولوی احمد علی صاحب مرحوم رامپوری نے بہ تحریم
نے حیات شیخ عبد الحلیم مین وینیز بعد ممات اونکے لکہدیا ہے اور صدہا جمہور علما وطلبا
عرب عجم اوسپر بابت نافہمی عبارت تفہیمات ثبت ہین گویا مسئلہ مذکور بمنزلہ اجماع فقہای حنفیہ
ہوگیا ہی پس وہ واسطی ختم بحث کے کافی ہی بلکہ اوسیکی رنج مین شاید عبد الحلیم نے صبر نکر
حیدرآباد سے انتقال فرمایا اور فیصلہ خصومت کو بمنزل روح کردیا اب اونکی پوت عبد الحی
احق ہیچ خراشی اہل حق کرتے ہین اور اس مقدمہ کیواسطی وکیل کہڑا کرکے لڑتے ہین خیر
ہمکو اس سے کیا اس تقریر مختصر مین غقط واضح کرنا پایۂ فضیلت ومایۂ علم وکیل وموکل بلکہ
ابو الموکل کا ہے نہ بحث وغرض تفصیل وبسط مسئلہ سے کہ وہ مفروغ عنہ ہے آب اول حال

سر بی دانی و کیفیت زبان فہمی وکیل صاحب کی سنئے فرماتی ہین الذی عند محمدی الکفار
انشق القمر وکیل صاحب کو موکل صاحب سے ایسا وصل و ربط بڑہا ہوا ہے کہ جسکا صلہ یہ
کہ موصول کے صلہ مین ربط و عائد کی بہی ضرورت نرہی گو سارا جملہ قضیہ مہملہ کیون نہ ہوجائے
موکل صاحب سے بہی ایسی اغلاط بیشمار ہوئی ہین جنکی وہ اب اصلاح کر رہی ہین مگر اب
کیا ہوتا ہے ولن یصلح العطار ما افسد الدہر - فی الجملہ اتحاد وکیل صاحب کا موکل صاحب
سے اسباب مین اتنا بڑہا ہوا ہے جیسا شاعر نے کہا ہے من تو شدم تو من شدی من
شدم تو جان شدی + تا کس نگوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری قولہ بالتاویل
الرکیکہ الفاسفیہ معلوم نہین یہ قاعدہ کس نحو جدید کا ہے کہ صفت موصوف مین مطابقت
ضرور نہین غالبا بقول کسی پادری صاحب کے روح القدس کو پابندی الفاظ کی نہین ہے صرف
مطالب پر نظر ہے یا شاید تصور شیخ حی و شیخ میت کا معارض تصحیح الفاظ ہوا ہو سو
قافیہ اندیشم و دلدار من + گویدم مندیش غیر دیدار من + اسکی سوا کوئی تاویل اس قول
رکیک اور کلام سخیف کی خیال مین نہین آتی قولہ یا اسفی علی مہنا لک کیون حضرت
کیا یہ محاورہ فرنگی محل کا ہے جو بحذف مائی موصولہ لکہا گیا ہے یا آپکے مان باپ نے علم
صرف کو دون ہی دیکر پڑہوایا ہے جو ایسے کودن رہی کہ باوجود اس سن و سال کے
ماکا خیال بہی نہین رکہتے قولہ ان ینظروا خطایاہ کیون وکیل صاحب خطایاہ کی ضمیر
کا مرجع کیا ہے اگر مرجع بعید فیضا ہے تو افراد ضمیر کیون ہے اسمین تو صرف آپ ہی منفرد ہین
یا اور کوئی بہی جو افی الضمیر ہو بیان فرمائیے سے منہ مین خدا کی دی ہے زبان بات
کیجیے + یا مرجع قریب زلت و سقطہ یا سہوۃ و غلطۃ ہے اس صورت مین بہی
مطابقت عائد کی مرجع سے نہین ہان البتہ یہ تاویل تو ہو سکتی ہے کہ چونکہ مرجع
وکیل صاحب کا زلت و سقطہ یا سہوۃ و غلطۃ ہے تو اسوجہ سے مطابقت نہو سکی حضرت
من ایسی اغلاط فاحشہ تو ادنی طلبہ پر بہی ظاہر و بار نہوتی ہین افسوس کہ آپنے

منوز مستنتر ہین لیکن کیا کیجئے ابراز غی کے جرجوار مین آپ ہی منصوب ہوکر مجرور ہوگئے
ہین اب جرفوع ہو نا معلوم پہر ایسی شدومد مغالطات سے بجز رسوائی وکالت
کے اور کیا کارروائی ہوسکتی ہے اگر الحال بہی ارتکاب ایسی حرکات ناشایستہ ہی
ساکن ہوجاؤ گے تو بزمانہ استقبال نہین بچپاؤ گے قولہ من حمیۃ الاسلامیۃ یہ آپکی حمیۃ
الاسلامیہ تو بالکل حمیۃ جاہلیہ ہی کیونکہ اسلام مین درمیان موصوف وصفت کے
تطابق تعریف وتنکیر ضروری ہی گو حمیۃ جاہلیہ مین بقول پادریصاحب موصوف الذکر
مطابقت شرط نہو پس اس حمیت کو اگر حمیت فرنگی محل کہئے تو ترکیب آپکی درست
ہوسکتی ہی اور یہی حمیت فرنگی محل اگر منظور تہی تو رسالہ عربی زبان مین لکہنا کیا
جائی ضرور تہا جو خون لگا کر شہید ونمین داخل ہوئی قولہ فی جنۃ النعیم اظہار
کا اس جگہ عجیب لطف دکہا رہا ہی وقس بن ساعدہ کی فصاحت پر خاک ڈال رہا ہے
لیکن جردہ دوزخ مین پڑے یا بہشت مین جاوے وکیل صاحب کو تو اپنے حلوے
مانڈے سے غرض ہی قولہ خمدت جمدت پہ دو نو صیغہ اگر لازم ہین تو اہل زبان سے
داد فصاحت آپکو ملنا لازم ہے اور اگر متعدی ہین تو آپکی تعدی جو عربی دانی پر
ہورہی ہے اوسکا خدا حافظ ہے قولہ ہو کتاب ای کتاب حذف واو راس
آئی سے شاید اس غرض سے ہوا ہوگا کہ کتاب کو ثقیل ترین حروف علت سے
صحیح سمجھی جاوے لاکن اسکو کیا کیجئے گا کہ مولوی احمد علی صاحب وغیرہ نے کتاب
مذکور کو پیشتر ہی سے معتل ومختل کر دیا ہی اور اگرچہ آپنے سابق ازین اوسکی
تصحیح کیواسطی بہت سی ہاتہہ پانون ماری ہین لیکن کچہہ بہی شفائی علت نہین ہوئی
باوجود اسکی کتاب مردود کو حجت ٹہیرانا آپہی جیسے کیلون کا کام ہے۔ قولہ
من فاز العروج بالفروج۔ نصرۃ المجتہدین مین ہردو لفظ یعنے عروج وفروج پر حرف با
داخل کیا گیا ہے اور یہان حرف ایک جگہہ اب صحیح کونسی ترکیب ٹہری اور غلط

کونسی ہر دو صحیح ہین یا دونون غلط اگر دونون صحیح ہین تو سند صحت کیا ہے اور
اگر دونو غلط ہین تو پہر کیا کہنا باقی رہتو وہ الفاظ وسطاعن جو تا آخر عبارت مرقوم ہین
سو اوسکے جواب کے لئے کوئی ایک لقا شہد افرنگی محل سے آجاوے تو ابہی مطلع
صاف ہوا جاتا ہی مسلمان کا کام نہین کہ ایسی پکڑ دین مین اختیار کرے اتخذوا
دینہم لہوا ولعبا - کا مصداق بنی یہ اونہین کو مبارک ہو جو مجددین ہین یا مجتہد
شین ورین ہان اسقدر اس جگہہ یاد دلاتا ہون کہ حال عروج معترض علیہ کا کہ کسقدر
زمانہ کثیر سے ہی اور کہان کہان تہا تاریخ بہوپال اور کتاب فرع نامی و دیگر کتب سیر
سے بخوبی ظاہر ہو سکتا ہے اور وہ حالات عمدہ زمانہ ماضی و حال بلسان قال مکذب
اس طعن سراپا اختلال کی ہین تا آنکہ ایک جماعت نے جنکو احوال سابق و حال معترض
علیہ پر آگاہی کماہی حاصل ہے اس جاہ و جلال کو حق مین جناب موصوف کے موجب
تنزل سمجہا ہی نہ باعث عروج و ترقی ع فکر ہر کس بقدر ہمت اوست - آنحضرت صلعم
کو بعد عقد کے خدیجہ علیہا السلام سے جو توانگری حاصل ہوئی اور احادیث کثیرہ مین
جو اجازت بلکہ ترغیب نکاح بغرض غنائی طرفین وارد ہے بلکہ جو وعدہ آسودگی
طرفین کا نکاح پر قران شریف مین آیا ہی بی شبہہ وہ لوگ جو دولت تلاوت قرآن
کریم اور درس حدیث شریف سے محروم ہین وہ اوسکی منکر ہین سبحان اللہ حیدر آباد
وظیفہ و وکالت مین عجب اثر دیکہا کہ نکاح شرعی پر تو طعن ہے اور اوس سفاح پر جو
وہان مروج ہے خصوصًا خاندان روسا مین جنکی نمک سے پرورش وکیل موکل
کی ہوئی ہے آگ اپنا اور اونکا کچہہ ذکر ہی نہین ہے گویا معروف منکر اور منکر معروف ہوگیا
اور ہنر عیب اور عیب ہنر ٹہیرا ہے ع ہم طرز جنون اور ہی ایجاد کرین گے ایحال
بمؤدائے اندک از بسیار کچہہ افترا و بہتان وکیل صاحب کے سنئے تاکہ ناظرین منصف کو
مجتہد دروغ ہونا وکیل صاحب کا ثابت ہو قولہ المنہمک باتلاف الحقوق

یہ طعن رجماً بالغیب ہے وقد خاب من افتری **قولہ** المقلد للشوکانی وعبد الوہاب اسکا
جواب تلاوت آیت کریمہ سبحانک ہذا بہتان عظیم ولعنۃ اللہ علی الکاذبین کافی ہے
جو شخص تقلید کو دین مین حرام کہتا ہو اور ائمہ مجتہدین کی تقلید نکرتا ہو اوسپر
اس تقلید شخصی کا اتہام کرنا اوسی کا کام ہے جسکی ہیئی کی پہوٹ گئی ہین ہم سے
کوئی پوچھیگا تو ہم یہ بات ثابت کردینگے کہ مولف حضرات نے متعدد مسائل مین خلاف
ان دونو بزرگوار کا کیا ہے جسطرح بعض مسائل دیگر مین خلاف شیخ الاسلام ابن
قیم کا فرمایا ہے علاوہ اسکی کیا دلیل ہی اسپر کہ مولف حضرات التجلی مقلد ہے ان دونو
شخصون کا کچہہ سلسلہ شاگردی مستلزم تقلید استاذ کو نہین امام محمد بہی تو شاگرد
امام اعظم رح ہین معہذا انکا خلاف استاد سے بہت مواضع مین ثابت ہی طاعن
کو آجتک معنی تقلید کے بہی تحقیق نہین ہوئی ہم تو جب جانین کہ ان تینون ائمہ سے
کوئی شخص وجوب تقلید شخصی ثابت کردی اگرچہ وہ ثبوت بہی خصم پر دلیل نہین ہو سکتا
ہے لکن تجبیع آزمائی ہی سہی جب امام صاحب کے شاگرد ہی اونکی مقلد نہوے تو
دوسرے غیر مقلدون پر کیا طعن ہے اول گہر کی خبر لیجیے پہر منہ سے کچہہ باہر نکالیے
اور اگر موافقت کسی عالم کی اکثر یا بعض مسائل مین ساتہہ دوسرے عالم کے تقلید سمجہی جاتی ہے
تو ایسی موافقت تو ہر مذہب مین موجود ہے دیکہو مذہب حنفی کو مذہب زیدیہ سے غالباً
اور مذہب معتزلہ سے اور کسی جگہہ مذہب جہمیہ سے اور اہل بدعت سے کسقدر موافقت
ہے اور شیعون سے تو بوجہ قرب جوار کمال ہی الفت ہی حتی کہ پوت لی آج تک اپنے
بزرگوں نی عار اغلاط کو دور نکیا جو شیعون نی بصراحت نکالی ہین بلکہ خود اونکی یاد
گزوش بن گئی بہرحال اس طعن مین شوکانی وغیرہ کی کیا خصوصیت ہی شوکانی نے کوئی
مذہب جدید یا تجدید یا سدید مثل موکل وکیل نہین نکالا جنکی تقلید پر طعن متوجہ ہوسکی
اونکی توالیف مثل توالیف حفاظ اسلام ہین سو قبول روایت کو کسینی تقلید نہین کہا

ے چشم بد اندیش کہ برکندہ باد * عیب نماید ہنرش در نظر * قولہ المکفر لمقلدی الائمۃ الاربعۃ تکفیر کا طعن تو افترای محض ہی تحریم تقلید تو البتہ نقل کی گئی ہی خواہ ائمہ اربعہ کی ہو یا موکل و وکیل کی سو اسمین کچھ مولف حضرات متفرد نہیز ہین بلکہ اکثر سلف شریک ہین حتے کہ امام اعظم صاحب بھی اور اگر کوئی بھی شریک نہو تو تنہا قرآن و حدیث کافی ہی تقلید کے معنی کسی کے گلے مین پٹا ڈالنا ہی سو یہ بلا دلیل مقلدون ہی کو نصیب ہے کہ اماموں کے گلے مین اپنی پیروی کا پٹا ڈالتے ہین اور امام اپنی گردن انکی ہتی سے چھوڑاتے ہین وہ انکی ایک نہین مانتے اور چار کی خصوصیت کیا ہے یہان تو چار ہون یا ہزار سب ہی کی تقلید کا ایک ہی حکم ہے ے تقلید و مقلد بی مغز بدنام کنند نام نکو مردان را * الحاصل کہانتک اغلاط لفظی و افترا پردازی و بہتان بندی حضرت وکیل صاحب کی جو اس رسالہ ابطل الاباطیل مین موجود ہین شمار کیے جاوین اور سر باد جو داس لیاقت ذاتی و صفاتی کے ایسی کاملین و مکملین پر اپنی سوء فہم سے معترض ہوتے ہین کہ جنکی علم و فضل کا خود بھی اقرار کرتے ہین ے والفضل ما شہدت بہ الاعداء چنانچہ صفحہ دوم مین لکہا ہے لکن انکرہ الفاضل المحدث المعظم السمیدع الاعز الاکرم اعلی الشان اعز القدر والمکان الشیخ احمد ولی اللہ رح فی التفہیمات الالہیہ اہ ابہین پوری عبارت تفہیمات کی معہ ترجمہ و فوائد دیگر لکہتا ہون تاکہ ناظرین عام و خاص ہر یہ بات ثابت ہو جاوے کہ وکیل صاحب کا نسبت کرنا انکار کو جناب شاہ صاحب کیطرف دربارہ شق القمر ایسا ہے جیسا کوئی نادان لا تقربوا الصلوۃ سے نماز کی حرمت پر استدلال کرے حالانکہ کلام حضرت شاہ صاحب کا مصداق کلام الملک ملک الکلام ہی ے چو بشنوی سخن اہل دل مگو کہ خطاست * سخن شناس نہ دلبرا خطا اینجاست * پوری عبارت یہ ہی ۔ وبل اعلمک ما التولی فہو کالبخت الا انہ فیہ ظلمۃ وہذا فیہ اشراق فبالبخت یسعد السعداء ویشقی الاشقیاء اما البخت فبدیہی وانما اکثر

قوم لیسوا من اہل التمیز ومن تجلیات الاشراق مثل ان یقال انک فعلت فی بیتک
کذا وکذا وسیکون غدا کذا وکذا والمعجزات الجزئیة کالدعاء للمرضی وزیادة الطعام
والشراب اما شق القمر فعندنا لیس من المعجزات انما ہو من آیات القیامة کما قال تعالے
اقتربت الساعة وانشق القمر ولکنہ اخبر عنہ قبل وجودہ فکان معجزة من ہذا السبیل
فانصف ولا تتعسف ترجمہ آیا سکہلاؤن مین تجکو کہ کیا ہی ولایت پس وہ مثل بخت
کے ہی یعنی جسطرح نصیب اور بخت امر وہبی ہی کہ خدا ہی کی طرفسی حاصل ہوتا ہی ایسی ہی
امر ولایت بہی وہبی ہی کوئی اپنی کسب سے اوسکو نہین پا سکتا ہی لیکن بخت مین ظلمت
اور تاریکی ہوتی ہی نیک اور بد دونون ہوتی ہین اور ولایت مین اشراق یعنی
نور ہی نور ہوتا ہی پس ساتہہ بخت کے نیک ہوتی ہین نیک لوگ اور شقی ہوتی ہین
بدکار لیکن بخت پس یہی یعنی ظاہر ہو اور سوا اسکی نہین کہ انکار کیا اوسکا اون قوموں
نی کہ جو اہل تمیز سے نہین اور تجلیات اشراق سے مثلا یہ ہی کہ کہا جاوے تمنی اپنے
گہر مین ایسا ایسا کیا ہوگا اور معجزات جزئیہ مثل دعا کرنے کے واسطی مریضون کے
اور زیادتی کہانے اور پانی کے لیکن پہٹ جانا چاند کا پس نزدیک ہمارے
معجزات سی نہین سوا اسکی نہین کہ قیامت کی نشانیون مین سے ہی چنانچہ فرمایا
اللہ تعالی نے نزدیک آلگی گہڑی یعنے قیامت اور پہٹ گیا چاند لیکن پیغمبر صلعم نے
خبر دی اوسکی قبل اوسکی وجود کے پس ہوگیا معجزہ اس راہ سے پس انصاف کر اور
مت ہٹ دہرمی کر انتہی رسالہ شق القمر مین رسالہ السیف الماضی سے نقل کیا ہی
کہ این قول مصنف یعنی محدث دہلوی جواب شیخ صدر عالم ست اصل اینست کہ در ۱۱۶۰
شیخ صدر عالم بزمانہ محدث دہلوی رویت شق قمر ساختہ ومراد ازان رویت حقیقت
محمدیہ داشتہ نزد محدث دہلوی حقیقت حال خود نوشتہ فرستاد محدث دہلوی
برای دفع شبہ بنظر خیر خواہی مومنین انکار معجزہ شق القمر از معجزات ولایت نمود

۷

از معجزات نبوت پس وجہ انکار شان ہمین قصہ شیخ مذکورست بنا بر علیہ مصنف رحمہ در ینبوا
تصریح میفرماید کہ صرف شق القمر بمعنی اضافی یعنی بغیر دعوی نبوت معجزہ نبود مطلبش آنست
کہ این شق قمر کہ شیخ دیدہ است آن معجزہ نیست چراکہ دعوی نبوت نیست الی آخر ما قال
و فیہ ایضا معنی کلام محدث دہلوی آنیست کہ معجزہ شق قمر از معجزات جزئیہ نبود زیراکہ
معجزات بر دو قسم ست یکی معجزات جزئیہ کہ سوای نبی از دیگران از اولیاء کرام ظہورش
ممکن و جائز باشد چنانچہ تکثیر آب طعام و باریدن باران و مانند آن دوم آنکہ ظہورش
بجز نبی از دیگر اولیا ممکن و جائز نباشد ہمچو معجزہ قرآن کریم و شق قمر چنانچہ این معنی
خواہد آمد پس شاہ صاحب درینمقام نفی معجزہ جزئیہ بودن انشقاق قمر میفرمایند زیراکہ
الف لام بر لفظ المعجزات برای عہد ست و معہود آن معجزات جزئیہ است و در معجزہ
علم و نطق نبی شرط ست و در کرامت نبی شرط نیست پس شق القمر ممکن بذاتست لکن
بر دست ولی ممکن الوقوع نیست تا کہ عدم تطابق خبر کتب سابقہ لازم نیاید چہ دران
مسطور بود کہ شق القمر بر دست نبی خواہد شد و قیامت قریب خواہد شد بعد ازین
فاضل مذکور می نگارد کہ انچہ بعض مولویان از عبارت محدث دہلوی فہمیدہ اند
کہ او انکار شق قمر کردہ است این فہم سراسر غلط ست چراکہ لفظ کان بمعنی وقع آمدہ است
پس معنی برین نمط شد فوقع معجزۃ انتہی۔ اہل انصاف شاہ صاحب علیہ الرحمۃ
کی عبارت مین ذرا غور کرین کہ اولا ولایت کو وہبی ہولی مین ساتھہ بخت کے
تشبیہ دی ہی اور ثانیاً چونکہ مشبہ اور مشبہ بہ مین مغائرت ہوتی ہی فرق درمیان
ولایت اور بخت کے یہ بیان فرمایا کہ بخت مین ظلمت بہی ہوتی ہی اور ولایت
مین سراسر اشراف اور اشراق ہوتا ہی بعد اوسکے بطور تفریع کے فرماتی ہین
کہ اسی واسطی بسبب بخت کے سعید لوگ سعید ہوتے ہین اور اشقیا لوگ
شقی ہوتے ہین پہر بیان فرمایا کہ جو لوگ بخت کا انکار کرتے ہین وہ نادان بی تمیز ہین

کیونکہ بحث تو بدیہی تہی پہر اوس اشراف کا بیان فرمایا جو ولایت مین حاصل
ہوتا ہی کہ اوسی اشراف کے سبب سے بعض حوادث ماضیہ و مستقبلہ متجلی ہو جاتی ہین
جسکے سبب اولیاء اللہ خبر دیتے ہین کہ انک نخلت فی بیتک کذا و کذا و سیکون غدا کذا
وکذا - اب آگے فرماتے ہین کہ تمام معجزات جزئیہ اسی تجلی اشراف کے سبب ہوتے ہین
جیسے کسی مریض کو دعا کی کہ وہ اچھا ہو گیا یا کہانے پینے کیواسطے دعا کی کہ وہ بڑہ گیا
اور ایسی معجزات مین نبی و ولی دو نو شریک ہین کیونکہ نبوت ضرور ہی مستلزم
ولایت کو ہے بخلاف ولایت کے کہ مستلزم نبوت کو نہین اب اس بیان سی ایک
شک پیدا ہوا کہ معجزات عظیم الشان مخصوصہ سید الانس و الجان مثل شق القمر وغیرہ
کے اولیا سے بہی صادر ہو سکتے ہونگی کہ اشراف ولایت اونمین بہی موجود ہی
اس سوال کے جواب کو مصدر بلفظ اما کر کر بطور جملہ مستانفہ کے ارشاد فرمایا کہ
یہ معجزہ کلان مخصوص رسول مقبول اون معجزات جزئیہ مین داخل نہین جو صرف بہ تجلی
اشراف و لایت ہو سکتے ہین چنانچہ لفظ من تبعیضہ اور الف لام عہد اوپر لفظ
المعجزات کے اور لفظ اما استینافیہ اس معنی پر صریح دلالت کرتے ہین وکیل صاحب
جب اما وغیرہ کو بہی نہین سمجہتی تو خیر انا للہ پہر اگر کوئی شخص مفقود العقل و التمیز ان
قرائن بینہ کو بہی نہ دیکہے تو حضرت شاہ صاحب کے کلام مین کیا نقص لازم آتا ہے
؎ گر نہ بیند بروز شب پر چشم ٭ چشمۂ آفتاب را چہ گناہ ٭ اس تقدیر پر خلاصہ
کلام شاہ صاحب یہ ہی کہ شق القمر معجزات جزئیہ سے نہین ہے کہ ظہور اوسکا ولی کے
ہاتہہ پر ممکن ہو بلکہ معجزات عظیمہ نبوت سے ہی لیکن چونکہ آنحضرت صلعم نے خبر دی اوسکی
قبل اوسکے وجود کے پس اس راہ سے معجزۂ جزئیہ ہو گیا کیونکہ اشراف ولایت سے
حوادث ماضیہ و مستقبلہ کا اخبار ہو سکتا ہی پس نفس شق القمر تو معجزات عظیمہ نبوت
سے ہی اور شق القمر اس حیثیت سے کہ پیغمبر صلعم نے اوسکی خبر دی ہی قبل اوسکی

وجود کے معجزات ولایت ومعجزات جزئیہ سے ہو اب اس مقام پر ایک اعتراض وارد
ہوتا ہی تقریر اوسکی یہ ہی کہ شاہ صاحب کا یہ قول انما ہو من آیات القیامۃ صریح دلالت
کرتا ہی اس امر پر کہ شق القمر سوای آیہ قیامت کے اور کچھہ نہین ہی کیونکہ کلمہ انما واسطے
حصر کے ہی پس نفس شق القمر معجزات عظیمہ نبوت سے کسطرح ہو سکتا ہی اور جواب
اس اعتراض کا یہ ہی کہ یہ حصر اضافی ہی نہ حقیقی یعنی حصر شق القمر کا آیتہ ہونے مین بہ نسبت
معجزہ جزئیہ ہونے کے ہی اور اگر کلام شاہ صاحب کا ظاہر پر محمول کیا جاوے اور کہا جاوے کہ
شاہ صاحب کے نزدیک نفس شق القمر اصلا معجزہ نہین ہی بلکہ آیات قیامت سے ہی تو بہی
کوئی محذور لازم نہین آتا ہی کیونکہ وقوع شق قمر آیتہً اگرچہ نص قرانی واحادیث صحیحہ
ثابت ہی مگر اوسکا شاہ صاحب کو انکار نہین ہی اسلئے کہ آیت کو محمول آیتہ ساعۃ
پر کرتے ہین اور اطلاق آیت کا علامت قیامت پر قران واحادیث مین شائع
ہے اور شاہ صاحب جسکا انکار کرتے ہین یعنی وقوع شق القمر معجزۃ له صلعم وہ امر
صاف نص قرانی واحادیث صحیحہ سے ثابت نہین البتہ حدیث ابن عباس جو ابو نعیم
نے دلائل مین روایت کی ہی وہ معجزہ ہونے پر دال ہی لفظا اوسکا یہ ہی قال اجتمع
المشرکون علی عہد رسول اللہ صلعم منہم الولید بن المغیرۃ وابو جہل بن ہشام العاص
بن وائل والعاص بن ہشام والاسود بن عبد یغوث والاسود بن المطلب وربیعۃ
بن الاسود والنضر بن الحارث فقالوا للنبی صلعم ان کنت صادقا فشق لنا القمر فرقۃ
نصفا علی ابی قبیس ونصفا علی قعیقعان فقال لہم النبی ان فعلت تومنوا قالوا
نعم قال وکانت لیلۃ بدر فسال رسول اللہ صلعم ربہ ان یعطیہ ما سالوا فامسی القمر
قد مثل نصفا علی ابی قبیس ونصفا علی قعیقعان ورسول اللہ ینادی یا ابا سلمۃ
بن عبد الاسود والارقم بن الارقم اشہدوا انتہی۔ مگر یہ حدیث ضعیف ہی کما صرح
بہ صاحب المواہب علاوہ اسکی اس حدیث کے تاویل بہی ہو سکتی ہی اسطرح

مراد تحقق لنا القمر سے ارنا شق القمر ہی اور ان فعلت تو منوا سے ان جماعت ارادة شق القمر تو منوا ہی پس مگر معجزہ نفس شق القمر کو نہ ضال کہہ سکتی ہین نہ کافر کما زعم صاحب نظم الدرر تاّن یہ قول شاہ صاحب کا خلاف جمہور امت البتہ ہی اور شاہ صاحب مجتہد ہین اور مجتہد پر ساتھہ مخالفت جمہور کے تشنیع نہین ہو سکتی ہی بلکہ اگر خطا مجتہد کی کسی مسئلہ مین ثابت ہو تو وہ اس خطا پر بھی ماجور ہی بیک اجر او سپر بابت خطائی مذکور طعن ضلالت و غیرہ کرنا اہل ضلال و ارباب باطل کا کام ہی اور جو معنی وکیل صاحب نے اپنی ہٹ دھرمی اور زور وکالت سی سمجھی ہین وہ تو کوئی شخص مخالف اسلام ہو یا موافق ہرگز نہین کہہ سکتا یعنی یہ کہ ایسا بڑا خرق عادت یعنی دو ٹکڑے کر دینا چاند کا جنس معجزات سے نہین کفار لی بھی دیکھہ کر اگر معجزہ نکہا تو جادو بالضرور کہا بعدہ حضرت شاہ صاحب اپنی کلام تصوف نظام کو بسبب باریک و لطیف ہونیکی اوپر جملہ انشائیہ کے بصیغہ امر و نہی فانصف ولا تتعسف کے ختم فرماتی ہین افسوس ظالمون نے باوجود اسقدر تنبیہات کے معنی کلام شاہ صاحب کو نسمجھا بلکہ فبدل الذین ظلموا قولا غیر الذی قیل لہم - اب ناظرین کو بخوبی معلوم ہوا ہوگا کہ جو لوگ مولانا شاہ ولی اللہ صاحب کیطرف انکار معجزہ شق القمر کو بہ نسبت اس عبارت تفہیمات کے نسبت کرتے ہین نہایت کج فہم او بے انصاف ہین ؎ وکم من عائب قولا صحیحا ⁂ وآفتہ من الفہم السقیم - اور روا ضح ہو کہ شاہ صاحب نے اس جگہہ پر بمذاق تصوف بمخاطبت بعض صوفیہ زمان خود معجزہ شق القمر کو اس طریقہ پر بیان فرمایا ہی جیساکہ بمذاق اہل فلسفہ تاویل الاحادیث مین حسب مصطلحات فلسفہ بیان کیا ورنہ دوسری کتب مین حسب طریقہ جمہور بیان کیا ہی کلموا الناس علی قدر عقولہم چنانچہ کتب مولفہ حضرت شاہ صاحب سے مثل تفسیر فتح الرحمن و فتح الخبیر و سرور المحزون و غیرہا ظاہر ہے اب مین عبارت کتاب حضرات التجلی کی مع ترجمہ و ابطال اقوال وکیل حنفا

لکھتا ہون ناظرین بغور ملاحظہ فرماوین کہ حضرت مولف حضرات فی عبارت تفہیمات
کو خود حضرت شاہ صاحب کی دوسری کتاب تاویل الاحادیث سے کیسا واضح اور
منجلی کردیا ہی مثل مشہور ہے تصنیف را مصنف نیکو کند بیان لیکن وکیل صاحب
عناداً و تعصباً اوسکو بتقلید موکل خود پسند نہین فرماتی ہین ومن یضلل اللہ فلا ہادی لہ۔
قال مولف الحضرات فی فصل اثبات النبوۃ والاخبار الصحیحۃ المشہورۃ المرویۃ والمعروفۃ
من طرق شتی فی معجزات رسول اللہ کثیرۃ وہی فی کتاب دلائل النبوۃ مکتوبۃ و
المعرفۃ بہا لمن وقف علیہا وامعن النظر فیہا حاصلۃ وانما نذکر فی ہذا المختصر من الدلائل
اظہرہا من الآیات والمعجزات مایکون بلغۃ لمن لم یصل الی معرفۃ جمیعہا فمنہا
ماروینا عن انس بن مالک انہ قال ان اہل مکۃ سالوا النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان یریہم آیۃ
فاراہم انشقاق القمر مرتین فقال کفار اہل مکۃ ہذا سحر سحرکم بہ ابن ابی کبشۃ انظروا السفار فان
کانوا راؤا ما رائیتم فقد صدق وان کانوا لم یروا ما رئیتم فہو سحر سحرکم بہ فسالوا السفار وقدموا
من کل جہۃ فقالوا رایناہ اخرجہ البیہقی ترجمہ اخبار صحیحہ اور مشہورہ بیان مین معجزات رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جو بہت طریقون سے روایت کی گئی ہین بہت ہین
اور کتاب دلائل النبوۃ مین لکھی گئے ہین جس شخص نے کتاب دلائل النبوۃ کو بغور
دیکھا ہے اور اوسپر واقف ہوا ہی اوسکو معرفت اون معجزات کی حاصل ہی اس مختصر
کتاب مین چند دلائل اور آیات اور معجزات ہم لکھتے ہین ف اس عبارت سے
ظاہر ہے کہ حضرت مولف حضرات التجلی اس عبارت کے آگے اون معجزات کا ذکر
فرماوینگے جو اونکی نزدیک باخبار صحیحہ مشہورہ ثابت ہوئی ہین اور ثبوت اون معجزات کا
انحضرت مدجدہ کو مسلم ہے کوئی نادان اس عبارت پر لبشارت سے یہ نہین سمجھ سکتا
کہ آگی اس سے وہ معجزات مذکور ہونگی جو حضرت مصنف کے نزدیک مسلم نہونگے
اب بعض معجزات کو بیان فرماتے ہین اور سب سے اول معجزہ قاہرہ مذکور ہوتا ہی

کہ جسکا وقوع بجز آنحضرت صلعم کے کسی نبی سے نہین ہوا چہ جائیکہ اوپر ہاتھ کسی ولی کے
واقع ہو نیز جبکہ بعض اون اخبار صحیحہ مشہورہ سے وہ روایت ہے جو حضرت انس رضی اللہ عنہ
سے مروی ہی کہا حضرت انس ابن مالک نے کہ اہل مکہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال
کیا کہ اونکو کوئی معجزہ دکہلاوین تو آنحضرت نے چاند کا پہٹ جانا دو ٹکڑون مین
دکہلا دیا اس حدیث کو بیہقی نے اپنی سند سے روایت کیا ہی دوسرے حدیث
حضرت ابن مسعود سے مروی ہی کہا اونہونے کہ پہٹ گیا چاند مقام مکہ مین بالکل
دو ٹکڑے ہو گئے تب کفار اہل مکہ نے کہا کہ یہ تو ابن ابی کبشہ نے جادو کیا ہے اب
مسافرین سے پوچہو اور کہو اگر مسافرین نے بہی دیکہا ہو جیسا تمنے دیکہا تب تو سچ ہے
اور اگر مسافرین نے نہ دیکہا ہو جو تمنے دیکہا ہے تو وہ جادو ہی ہی کہ تمپر کیا ہی کہا انس
بن مالک نے کہ تمام مسافرین آیندہ سے دریافت کیا گیا جو ہر طرف سے آئے تھے
سب نے کہا کہ ہمنے دیکہا ہے یعنی چاند کا پہٹنا روایت کیا اسکو بیہقی نے قال الوکیل تدبر
فی ہذا الحدیث الخ وکیل صاحب نے لفظ تدبر مین ہی کچہ تدبر نہین کیا ورنہ دریافت ہوجاتا
کہ لفظ تدبر قران شریف مین متعدی بنفسہ آیا ہی کما قال اللہ تعالی افلا یتدبرون القران
اور صلہ اوسکا باظہار لفظ فی محتاج الی السند ہو اس فی مین ضرور کچہ فی ہی خیر اس نزاع
لفظی کو چہوڑ کر یہ گذارش کیا جاتا ہی کہ جب یہ دونون حدیثین باواز بلند نداکر
رہی ہین کہ چاند دو ٹکڑی ہو گیا کالاقرتم اور یہ تو ظاہر بدیہی ہی کہ حضرت مصنف
حضرات التجلی ان دونون حدیثون کو بغرض اثبات معجزۂ شق القمر لائی ہین ترجمۃ الباب
کو دیکہو ذکر القول فی اثبات نبوۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اب صاحب حضرات پر کیا
اعتراض باقی ہی اور وہ جو حضرت شاہ ولی اللہ صاحب نے بخطاب فلاسفہ شق القمر
کا اعجاز فلسفیین کے مسلک ورنداق پر اپنے کمال تبحر علم سے ثابت کیا ہی اگر تاویل
بعید سے وہ تقریر مراد ہے تو اوسکو اپنا مذہب مختار کون کہتا ہے علمار متبحرین کا یہی

کام ہے کہ ہرایک فرقہ کے مقابل اونکی مسلمات اور مصطلحات کے بموجب جواب عرض دیتے ہین اور افحام واسکات خصم کرتے ہین یہ آپکی خوبی فہم ہے کہ اوس مسلک جواب کو مذہب مختار مجیب کا قرار دیتے ہو معہذا حضرت شاہ صاحب اور صاحب حضرات نے خود اوسی عبارت مین اوس مسلک کو خلاف طریق سلف صالح ہونا بیان فرمادیا ہے اور سو کر دیا ہے کما سیاتی بہرہی وکیل صاحب مصداق علی ابصارہم غشاوہ۔ اوس عبارت کو نہین دیکھتے یا دیدہ و دانستہ افترا کرتے ہین بلکہ صاحب حضرات نے تو اس تاویل کو بہی جو خلاف ظواہر روایات ہی اور مولانا شاہ ولی اللہ صاحب اوسکی ساتھہ متفرد ہین تضعیف کر دیا ہے باوجود اسکی صاحب حضرات پر معترض ہونا نہایت عجب ہے قال مولف حضرات التجلی والکلام علی ہذہ المعجزۃ یطول ذکرہ وقد حررنا ما ینبغی تحریرہ فی ذلک فی تفسیرنا فتح البیان وللشیخ رفیع الدین الدہلوی فی ہذا رسالۃ فارسی اتی فیہا فی اثبات ہذہ المعجزۃ بما یشفی ویکفی لکل احد ولوالدہ الشیخ الاجل مسند الوقت احمد ولی اللہ المحدث الدہلوی طریقۃ اخری انیقۃ فی بیان ہذا الاعجاز تفرد بہا فی کتاب التفہیمات حیث اوضحہ بکلام بلیغ فی غایۃ المتانۃ واللطافۃ والتحقیق والتدقیق لم یشعر بعض من یسمی المفضل الذی ہو من المفضول لامن الفضیلۃ ونسب الی جنابہ العلی انکار تلک المعجزۃ وحاشا بابہ العلی ان یرمی بامثال ہذہ المسأۃ فی الفہم والعقل بل اتی الاتی من قبل نفسہ الامارۃ بالسوء کما قیل فی المثل السائر رمتنی بدائہا وانسلت فکان فعلہ رداعلیہ مفرو باعلی وجہہ عند من یرجع فی العلوم والاعتنار بمنطوقہ والمفہوم الیہ وعلی نفسہا براقش تجنی۔ ترجمہ اس معجزہ کا بیان بہت طویل ہے اور تفسیر فتح البیان مین کما ینبغی تحقیق اوسکی کی ہے اور شیخ رفیع الدین دہلوی کا بہی ایک رسالہ فارسی ہے جسمین اثبات اس معجزہ کا بطور شافی وکافی کیا گیا ہے اور والد شیخ رفیع الدین یعنی شیخ اجل مسند وقت احمد ولی اللہ صاحب نے کتاب تفہیمات مین واسطی اثبات

اس معجزہ کے ایک طریق انیق اختیار کیا ہے کہ دوسرے کسی عالم نے بیان
نہین کیا اور وہ اسباب مین منفرد ہین اور باوجودیکہ نہایت متانت اور لطافت
اور تحقیق وتدقیق کے ساتھہ بکلام بلیغ اوسکو واضح کر دیا ہی تب بھی بعض مدعی
فضل بمصداق پڑہی نہ لکہی نام محمد فاضل اوسکو نہین سمجھی اور بحجاب والاشاہ صاحب
انکار اس معجزہ کا نسبت کر دیا ہی لیکن نفس الامر مین شاہ صاحب کی جناب
سوء فہم اور کجی عقل کے نسبت سی پاک ہی بلکہ حقیقت یہہ ہے کہ بحکم نفس امارہ
بالسوء اوس مدعی فضل نے شاہ صاحب پر افترا کیا ہی جسکا وبال ونکال اوسکی
نفس پر لوٹ کر آویگا مثل مشہور ہی چاہ کندہ را چاہ درپیش آور مفتری تو افترا
کر کر علحدہ ہو گیا اور وکیل جیسے لوگ تقلیدًا اوسمین پہنس گئے یہ وہی مثل ہوئی
بُس مین چنگاری ڈال جمالو دور کھڑی اور نزدیک اوس شخص کے جسکو علوم مین
درک ہی اور مفہوم ومنطوق کو سمجھتا ہے اس مفتری کا قول اوسیکی مُنہ پر مارا
گیا عرب کی مثل ہے علی نفسها براقش تجنی پورا ہوا ترجمہ بطور حاصل مطلب آپ
ناظرین منصف سی طالب انصاف ہی کہ اس کلام ہدایت نظام مین کس حسن اسلوب
اور تہذیب خوب سی حضرت مولف حضرات نی جواب دیا ہی اوس شخص کا
جسنی اپنی قصور فہم سے انکار معجزہ شق القمر کے نسبت شاہ ولی اللہ صاحب کی
طرف کی ہے کوئی کلمہ بہی عبارت عربی مین مین خلاف تہذیب شان علماء دین
نہین ہے بخلاف الفاظ ناشائستہ وکیل صاحب کے کہ جنکا نقل کرنا بہی جائز
نہین ہے نظام بی نظام ار کافرم خواند ٭ مسلمان کو ہمیش اندر مکافات ٭
کیون وکیل صاحب آپ نے یہ کسطرح جانا کہ مراد صاحب حضرات کی لفظ مدعی
فضل سے شیخ عبد الحلیم آپکی استاذ ہین جسپر آپکو اسقدر طیش وغیظ آیا کہ ایسی
پہلکڑ لڑنیکو چوراہی مین کہڑے ہوئے اور مردنگی اکہاڑے مین نامرد کہلائے

ہم تو مرد اوسکو جانتی ہین جو غصہ مین بہی حق ہی کہے ؎ بلی مرد آنکس ست از روی
تحقیق ؛ کہ چون خشم آیدش باطل نگوید ٭ انکی تو وہی مثل ہوئی کہ چور کی داڑہی مین تنکا
ذرہ اتنا تو سمجہا ہوتا کہ شیخ عبد الحلیم کو کس دن کس عالم معتبر نے عالم سمجہا ہی اپنے مونہہ
سے میان مٹہو اور بات ہی اور حصول علم و فضل اور بات مجرد سکونت فرنگی محل سے
کوئی حرف شناس یا میانجی فاضل عالم قابل نہین ہو سکتا ہی جب تک ایک جماعت اہل
علم بلاد مختلفہ کے اقرار اوسکے علم و فضل کا نکرے بہلا تم ثابت تو کرو کہ میانجی حلیم
مولوی یا ملا تہی پہر اونکو مصداق اوس عبارت کا ٹہرانا جو مولف حضرات نے لکہی ہے
اور اگر تمہارے نزدیک سوائے میانجی حلیم یا اونکی پوت کپوت کی کوئی دوسرا مخالف
صاحب تفہیمات کا نہین ہے تو یہہ ہین ہماری مراد ہی کہ سب علماء عرب عجم نے
تصدیق و تحقیق مضمون تفہیمات فرمائی جسطرح رسالہ مولوی احمد علی صاحب مرحوم
مین ہی اور خرق اجماع کیا مگر ان دو باپ بیٹی نے غرضکہ جب بہی اپنی سے اور پٹ
بہی اپنی جو لنی شق وکیل صاحب اختیار کرین گے اپنا الو کہین نہین گیا وہ تو
فاضلونکی شمار مین فضول سہی البتہ ہو سکتے ہین نہین تو اونکو فضل سے فاضل کون
جانتا ہی اور کسنے مانا جو صاحب حضرات اونکو مدعی فضل خیال فرماتے لاحول ولا قوۃ
صرف فرنگی محل مین دعوی فضیلت کرنے سے یا حیدر آباد مین کسی کچہری کے مہتمم ہونے
سے کوئی فاضل نہین ہو سکتا اور یہ بات جدی ہی کہ پڑہے نہ لکہے نام محمد فاضل
اگرچہ بحکم الحق مر یہ بات آپکو ناگوار ہو گی لیکن یہان تو حق گوئی سے مطلب ہے اب
سچ کہو کہ پہلے کسنی حقد و حسد سے کس پر سب و شتم کیا تہی یا صاحب حضرات نے
لعنۃ اللہ علی الکاذبین اور پہر سچ سچ بتلاؤ کہ مصداق شعر ؎ لاتنہ عن خلق
وتاتی مثلہ ؛ عار علیک اذا فعلت عظیم کون ہی آور تمنے اگر مضمون شعر ؎ الا
یجہلن احد علینا ؛ فنجہل فوق جہل الجاہلینا پر عمل کیا لیکن مین تو آگی اس

جواب مین یہی آیت پڑہتا ہون کہ اعوذ باللہ ان اکون من الجاہلین - اب اہل انصاف
سے استفتار کیا جاتا ہی کہ زید نے صرف واسطے اظہار کجی فہم کسی مخطی کے یہ جملہ لکہا
کہ لم یشعر بعض مدعی الفضل - اور عمرو نے اوسکی جواب مین الفاظ غیر مہذبہ مثل فاز
العروج بالفرج ونال الفرج بالولوج الی آخر ما ہذی بہ کہے اور کوئی مضمون علمی
نہین لکہا تو مقلد شیطان الطاق کون ہوا اور متبع سیرت امام اعظم نعمان کون زید
یا عمرو بینوا توجروا جواب سچ تو یہی ہے کہ زید حق پر ہے اور عمرو باطل پر لکن ؎
بحیا باش وہرچہ خواہی کن ✣ قال صاحب الحضرات وبیان ذلک ان حضرت الشیخ رح
نفسہ اوضح ہذا المقام وحرر فی کتابہ تاویل الاحادیث مایشفی الاوام ویبرئ الاسقام وہو قولہ
قدس سرہ وبالجملۃ فتحدث ہذہ الحوادث فیجعلہا اللہ تعالی معجزۃ لنبی من الانبیاء بوجہ
من الوجوہ مثل ان یخبر بحدوثہا قبل ان تحدث او تکون موافقۃ لما انزل اللہ علیہ من سنتہ
المجازاۃ ونحو ذلک کما اہلک اللہ عادا وثمود بمعاصیہم المستوجبۃ للاہلاک فجعلہا اللہ
معجزۃ لہود وصالح علیہما السلام ومن ہذا القبیل انشقاق القمر فانہ حادثۃ قلیل الوقوع
جعلہا اللہ امارۃ لقرب القیامۃ کما جعل الخسف والزلازل والملاحم آیات لہ وجعلہا معجزۃ
لنبینا صلی اللہ علیہ وسلم من حیث انہم سالوہ آیۃ فاخبر ان اللہ تعالی سیریہم آیۃ فلما انشق
القمر اراہم ذلک ولیس یجب ان یکون انشقاقہ البتۃ انشقاقا لعین القمر بل یمکن ان یکون
ذلک بمنزلۃ الدخان وانقضاض الکواکب والکسوف والخسوف مما یظہر فی الجو لاعین
الناس فیستعمل بازائہا باللغۃ العربیۃ الفاظ وضعت لما یقع علی نفس ہذہ الاشیاء وانما
نزل القرآن علی لغۃ العرب ونظیر ذلک ما ذکر عبد اللہ بن مسعود وناہیک بہ انہم اصابہم
جہد فکانوا کلما نظروا البصر رأوا دخانا فی السماء وفی ذلک نزلت یوم تاتی السماء بدخان مبین
وقال ابن الماجشون وہو امام من ائمۃ الہدی ان اللہ تعالی لا یتحول یوم القیامۃ
من صورۃ الی صورۃ ولکن یراہ الناس فی صور شتی واری ان سبب ہذہ الحادثۃ

اجتماع اجزاء مائیۃ صیقلیۃ ملتئمۃ کالسطح الواحد ورائہا جبل او سحاب غلیظ فیصیر بمنزلۃ المرآۃ
ویطبع فیہا القمر وظہرت فلقتان فی الجو شل ذلک کلہ شل الخسوف والکسوف وانقضاض
الکواکب وتدجار الشمس بانہا کلہا آیات وہذا ذکرتہ علی الامکان مع الافتقار الی اللہ نسخ الکل و
العلم عند اللہ ولا یذہب علیک ان الطریق المستقیم فی ہذہ المسالۃ وما یشبہہا من التشبیہات
کالید والرجل ومن المعادیات وغیرہا ان یمر الانسان علی ظواہرہا ولا یشتغل بکیفیۃ وجودہا
ویعتقد فی جملۃ ان ما اراد اللہ ورسولہ فہو حق ولا یقول اراد ہذا ولم یرد ہذا او نحو ذلک لانک
لا تری النبی صلی اللہ علیہ وسلم ولا اصحابہ ولا التابعین لہم باحسان یشتغلون بشی من ذلک
وانما جاء الاشتغال بہ من المعتزلۃ حین استرقوا من الفلاسفۃ ثم استرق اہل السنۃ من المعتزلۃ
وقد اوضحنا استراق المعتزلۃ من الفلاسفۃ واستراق اہل السنۃ من المعتزلۃ بما لا مزید علیہ فی
بعض کلامنا فراجع انتہی المقصود منہ ترجمہ با حصل بیان اسکا یہ ہی کہ اس مقام کو خود حضرت
شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب تاویل الاحادیث مین ایسا واضح اور محرر کر دیا ہی کہ برای رفع
امراض شبہات دوا شافی اور بنا بر دفع خیالات باطلہ جواب کافی ہی چنانچہ قول آنحضرت
قدس سرہ کا یہ ہے اور بالجملہ اس قسم کے حوادث جو کائنات مین حادث ہوتے ہین
اونکو اللہ تعالی اپنی کسی نبی کا انبیاء مین سے خواہ کسی وجہ سی ہو معجزہ گردانتا ہے
مثلا کوئی نبی عند التحدی قبل حدوث حادثہ کے اوس حادثہ کی خبر دیوے اور وہ حادثہ
اوسی طرح واقع ہو جاوے یا وہ حوادث موافق پڑ جاوین اوس وحی کے جو دربارہ
سزا و خرابہ کار لوگون کے اوسپر نازل ہوئی ہی اور سوا اون وجہونکی اور بہت سے
وجوہ ہین کہ جنکی لحاظ اور اعتبار سے وہ حوادث معجزات نبی ہوجاتی ہین چنانچہ اللہ نے
کی قوم عاد و ثمود کو اونکے گناہونکی سبب جو موجب ہلاکت تہی ہلاک کر دیا تو یہ ہلاک
حضرت ہود و صالح کا معجزہ ہو گیا اور انہین حوادث کے قبیل سے یعنی جو حوادث
معجزہ نبی ہو جاتی ہین) چاند کا پہٹ جانا ہے کیونکہ یہ حادثہ بہت ہی قلیل الوقوع

جسکو اللہ تعالی نے قرب قیامت کی نشانی قرار دی ہی اور نیز معجزہ بہی ہمارے
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا کر دیا ہے چنانچہ خسف یعنی زمین کا دہنس جانا اور زلزلو
متواتر آنا اور فتنی اور شورشین اور لڑائیین واقع ہونا ان سب کو نشانی قرب قیامت
کی گردانی ہے اور باعتبار وقوع کے موافق اخبار نبی علیہ السلام کے معجزہ نبی کا
ہوجاتے ہین اور چونکہ کفار مکہ نے نبی علیہ السلام سے سوال کیا کہ کوئی نشانی
اونکو دکہلاوین تو آپنے خبر دی کہ عنقریب ونکو نشانی دکہلاوینگی جب چاند پہٹ
گیا تو اونکو یہ نشانی دکہلادی اور یہ نشانی انکا معجزہ ہوگیا یہانتک کہ فلسفہ
کے مذہب پر بہی معجزہ ہوسکتا ہی کیونکہ یہ تو ضرور ہی نہین کہ انشقاق قمر جب ہی
بولین گے جب نفس جرم قمر حقیقت مین پہٹ جاوے بلکہ تاویل اوسکی واسطی اسکا
فلاسفہ کے بموجب مذہب فلاسفہ کے یون ممکن ہی کہ یہ انشقاق قمر بمنزلہ دخان
اور ستارون کے ٹوٹنی کی اور مثل خسوف وکسوف کے ہو دی جو درمیان آسمان
وزمین کے حادث ہوتے ہین اور ناظرین اونکو دیکہہ کر وہی الفاظ استعمال
کرتے ہین جو ان حوادث کے موضوع لہ حقیقی پر بولی جاتی ہین کیونکہ قرآن شریف
تو بموجب محاورہ لسان عرب کے نازل ہوا ہی جیسا عرب کا محاورہ اور جیسی
بول چال ہوگی اوسکی موافق معنی الفاظ قرآن مجید مراد ہوسکتی ہین اور نظیر اوسکی
وہی کافی ہے جو عبداللہ بن مسعود سے مذکور ہے کہ جب عرب قحط مین مبتلا
ہوئے تو بسبب شدت قحط کے آسمان مین اونکو دہوان نظر پڑا اور اسی باب
مین نازل ہوئی ہی آیت یوم تاتی السماء بدخان مبین اور ابن ماجشون جو ایک
امام ہے ائمہ ہدایت مین سے کہتا ہی کہ اللہ تعالی کو قیامت کے روز جو صور
مختلفہ مین دیکہین گے اوسکی یہ معنی نہین ہین کہ فی الحقیقت خداوند تعالی
صور مختلفہ مین صورت پذیر ہو بلکہ فقط باعتبار رویت ناس کے صور مختلفہ

مین دیکھا جاتا آیا ہی اور میرے گمان مین سبب حادثہ شق القمر کا بموجب اس تاویل سکت
فلاسفہ کے یہ ہی کہ اجزای مایہ صیقلیہ جو بسبب اتصال و التیام باہمی کی شکل ایک سطح کی
ہوجاوین اور پیچھے ایسے سطح حادثہ کے کوئی جرم کثیف مثل پہاڑ یا ابر غلیظ کے
واقع ہووی تو اب یہ سطح حادثہ مانند ایک شیشہ شفاف کے جسکی پشت پر قلعی ہی
ہوگیا اب وس سطح حادثہ مین کل جرم قمر منطبع ہوسکتا ہی اور اس صورت مین پورے
دو چاند دکہائی دینگی یا بعض جرم قمر منطبع ہو تو ایک حصہ نا چاند اور ایک لمبے پرا دکہائی
دیویگا اور اگر کوئی جرم کثیف بعض جرم اصل قمر کو ڈہانک دیوے تو دو ٹکڑے
چاند کے دکہائی دیوین کے ایک اصلی ٹکڑا چاند کا اور دوسرا وہ جو اوس سطح
حادثہ مین بطور عکس کے منطبع ہوا اور اوسکی مثال مسلک فلسفہ پر مثل خسوف
وکسوف و نیز قوس قزح کی ہی اور مثل ٹوٹتی ستارون کی اور یہ تو بالنص ثابت ہے
کہ یہ کل حوادث آیات اور نشانیون مین سی ہین اور یہ تاویل یعنی سن ابتدای قولہ
ولیس یحب ان یکون انشقاقہ الی قولہ وقد جاء النص بانہا کلہا آیات علی سبیل الامکان
بمقابل فلاسفہ اونکی مسلک کے بموجب بیان کی گئی ہی تاکہ وہ بہی حسب اقتضای
اپنی مصطلحات و مسلمات کے مجبورا قائل ہوجاوین اور اونکو انکار کی گنجایش
نرہے ورنہ بموجب مذہب اہل حق کے اللہ تعالی کی قدرت ان سب چیزونکو گہیرے
ہوئے ہی اور اوسکی قدرت کے نزدیک نفس الامر مین شق القمر ہونا جیسا کہ
اہل حق کا مختار ہے کچہہ بہی دور نہین اور سارا عالم خدا ہی کو ہی اور نیز تجہہ پر پوشیدہ
ومخفی نرہے کہ اس مسئلہ مین اور نیز جو اوسکی مشابہ ہو مثل مسئلہ صفات باری
تعالی خواہ صفات از قسم تشبیہات و مناسبات ہون جیسا کہ ید ورجل
خواہ منافیات اور مغائرات سی ہون صراط مستقیم ان سب مین یہی ہی کہ
اونکی ظواہر پر چہوڑا جاوے اور اونکی کیفیت و وجود سے بحث و تفتیش

نکیجاوی اور جملا یہ اعتقاد رکہی کہ جو کچہہ اللہ تعالی نے ان الفاظ سی ارادہ کیاہے وہی حق ہی اور باوجود ظاہر پر چہوڑنے کے یہ نہ کہی کہ یہ ارادہ کیاہے اور وہ ارادہ نہین کیا کیونکہ نہ تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسی مسائل کی تحقیق کیفیت مین بحث کی اور نہ اونکے اصحاب نے اور نہ تابعین نے جو احسان کی ساتہہ صحابہ کی تبع تہی اور ایسی تدقیقات وتفتیشات مین اشتغال فرقہ معتزلہ سے پیدا ہوا ہی اور انہونے فلاسفہ سے جو مخالف اسلام ہین ایسی باتین چرائی ہین پہر بعدہ بعض اہل سنت نی بہی غفر اللہ لہم ایسی تدقیقات جنکا نتیجہ کچہہ بہی نہین معتزلہ سے چرائی ہین اور یہ چوری معتزلہ کی فلاسفہ سے اور پہر چوری بعض نام کی اہل سنت معتزلہ سے ہمنی نیز کلام مین ایسی واضح کردی ہے کہ اوس سے زیادہ ایضاح متصور نہین اگر شک ہو تو اوسکی طرف رجوع کر قال الوکیل ہذہ حجیۃ لا نسلمہا الخ ناقل نے کلام صاحب تفہیمات کا اونکی دوسرے کتاب سے بطریق تفصیل اجمال نقل کیاہے اسمین حاطب لیل اور مدلس ہونے کا کیا ذکر اور کونسا محل ہی اسکی بعد اثر ابن عباس جو درمنثور سے نقل کیاہے اولا تو جب تک اوسکی صحت ثابت نہو اوسکو محل استدلال مین لانا درخور قبول نہین ثانیا بصورت تسلیم کرلینے مضمون اس اثر کے کونسا الزام صاحب تفہیمات اور صاحب حضرات کیطرف عائد ہوتا ہی کیونکہ صاحب تفہیمات نے خود اپنے قول مین تضعیف اس تاویل کی کردی ہے کما قال وہذا ذکرتہ علی الامکان والافقدرۃ اللہ تسع الکل اور نیز فرمادیاہے کہ یہ تاویل خلاف صراط مستقیم ہے اور نسبت ایسی تاویل کے کہاہے کہ یہ ایک ایسا فعل ہی کہ نہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہی اور نہ صحابہ سے اور نہ تابعین سے اور پہر اس تاویل کو اسی اپنی کلام مین پہر قدرے سرقہ قرار دیاہے علی ہذا القیاس صاحب حضرات نے بہی بخوبی رد اسکا فرمادیاہے کما سیاتی پہر باوجود اسقدر تصریحات اور تنصیصات کے اعتراض

وہی مثل ہو کہ قاضی ہر چند ہلتے رہی مگر مین نہ ہارا اگر ایسی ہی وکالت ہی اور یہ ہی
قانون عدالت تو خدا حافظ اندہی کی داد نہ فریاد اندہا مار بیٹھی گا اور یہ جو آپ نے فرما
ہین کہ فلیس ہذا من قبیل الخسف والزلازل الخ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ان
آیات کی معجزہ ہونیکی منکر ہین کیونکہ شاہ صاحب نے صرف اشتراک ان آیات کا ساتھ
شق القمر کے اعجاز مین بیان فرمایا ہے من حیث الاخبار اور شق القمر کو مشبہ اور
ان آیات کو مشبہ کہا ہے آپ اسکا انکار کرتے ہین تو ماحصل آپکی انکار کا یہی ہوا
کہ یہ آیات معجزہ نہین یہ وہی مثل ہے کہ فر من المطر وقف تحت المیزاب ؎ چون خدا خواہ
کہ پردہ کس درد ۔ میلش اندر طعنہ پاکان برد ۔ وکیل صاحب یا تو نسبت انکار
معجزہ شق القمر کی حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کیطرف کرتے تہی یا اب آپ خود
انکار معجزات بیشمار کا کرنے لگے اتنا فرق ہی کہ شاہ صاحب نے تو اثبات اعجاز شق
القمر کا بطور تحقیقات مجتہدانہ عارفانہ فرمایا جسکو وکیل صاحب نہ سمجہی اور وکیل صاحب
نے ان معجزات کی محض نفی کی احادیث صحاح درباب وقوع خسوفات جو کتب صحاح
مین مروی ہین اہل بصیرت پر مخفی نہین اور چونکہ وہ خسوفات اسیطرح واقع ہوئی
جیساکہ نبی علیہ السلام نے خبر دی تہی کہ خسف بالمشرق وخسف بالمغرب وخسف
بجزیرۃ العرب رواہ الستۃ الا البخاری چنانچہ اذاعہ مین لکہا ہے وہذہ الخسوفات وقعت
فی خلافۃ سلیمان بن عبدالملک وخلافۃ المطیع وغیرہما بنجارا وبالری ونواحیہا و
ببلدۃ طالقان وبقریۃ من اعمال البصری وآذربیجان وغیرہا من دیار العجم ولا تکاد
تنحصر الخسوفات وخسف فی زماننا ہذا ببعدہ قری کثیرۃ الیس ان خسوفات کے معجزہ
ہونیکی کیا معنی علی ہذا القیاس کثرۃ الزلازل وکثرۃ القتل والملاحم جو اشراط ساعت
سے ہین اور نبی علیہ السلام نے اونکی خبر دی ہی اور احادیث صحاح مین ذکر اونکا
موجود ہی اور موافق اخبار مخبر صادق کے کچہہ واقع ہو چکی اور آیندہ کو بہی ہوا

اونکی معجزہ نہونی کے کیا معنی اذاعہ مین لکھا ہے ومنہا کثرۃ الزلازل وکثرۃ القتل والرجفۃ ہی من اشراط الساعۃ وفی ذلک احادیث عند اہل السنن والصحیح وضبط فی الاشاعۃ تلک الزلازل لنز بالجملہ جن جن امور کی خبر نبی علیہ السلام نے دی ہی خواہ واقع ہو چکی یا آیندہ واقع ہون وہ سب من حیث الاخبار معجزہ نبی ہین وکیل صاحب صرف ایک شق القمر پر ایمان تقلیدی لاکر تمام معجزات کے منکر ہوتی ہین اور مصداق نومن ببعض ونکفر ببعض کے ٹہرتی ہین نعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا اور دخان کا معجزہ رسول مقبول ہونا خواہ وکیل صاحب کوئی معنی لیوین حقیقی یا مجازی اظہر من الشمس ہے اگر لفظ دخان اپنی معنی حقیقی پر محمول ہو تو اوس سے وہ مراد ہو گا جو اشراط ساعت سے قبل قیام ساعت حادث ہو گا اور چالیس دن ٹہریگا پس جب نبی علیہ السلام نے اوسکی خبر دی ہی اور واقع ہو گا تو پہر وکیل صاحب اوسکی معجزہ ہونیکا کیون انکار کرتے ہین غایۃ الامر یہ ہے کہ ابہی تک واقع نہین ہوا اور وقوع اوسکا زمانہ مستقبل کما اخبر بہ بموجب اوس مسلک کے جو شاہ صاحب نے بیان کیا ہی معجزہ ہونے مین کچہ مضرت نہین کرتا مومنین کا وصف یہی ہی کہ یومنون بالغیب و اگر معنی مجازی پر محمول ہو تو جب نبی علیہ السلام نے مشرکین قریش پر بسبب لانے ایمان کے بد دعا کی اور اوس بد دعا کی بموجب قریش قحط مین جو موجب دخان مجازی ہوا مبتلا ہوئی تو اوسکی معجزہ نہونیکی کیا معنی تفسیر فتح البیان مین لکھا ہی اخرج البخاری ومسلم وغیرہما عن ابن مسعود ان قریشا لما استعصت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وابطؤا عن الاسلام قال اللہم اعنی علیہم بسبع کسبع یوسف فاصابہم قحط وجہد اکلوا العظام فجعل الرجل ینظر الی السماء فیری ما بینہ وبینہا کہیئۃ الدخان من الجوع فانزل اللہ ہذہ الآیۃ فاتی النبی ﷺ فقیل یا رسول اللہ استسق اللہ لمضر فاستسقی لہم فسقوا فانزل اللہ انا کاشفوا العذاب قلیلا انکم عائدون فلما اصابتہم الرفاہیۃ عادوا الی حالہم فانزل

اللہ یوم نبطش البطشۃ الکبری انا منتقمون فانتقم اللہ یوم بدر فقد مضی البطشۃ
والدخان واللزام انتہی موضع الحاجۃ آگی رہا انقضاض کواکب اور خسوف کسوف
سو یہ سب بالضرور مثل شق القمر کے آیات الٰہیہ مین سے ہین اور اونکی آیات ہونی
مین کچھہ شک و شبہہ نہین باب صلوۃ الکسوف وغیرہ مین اطلاق لفظ آیات کا انپر
آیا ہی اور نسبت انقضاض کواکب کے اللہ تعالی نی فرمایا ہے۔ وجعلناہا رجوما للشیاطین
اگر یہ سب آیات نہین تو پہر کیا ہین اور جبکہ انکا آیات الٰہیہ ہونا ثابت ہی تو پہر کیا اعتراض
ہے اگر یہ اعتراض ہی کہ شق القمر مین ایک امر اس سی زیادہ ہی کہ وہ معجزہ رسول مقبول
بہی ہی اور یہ آیات معجزہ رسول نہین تو اسکا انکار کون کرتا ہی صرف کلام اسمین ہے
کہ شق القمر بہی مثل خسوف و کسوف وغیرہ سے کے آیت ہی آیات الٰہیہ مین سے جس قسم
کی تاویل بموجب مسلک فلاسفہ کے خسوف و کسوف وغیرہ مین جاری ہو سکتی ہے
ویسی ہی شق القمر کی سبب حدوث مین اہل فلسفہ بیان کر سکتی ہین اور اگر یہ مراد ہے
کہ کسوف و خسوف وغیرہ باینوجہ کہ اونکی وقوع سے کے اسباب ظاہری تو وہی ہین جو
فلاسفہ نے بیان کئی ہین اور آیت وہ ہوتی ہی جو خلاف اسباب ظاہری واقع ہو
تو مین دریافت کرتا ہون کہ یہ تفرقہ کتاب و سنت مین کہان آیا ہی کہ الفاظ خسوف
و کسوف وغیرہ تو عند الشارع معنی مجازی پر محمول ہین اور اونکی اسباب حدوث
حسب بیان فلاسفہ کے ہین اور شق القمر اپنی معنی حقیقی ہی پر محمول ہی تو گذارش
یہ ہی کہ جیسا شارع نی صیغہ انشق القمر فرمایا ہے ویسا ہی انکسفت الشمس و انخسفت
القمر وغیرہ آیا ہے اور جیسا کہ شارع نی کیفیت سبب انشقاق بیان نہ فرمائی ایسی ہی
کیفیت سبب حدوث خسوف و کسوف نہین تبلائی کسوف و خسوف بہی عند السلف
اپنی معنی ظاہری پر محمول ہی پہر یہ تفرقہ کہ خسوف و کسوف وغیرہ کے اسباب حدوث
تو وہی ہین جو فلاسفہ نے بیان کئی اور سبب انشقاق قمر وہ نہین جو فلاسفہ بیان

بیان کرتے ہین تو یہ تفرقہ آپکا ہی ایجاد ہی بقول شخصی گندہ بروزہ اگرچہ کہت آت

لیکن ایجاد بندہ) فانہ قد صرح فی الحدیثین بکون الشق قطعتین الخ **اقول**

کیا فصاحت و بلاغت عربی ہی کہ بجای کون القمر قطعتین کون الشق قطعتین فرمانی نہ

خیر قطع نظر اس نزاع لفظی کی گذارش یہ ہی کہ لفظ شق کو معنی مجازی پر کون محمول

کرتا ہی وہ تاویل تو صرف بمقابلہ فلاسفہ جواب لزامی کے طور پر بیان کی گئی ہی

کمامر **قولہ** فلا ینظر النظیر بالدخان) **اقول** جب خان کا معجزہ ہونا بہر دو معنی

حقیقی ہون یا مجازی ثابت ہوگیا تو پہر شق القمر اوسکا نظیر کیون نہین ہوسکتا

اور تفسیر کبیر سے جو عبارت طویلہ نقل کی ہی وہ خارج از مبحث ہی نہ مفید نہ مضر)

**قولہ** وما ذکر من قول بن ماجشون فلا طائل تحتہ) **اقول** رویت باری تعالے

بروز قیامت صور مختلفہ مین دو حال سی خالی نہین یا تو فی الحقیقت ہی صور مختلفہ

ہون یا باعتبار رویتہ کے اختلاف صور مجازا کہا گیا نفس الامر مین اختلاف صور

نہین بصورت ثانی مدعای ماول یعنی امکان تاویل ثابت ہی اور بصورت اول

ہم مسئلہ شق القمر مین تاویل کو کب پسند و مختار کرتے ہین وہ تاویل واسطے اسکات

فلاسفہ کے بیان کی گئی نہ بموجب اپنی مذہب مختار کے کمامر مرارا لیکن تم اپنی

مسلک کے بموجب اختلاف صور مین بالضرور تاویل کروگے **قولہ** وما خیل ان

سبب ہذہ الخ **اقول** الحمد للہ کہ آپنے اقرار کیا کہ ہو یحث علی حمل الالفاظ علی ظواہر

ویقول الاشتغال بہذہ الامور من المعتزلۃ حین استر قوا من الفلاسفۃ الخ وافضل

ما شہدت بہ الاعداء) آگی رہا یہ اعتراض ویشتغل نفسہ بتاویلات رکیکۃ فلسفیۃ الخ

یہ آپکی فہم کی خوبی ہی جنابمن بمقابلہ کسی فرقہ کے حسب تقضای اوسکی مصطلحات

اور مسلمات کے کسی امر اسلامی کا اثبات کرنا امر آخر ہے اور اپنا مذہب اور

مسلک بیان کرنا چیزے دیگر علمائی کاملین اور فضلاء متبحرین کا یہی کام ہے

کہ ہر ایک فرقہ کی جواب ہی ہین حسب قول مشہور کلموا الناس علی قدر عقولہم
اور کی مسلمات اور مصطلحات کی بموجب اسکات خصم کرتے ہین یہ امر ہر ایک
مناظر منصف پر واضح اور ہویدا ہے جو مبتدی کتب مناظرہ رشیدیہ وغیرہ ہی پڑہا
ہوگا وہ بہی اسبات کو خوب جانتا ہی مناظرۂ حضرت ابراہیم کا ساتہہ مشرکین
کے اسی قبیل سے تہا جو قرآن شریف مین مذکور ہی قال بل فعلہ کبیرہم ہذا فاسئلوہم
ان کانوا ینطقون) اور حجت لانا پروردگار کا واسطی نفی ولد کے اسطرح پر (قل
ان کان للرحمن ولد فانا اول العابدین) قرآن شریف مین مسطور ہے اور ایسا ہی
قرآن شریف مین آیا ہے انا او ایاکم لعلی ہدی او فی ضلال مبین) وغیر ذالک
الالزامات المسکتۃ فی مقابلۃ الفرق المفرطۃ قولہ مابین انہ کیف یری الشکل الخ
مین تو اسکا جواب کچہہ عرض نہین کرتا کیونکہ یہ مسلک ہمارا مختار ہی نہین لیکن وہ
ماول جو مذہب اپنا مسالک فلاسفہ پر رکہتا ہوگا اپکو یہ جواب دیگا کہ جسطرح آپ
علوم منقولہ سے محض عاری و عاطل ہین اسیطرح علوم معقولہ سے بالکل جاہل
ورنہ اگر آپکو یہ بہی معلوم ہوتا کہ برہان مین علت سے طرف معلول کے
انتقال ہوا کرتا ہے اور برہان انی مین معلول سے طرف علت کے تو یہ کیون
فرماتی کہ فعلیہ ان یبین اولا ذلک وثانیا یبین انہ فی تلک اللیلۃ عند التحدی ظہر کذا
قال صاحب الحضرات وادل ہذا الکلام تاویل لاشک فیہ وآخرہ تفویض لاریب
فیہ فثبت من ہذا ان المراد من التاویل المذکور کون المعجزۃ فی ہذا الامر ہو الاخبار
بانشقاق القمر آیۃ لقرب الساعۃ فوقع کما اخبر وہذا اعجاز للنبی صلی اللہ علیہ وسلم
والمراد من التفویض ان یمر العالم انشقاق القمر نفسہ علی ظاہرہ ولا یکیف ولا یأول
بل یقول بہ کما وردت بہ الاحادیث الصحیحۃ فی الصحیح وغیرہ وکما نطقت بہ آثار
الصحابۃ ومن تبعہم بالاحسان فانہم رووا معجزۃ شق القمر من دون تاویل لم تکلفہ

ولم یرد منہم فی ذلک شئی وعلیہ درج جمہور اہل العلم سلفا وخلفا ولم یخالف فیہ احد منہم الی الآن) ترجمہ اور اول اسکلام کا بی شک وشبہ تاویل ہی جو مذموم ہے اور آخر اوسکا بی شک تفویض ہی جو مستحسن اور طریق سلف صالح ہی پس اس سے ثابت ہوا کہ مراد تاویل مذکور سے انساب مین یہ ہی کہ صرف اخبار ہی نبی علیہ السلام کا نسبت شق القمر کے جو قرب قیامت کی نشانی ہی معجزہ گردانا جاوی نہ نفس انشقاق قمر اور چونکہ بموجب اخبار آنحضرت علیہ السلام کے انشقاق قمر واضح ہوا تو شق القمر مقرون بالاخبار معجزہ ہوگیا اور تفویض سے مراد یہ ہے کہ نفس انشقاق قمر کو اپنی ظاہر پر چھوڑا جاوے اور اوسکی کیفیت انشقاق مین کہ کیونکر پہٹا بحث نکیجاوے اور نہ تاویل کیجاوے بلکہ قائل ہو وی بظاہرہ جیساکہ احادیث صحاح مین وارد ہے اور جیساکہ وارد و ناطق ہین ساتھہ اوسکے آثار صحابہ اور تابعین کیونکہ اون سبنے روایت کیا ہے معجزہ شق القمر کو بغیر تاویل اور تکییف کے اور اونسے اس تاویل کے باب مین کچھہ ہی وارد نہین ہوا اور تمام جمہور اہل علم سلف وخلف ظاہر پر ہی محمول کرتے چلے آئے ہین اور کسی ایک عالم معتد بہ نے بہی اس دم تک خلاف نہین کیا قال الوکیل لانہ ما اخبر عنہ صلی اللہ علیہ وسلم قبل الشق بزمان اقول اس کلام مین خلل ہے بچند وجوہ اول یہ کہ وکیل بیان قائل ہی ثبوث عدم الاخبار کا اور استاذ وکیل نظم الدرر مین قائل ہے عدم ثبوت الاخبار کا اور اول خاص ہے اور ثانی عام پس ماشاءاللہ شاگرد اس قول مین استاذ سے بہی بڑہگیا بڑے تو بڑے چھوٹے سبحان اللہ دوم دلیل اس دعوی کی نہین ہی مگر وہی جو صاحب نظم الدرر نے بیان کی ہی فما وجدنا روایۃ دالۃ علی انہ صلعم اخبر عن الشق او لا ثم شقہ اور عدم وجدان توا بیت دلیل عدم وجود روایت پر نہین ہے کیونکہ محتمل ہے کہ روایت باوجود وجود کے نملی ہو وعلی تقدیر التسلیم عدم وجود روایت سے عدم اخبار لازم نہین آتا ہے

کیونکہ ہوسکتا ہے کہ اخبار نفس الامر مین پایا گیا ہوا اور مروی نہوا ہو سوم ہم
پوچھتے ہین کہ وکیل صاحب نے کل رواۃ حدیث کا استقرا ر واحاطہ و احصا کرکے یہ
تحریر فرمایا ہے یا بغیر اسکی شق اول صریح کذب ہے کیونکہ یہ رتبہ تو اکابر حفاظ
حدیث کو بھی نصیب نہین ہوا تمہارا اور تمہارے اوستاذ کا کیا ذکر ہے کیونکہ
تمہاری اور تمہارے استاذ کی شمار تو اہل حدیث کے نزدیک طلبہ علم حدیث
مین بھی نہین ہے دیکھو ابوحازم نے رشید کی مجلس مین زہری کے سامنے ایک
حدیث کا ذکر کیا تو زہری نے کہا مین اس حدیث کو نہین پہچانتا ہون تو ابوحازم
نے جواب دیا کیا تو نے سب حدیثین رسول اللہ صلعم کی یاد کرلے ہین زہری نے کہا
نہین ابوحازم نے کہا کیا تو نے آدہی حدیثین یاد کرلی ہین زہری نے کہا امید کرتا
مین کہا ابوحازم نے اس حدیث کو نصف آخر مین داخل کرلے کذا فی التدریب اور
بر تقدیر ثانی اس اخبار کو اونمین داخل کرلو جو تمہاری اور تمہارے استاذ کی
نظر سے نہین گذرین اور شاہ صاحب و سپر مطلع ہوئے چہارم حدیث انس سے
بخاری و مسلم مین مروی ہے معلوم ہوتا ہے کہ ارارت انشقاق قمر سوال اہل مکہ کے بعد
واقع ہوئی یعنی اہل مکہ نے سوال کیا کہ آنحضرت صلعم اونکو کوئی آیت دکھلاوین اور
مراد آیت سے شق قمر ہے جیسا کہ حدیث ابن عباس اسکی مبین ہے اب یہان دو احتمال
ہین ایکتو یہ کہ بعد سوال کے فوراً ارارت انشقاق قمر کی گئی اور اسکی درمیان مین
کچھہ کلام وقیل وقال واقع نہوئی یا سوال و ارارت انشقاق قمر کے درمیان مین کچھ
کلام وقیل وقال اور بھی ہوئی مظنون شق ثانی ہے کیونکہ ایسی عجیب و اہم سوال کے جواب
مین بغیر کسیطرح کی بحث و نیز وعہد و میثاق کے اظہار آیت عند العقل مستبعد
معلوم ہوتا ہے اور مویدا سکی ہے روایت ابن عباس جو سابق منقول ہوئے
جسمین یہ لفظ ہے) ان فعلت تومنوا قالوا نعم قال وکانت لیلۃ بدر فسأل رسول اللہ

صلعم ربہان یعطیہ ما سالوا) اور یہ روایت اگرچہ ضعیف ہے مگر واسطی تائید اوس
امر کے جو بطن غالب حدیث صحیح سے مفہوم ہوتا ہے کافی ہی اور مجموعہ ان امور کا
یعنی اہل مکہ کا حضرت سی شق قمر کا سوال کرنا اور حضرت کا یہ فرمانا ان فعلت تؤمنوا
اور راو نکا یہ کہنا کہ نعم لو پہر حضرت کا اپنے رب سے شق قمر کی دعا کرنا بزبان حال خبر
دی رہا ہے کہ شق قمر ہوگا پس بالفرض اگر زبان قال سے حضرت صلعم کا انشقاق قمر
کی خبر دینا ثابت نہو تو اخبار بزبان حال تو ثابت ہی اور یہ امر واسطی تصحیح کلام شاہ
صاحب کے کافی ہے اور وکیل صاحب نے جو آخر کلام مین شعر لکہی ہین اس امر کے
اظہار کو کہ عربی کا شعر مین پڑہسکتا ہون سو نتیجہ اوسکا آپکو معلوم ہوگیا ہوگا کہ
خود ہی مصداق مضمون اون اشعار کی ہین ؎ شعر فہمی عالم بالا معلوم شد
قال صاحب المحررات الذی یظہر لی فی ہذا المقام ان الاخبار بشق القمر قبل وقوعہ خبر
عن الغیب والخبر عن الغیب باعلام اللہ تعالی لاحد من انبیائہ معجزۃ ایضا وشق القمر نفسہ
وظہورہ علی ید احد من الرسل ایضا معجزۃ فلیس فیما ذہب الیہ الشاہ ولی اللہ المحدث
الدہلوی وتفرد بہ عن غیرہ فساد فی العقیدۃ او انکار لہذہ المعجزۃ وانما قال بہ بناءً
علی ما ظہر عندہ من طریق المعجزۃ وسبل الحوادث والکوائن للانبیاء والرسل جمیعاً
فالتحامل علیہ فی ہذا الامر تحامل من جاہل غشوم علی عالم معلوم علمہ وفضلہ ومزیتہ علی اہل
عصرہ وبلوغہ فی ذلک الی ما لا سبیل لاحد من نظرائہ واہل عصرہ الیہ ولو معشار ما
اتاہ اللہ سبحانہ وتعالی وقد کان اماماً من ائمۃ الہدی جامعا بین العلوم الظاہرۃ
والفنون الباطنۃ کاملا فی کلیہما مکملا لغیرہ من العباد الصلحاء الطلباء للدین والمعرفۃ
والاحسان والیقین موصلا لہم الی اتباع الشریعۃ والی سبیل اللہ رب العالمین
حاصل ترجمہ جکو جو استفہام مین ظاہر ہوتا ہے یہ ہی کہ اخبار شق القمر قبل از وقوع
غیب کی خبر دینا ہی اور خبر دینا امر غیبی کا بذریعہ اعلام الہی کے جو کسی نبی کو اللہ

کیطرف سے ہو وسے معجزہ نبی ہی اور شق ہونا قمر کا رسول علیہ السلام کے ہاتھہ پر
بہی ایک معجزہ ہے پس شاہ ولی اللہ صاحب جسطرف گئی ہین اور وہ اوسکی ساتہہ منفرد
ہین سو اوسکی سبب کوئی فساد عقیدہ مین نہین ہو سکتا اور نہ اونکو اس معجزہ کا انکا
ہے اسی انشقاق کو من حیث الاخبار معجزہ فرمایا ہے ہان حضرت شاہ صاحب کو جو
اپنے اجتہاد سے طریقہ معجزہ ہونے حادثات و کائنات کا انبیا کیواسطے ظاہر ہوا ہے
اوسکو بیان فرمایا ہے پس حملہ کرنا ایسی عالم پر جسکا علم و فضل مخالف و موافق کو
مسلم ہے اور فضیلت اوسکی اوسکی معاصرین پر معلوم و متیقن کام جاہل و ظالم کا ہی
کیونکہ کوئی شخص اونکی معاصرین مین سے ہی اونکی علم و فضل کے دسوین حصہ تک
بہی نہین پونہچ سکتا اور یہ تحقیق تہی وہ ایک بڑے عالم اور امام ائمہ ہدی ہین سے
اور جامع و کامل تہے درمیان علوم ظاہر و باطن کے اور کامل کرنیوالے دوسرے
بندون خدا کے جو صلحا و طلبا معرفت و احسان و یقین ہین اور جویای معرفت
دین پونہچانے والی تہے اون طلبا کو خدا و رسول کے راستہ کیطرف انتی حاصلہ
**قولہ** و ہو تیرک خبر الرسول بکلام مردود) اور مراد اس کلام مردود سے عبارت
تفہیمات ہی سو جس دن سے تفہیمات اوسکے مولف نے لکہا جسکا انتقال لقول
وکیل بلکہ موکل ۱۱۷۶ھ مین ہوا ہے اب تک کسی نے اوسکا رد نکیا تہا اسلیے
کہ اوس قول مین کوئی خلل نہ پایا گیا تہا محمل صحیح اوسکا معلوم کر لیا تہا اس تیرہ
صدیان بعد عمر دراز کے اپنی خیال کاسد و فہم فاسد مین عبد الحلیم اہل حق
کے حاسد اور اونکے پوت سپوت نی یہ کرتوت کیا کہ وکیل کو کہڑا کرکے عدالت
طاغوت مین اپنے دعوی کا ثبوت اپنے خیال فرتوت کی بنیاد پر پیش کیا
لایحیی و لایموت کا جلوہ دکہایا اور یہ نہ سمجہا کہ جس مقدمہ کی میعاد گذر جاتی
اوسکا دعوی نامسموع ہوتا ہے مثل مشہور ہے مشتی کہ بعد از جنگ یاد آید

بر کلہ خود باید زد اب بالعبد اکیس برس کے بیہودہ دعوی کو تمہین پوتے کے
باپ مولوی احمد علی مرحوم سے ہار چکی تھی پیش کیا وہ تو ڈسمس ہو چکا ہے آپ
اوسکی ڈگری کوئی حاکم منصف امام عادل نگریگا شاہ اودہ کی نمک مین باوجود زوال
مملکت اب بھی اثر باقی ہے کہ اونکی نام لیوا رافضیونکی طرح سنیونکو تبرا کرنے مین
اور فرنگی محل مین بیٹھ کر دو رنگی کا ڈنکا بجاتی ہین یعنی مجدد بین ہین ہین اور مجتہد بین
وشنین اعوذ باللہ ان اکون من الجاہلین حضرت مرزا جان جانان قدس سرہ فی لعبد
بیان دو فرقہ ناجیہ کے فرمایا ہے فرقہ ثالثہ مین ہین این ہر دو فرقہ در تردد و تذبذب اند لا الی
ہولاء ولا الی ہولاء مذبذبین بین ذلک خسر الدنیا والآخرہ اشارت بحال اینہا است کہ نیم ملا خطرہ
ایمان است انتہی بلفظہ الشریف قولہ ان البعض قد جعل ہذہ العبارۃ ضمیمۃ لرسالۃ الہندیۃ الخ یہ طعن
غایت ملا فرنگی سے قابل تماشا ہے اسلامی گرکیل صاحب کا یہ منشا ہے کہ سب مسلمان جو ولی گواہی حسب تعلیم
اونکی اس مقدمہ مین ادا کرینگے وہ سب بیچ ہیں سنا دیرہ مسلک کہ ایمان فروشی بھی بالائی طاق رکھدین آپ حنفی
صاحب امام اعظم صاحب کے اجتہاد کو تو نین جو امت آجتک قبول ہی نہین کیا تمہارے حنفیانہ
فاسد کو جو ایک شعبہ دہریت کا ہی بھلا کوئی کاہی کو مانیگا شاہ اودہ کی حکومت بھی فرنگی
محل مین باقی نہین ہی کہ کوئی خوشامد سے ہان ہان کرے اور تم بر در وکالت اوسکو مراد و صاحب
ہندیہ نے رسالہ مولوی احمد علی صاحب و نیز تمہاری سب ہذیانات و خرافات بعد بعون
بطور حواشی نظم الدرر منتشر ہوئی ہین سب اس رسالہ سے منتشر دیکھی ہین اور معاملہ حیدر آباد
دکن سنا ہی اور خود معلوم کر چکا ہو کہ مکاتبات شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی مین خدا کیطرف سے
انتقام ہوا کہ عجم سے تا عرب و مصر سے تا اقصائے شرق سبکو حال و قال عبد الحلیم کا اور اونکا انتقال اس
صدمہ جانکاہ مین معلوم ہو گیا یہ جولاہی کا تیر نہ ہو سر عدالت کی وکالت کا دوسرا رنگ و ڈھنگ ہی تاکہ
فرنگی محل کا قانون دوسرا ہی اور انجمن اسلامیہ کا قاعدہ دوسرا افسوس کہ وکیل صاحب حقانی رسالہ شق القمر المعجزہ
السید البشر کو جسمی بلفظ ہندیہ تعبیر فرماتے ہین ملاحظہ نہین فرمایا کاش اگر اوسکا مطالعہ فرماتی تو سارے

سکیں وشبہات وکیل جناب کے دفع ہوجاتی بلکہ صرف عنوان عبارت حضرات التجلی کو جو آخر رسالہ
مذکور میں مطبوعہ ضمیمہ درج کی گئی ہی دیکھ لیا ہی اور صرف لاتقربوا الصلوۃ پر نظر ڈالی ہی اس
عنوان کے دیکھتے ہی حمیت فرنگی محل جوش مین آگئی اور تجلی حضرات التجلی سے آنکھین چکاچوند
ہوگئین مسیلمہ کذاب کیطرح بمقابلہ حضرت صدیق ہوگئی فہندی فی جلاء بصرہ والتقاق تمرہ
بالبطل الا باطیل والکذب لاتاویل وما صدر ہذا منہ الا من سوء فہمہ بمجرد زعمہ کما لایخفی
علی المتفطن اللبیب والماہر الاریب الناظر فی ہذہ الوریقات ؎ فکم من عائب قولا صحیحا
وآفتہ من الفہم السقیم - وقال ماقال تقلید الاستاذہ الحلیم الی الموکل کما تفوہ ہو ایضا علی
صریح عبارۃ التفہیمات فرای ماراٰی وسمع ما سمع من الثقات وتخلی ہذا التلمیذ الرشید والمرید
الرید علی خطط الخطوا کنائہ عشوا تنزیلا لہ بمنزلۃ من قیل فیہم واذا قیل لہم اتبعوا ما انزل اللہ قالوا بل
نتبع ما الفینا علیہ آباءنا اولو کان آباؤہم لایعقلون شیئا ولایہتدون ؁ واذا قیل لہم لاتفسدوا فی
الارض قالوا انما نحن مصلحون الا انہم ہم المفسدون ولکن لایشعرون فاجبت ان اری تمام عبارۃ
حضرات التجلی العلماء الاعلام واکشف لمالہ الفاسدۃ عند لدی الخواص مع العوام فہذا کتبت
ہذا الجواب مع عبارتہا وترجمتہا بالہندیۃ لیطلع علیہا العالم والعامی راجیا للانصاف من الاقاصی
والادانی فقولہ ؎ نالہ خواہم کہ بطرز دگر ایجاد کنم - دست دل گیرم ودر کوی تو فریاد کنم ۔ یہ شعر شاید آخر
رسالہ مذکور میں چھپنے تک بی علاقہ اسوجہ سے چھپا پایا گیا ہوگا کہ ناظرین رسالہ کو یہ امر ثابت ہو کہ جناب وکیل صاحب
شاعر یا شعرخوان بھی ہین کما قیل اور اعلی کمالات دیگر جناب تاریخ دان نیز ہستند لاکن افسوس ہی کہ
یہ نہ سمجھی کہ نالہ جدید مثل تجدید جدید صاحبہا و ناسدید کوئی یار بین مصداق فریاد شغال وحال
شغال ہی نعوذ باللہ من الضلال ؎ ہر خس وخاک کہ در راہ نمودی وارد آخر ای باد صبا این
ہمہ آوردہ تست وانا انشد ؎ سعیت ارجو شکر سعی ولا اری یجیبنی ربی وست
بجائبی + وقد تم الکلام علی ہذا المرام بقولہ تعالی - وجادلہم بالتی ہی احسن
واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین اولا وآخرا و باطنا وظاہرا ....

## تقریر دلپذیر جناب محمد حسین صاحب ابو سعید ساکن بٹالہ ذیل دار السر لاہور مندرجہ پرچہ اشاعۃ السنہ نمبر چہارم جلد ششم مطبوع ۲ جون ۱۸۸۳ء سلمہ اللہ تعالیٰ وعافاہ نواب صاحب بھوپال اور انکی بابرکت تالیفات

اس نامور دہر دلعزیز جامع ریاست دینی و دنیوی نے دین اسلام کے فروع و اصول مین بزبان عربی و فارسی و ہندی اسقدر تصنیفات کی کہ اوق مسائل دین جنپر خواص علما بھی کم مطلع تھے اب اکثر عوام و اوساط الناس جاننے لگ گئے ہین ہندوستان و پنجاب بلکہ عرب مین کوئی ایسی جگہہ نہوگی یا کم ہوگی جہان کوئی اہل علم ہو یا علم کا ذکر و اثر ہوا اور جناب ممدوح کی کوئی تصنیف وہان نہو اسی نظر سے بعض علماء وقت نے انکو اس صدی کا مجدد قرار دیا ہے

اور انکے حقمین یہ کہا ہے

مجدد العلم فی هذا الاوان من — قد انقذ الناس من بدع واشراك

اسوقت مین علم کا مجدد وہی ہے جسنے لوگون کو بدعت و شرک سے چھوڑایا

مروج العلم فی بدو وفی حضر — بمنصل لدم الفجار سفاك

جنگلون اور بستیون مین علم پھیلانے والا فاسقونکا تیر قلم سے خون بہانے والا

مفسر الذکر بالقول المبین فقد — علا بہ فوق اعلام واملاك

قرآن کا واضح بیان سے تفسیر کنندہ جسکے سبب وہ بڑے بلند رتبہ والونپر فوقیت لیگیا

ابدی لنا فی تالیف له ظهرت — مقالة خاب منها كل افاك

اسنے ہم کو اپنی تصانیف ظاہرہ باہرہ مین ایسی باتین کھول دین جنسے جھوٹے ٹوٹے مین پڑ گئے

مگر افسوس صد افسوس بعض اشخاص ہند جنکو دین کیطرف توجہ نہین یا یون کہو کہ کم ہے اور کتب و مسائل سے مطلق آشنائی نہین یا یون کہو کہ نہایت ہی کم ہے جناب ممدوح کی تصانیف کی قدر نہین کرتے اور وقتاً فوقتاً انپر بیجا نکتہ چینیان کرتے رہتی ہین +

انہون نے ایک کتاب موسوم بہ اسلام و مسلمانان کسی صاحب مولوی محمد حسین
اغلب مولائی نامی سابق اناجی ایڈیٹر اودھ اخبار نے تالیف کی ہے جسمین انہون نے
مسلمانون کے اسباب ترقی و تنزل کی ایسے طور پر تفصیل کی ہے کہ اسکے اکثر
پرچو بذریعہ اسکے ریویو ۲ سو صفحہ کے ہماری نظر سے گذرے ہین ہمارا بھی صاد ہے۔
اس کتاب مین انہون نے نواب صاحب ممدوح کی تالیفات کا بھی ذکر کیا ہے اور
اون تالیفات کو اسباب سو تنزل حالت اہل اسلام کے شمار کیا ہے اور
اور اونکی مؤلف کی نسبت یہ چند نا ملایم الفاظ تحریر کئے ہین کہ یہ ایک اسلام کا عالم
اور انبار بے سود تصنیفات کا مصنف ہو کر مذہبی مباحثہ موحدون اور حنفیون مین
اوقات ضائع کرتے اور فضول روپیہ صرف کرتے ہین +
یہ اسکے الفاظ اس کتاب سے ریویو مندرجہ اخبار کوہ نور نمبر ۴۴ جلد ۳ مطبوعہ
جون ۱۸۸۰ء سے ہمنے نقل کئے ہین اصل کتاب کو ہمنے نہین دیکھا خدا جانے اسمین کیا
کیا زیادتیان اور بیجا نکتہ چینیان جناب ممدوح اور اونکی تصانیف کی نسبت مؤلف
کتاب سے سرزد ہوئی ہین یہ الفاظ کتاب مذکور جو اس ریویو مین منقول ہین
غلط و محض خلاف واقع ہین اور صاف یقین دلاتے ہین کہ جس شخص کے قلم سے یہ
الفاظ نکلے ہین اُسنے نواب صاحب کی مصنفات کو خواب مین بھی نہین دیکھا۔
اُن تصانیف پر یہ گمان کرنا۔ کہ وہ مذہبی مباحثہ حنفیہ و موحدین پر مشتمل
ہین صریح خلاف واقع ہے۔ نواب صاحب کی کسی کتاب مین حنفی و شافعی یا
و بدعتی یا شیعہ و سنی کا مباحثہ پایا نہین جاتا۔ کوئی ہمکو انکی کتاب مین اس قسم
ایک مباحثہ دکھاوی تو ہم سے ہماری قدرت کے موافق جو انعام چاہے پاوے
کوئی مرد میدان ہے آوے۔
نواب صاحب کی کتاب تو درکنار اس قسم کے مباحثے انکی زیر حکومت ریاست مین

نہین پاسنے کبہی کسی سے سنا ہوگا کہ جیسے دہلی مرادآباد بریلی لکہنؤ بنارس لاہور
امرتسر وزیرآباد سیالکوٹ فریدکوٹ وغیرہ پنجاب و ہندوستان مین مذہبی مباحثے
حنفیہ و اہلحدیث و سنی و شیعہ و وہابی و بدعتی کے ہوستے ہین ویسا مباحثہ کبہی شہر
یا ریاست بہوپال مین ہوا ہو یا اس مضمون کا کوئی رسالہ نواب صاحب یا ریاست
کسی اور کیطرف سے نکلا ہو +

ہان اوائل عمر مین اور زمانہ طالب العلمی کے قریب نواب صاحب نے ایک دو رسالہ
مولود و رد شیعہ مین لکہا تہا جسکا نام کلمۃ الحق و کشف الالتباس انہون نے رکہا
تہا مگر اسوقت نوابصاحب کو یہ کمال علمی و حکمت عملی حاصل نہ تہا اسوقت انکا خیال
و حال و قال اس طرز مخاصمانہ سے ایسا مخالف ہوگیا ہے کہ ایسے مخاصمانہ رسائل کو
انہون نے اپنی تصنیفات کے عداد سے نکال دیا اور اپنی مصنفات کی فہرست سے
خارج کردیا ہے اس سے زیادہ واضح و روشن دلیل باہمی مناظرات سے نفرت و کراہت
پر کوئی کیا دکہا سکتا ہے جو نواب صاحب بہادر نے قایم کردکہائی ہے +

اس حالت مین نواب صاحب یا اونکی تصنیفات کو مذہبی مباحثات حنفیہ و اہلحدیث
کیطرف منسوب کرنا خلاف واقع نہین تو کیا ہے +

اور اُن تصانیف کی نسبت یہ کہنا کہ وہ انبار بے سود ہین یعنی اسکو
مسلمانون کی قومی ترقی مین کچہ دخل نہین ہے سراسر ناواقفی اور کم فہمی پر مبنی ہے یہ بات
بجز اس شخص کے جو مذہب کو قومیت کا جز نہ سمجہتا ہو کوئی نہین کہہ سکتا اور ایسا سمجہنے والا
نہ صرف اپنی ناواقفی و لاعلمی معنے قومیت سے ظاہر کرتا ہے بلکہ وہ اسبات کا بہی اظہار
کرتا ہے کہ اسکو قومیت سے تعلق نہین ہے گو وہ قومی ترقی کا زبان سے خواہان ہے۔
راقم ریویو نے انکا کلام نقل کیا ہے جسکا ٹہیک مطلب یہ ہے کہ
مذہب مین پیروی اقوام یوروپ جائز نہین ہے کیونکہ اس سے مذہب

کو نقصان پہونچتا ہے جو ترقی قومی کے منافی ہے معلوم نہین (مولانا صاحب
نے یہ بات کہکر وہ بات کیونکر کہی یہہ بات بہول گئے یا وہ بے سوچے قلم
سے نکل گئے) اور جبکہ بشہادت اس بیان باہران اور باعتراف قومی ترقی خواہان
بلکہ باقرار نکتہ چینیان تصانیف نواب صاحب والاشان یہ امر ثابت و محقق ہو کہ مذہبی ترقی
بہی قومی ترقی کا جزو ہے اور قومی ترقی بدون ترقی مذہبی ناممکن و نامتصور ہے تو پہر
اگر نواب صاحب ممدوح نے اپنی تصانیف مین مذہب کو ترقی دی اور مذہبی مسائل
کی حفاظت و اشاعت کی تو اونکی تصانیف کو انبار بے سود کہنا کیونکر صحیح ہے اور انکو
ترقی قومی اہل اسلام سے خارج و بیدخل ٹہرانا کیا معنے رکہتا ہے کہ مولانا صاحب
اونکی نسبت ایسے الفاظ نا ملایم فرماتے ہین۔

اب رہا یہ امر کہ تصانیف نواب صاحب نے مذہبی ترقی کی ہے یا نہین اور ان تصانیف
سے مذہبی مسائل کی حفاظت اور اشاعت ہوئی یا نہین جیسکہ اسنے پہلے دینی تصانیف
علما رسلف و خلف سے مذہبی ترقی و اشاعت ہوئی ہے اسکا تصفیہ ہم عموماً ناظرین
اور خصوصاً حضرات نکتہ چین پر چہوڑتے اور منجملہ تصانیف نواب صاحب دس بیس
کتابونکا نام ایک نقشہ کے ضمن مین بتا دیتے ہین ناظرین و حضرات نکتہ چین برائے
خدا دو چار برس لگا کر ان کتابونکا مطالعہ کرکے خود ہی ہم کو بتا دین کہ ان کتابون
مین حمایت اشاعت و ترقی دین پائی جاتی ہے یا نہین اور اسکا نفع دین مین
اون کتب دینیہ سے جو ان سے پہلی تصنیف ہوچکی کچہہ کم ہے یا اسنے زیادہ

نقشہ بعض مؤلفات نواب صاحب بہادر بہوپال
سلمہ اللہ بالتوفیق والاقبال ✤ ✤ ✤

| نمبر | نام کتب | علم | زبان | کیفیت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱ | فتح البیان فی مقاصد القرآن | تفسیر | عربی | چار مجلدین ہر کہ ہر ایک انمین سے تقریباً ہزار ہزار صفحہ مین ہے صحت وسند مین سابقہ سب تفسیرون سے فایق ہے۔ |
| ۲ | عون الباری شرح تجرید مختصر بخاری | حدیث | " | ۵ مجلدین ہی جو اکثر پانچ پانچ سو صفحہ مین ہی اس مین عقائد صحیح بخاری کو جو قرآن کے دوسرے درجہ مین حل کیا ہے۔ |
| ۳ | مسک الختام شرح بلوغ المرام | " | فارسی | گیارہ سو صفحہ مین ہے اسمین حدیث و مذاہب فقہیہ کے عمدہ تحقیق ہے۔ |
| ۴ | اکسیر فی اصول التفسیر | تفسیر | " | ۱۲۰ صفحہ مین ہے اسمین مسائل تفسیر اتقان و فوز الکبیر وغیرہ مؤلفات سلف و خلف کو عمدگی سے جمع کیا ہی۔ |
| ۵ | منہج الوصول | اصول حدیث | " | ۱۳۲ صفحہ مین ہے یہ کتاب اصول حدیث مین جامع کتاب ہی۔ |
| ۶ | ہدایت السائل | فقہ حدیث | " | ۵۲۲ صفحہ مین ہی اسمین ادق و معرکہ الآرا مسائل فقہیہ کو بطور سوال و جواب بیان کیا ہی |
| ۷ | اتحاف النبلاء | تاریخ | " | ۴۴۴ صفحہ مین ہی اسمین ایمہ محدثین و فقہاء کے تاریخی حالات اور اونکی مصنفات کو بیان کیا ہی۔ |
| ۸ | افادۃ الشیوخ بمقدار الناسخ والمنسوخ | اصول تفسیر | " | ۴۸ صفحہ مین ہی اسمین تمام ناسخ و منسوخ آیات و احادیث کے ایسے طور پر ذکر کیا ہی کہ گویا دریا کو کوزہ مین جمع کیا ہی |

| نمبر | نام کتاب | علم | زبان | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۹ | حصول المامول | اصول فقہ | عربی | ۱۲۰ صفحہ میں ہے اسمین اصول فقہ کے مسائل کثرت سے ذکر کئے |
| ۱۰ | روضہ ندیہ | فقہ حدیث | ″ | ۲۲ صفحہ مین ہے اسمین اون مسائل فقہیہ کو جو ظاہر حدیث کی موافق ہین مع بیان اختلاف مذاہب مدلل کیا ہے |
| ۱۱ | حج الکرامۃ | تاریخ | فارسی | ۵۰۰ صفحہ مین ہے اسمین تاریخ کے علاوہ مسائل دینی بہی کثرت سی ہین — |
| ۱۲ | ظفر اللاضی | فقہ | عربی | ۱۰۰ صفحہ مین ہے اسمین اون احکام اسلام کا بیان ہے جنکی رعایت قاضیو پر واجب ہی — |
| ۱۳ | ذخر المحتی | فقہ | ″ | ۱۱ صفحہ مین ہے اسمین مفتیون کے لئی واجب الرعایت احکام اسلام بیان ہے + |
| ۱۴ | لقطۃ العجلان | تاریخ | عربی | ۱۰۰ صفحہ مین ہے اسمین تاریخی حالات کے ساتھ مسائل اسلام کثرت سے |
| ۱۵ | فتح المغیث | فقہ حدیث | اردو | اسمین اون مسائل فقہیہ کا بیان ہے جو حدیث سی ثابت ہین |
| ۱۶ | ریاض المرتاض | سلوک و تصوف قدیم | فارسی | ۲۸ صفحہ مین ہے اسمین وہ سلوک بیان ہوا ہی جو کتاب و سنت سے ثابت ہے |
| ۱۷ | رحلۃ الصدیق | فقہ | عربی | ۹۲ صفحہ مین ہے اسمین مسائل حج وعمرہ بیان ہوئی ہین |
| ۱۸ | موائد العواید | حدیث | فارسی | ۲۵۴ صفحہ مین ہی اسمین مختلف مضامین کے احادیث کو بحذف اسناد وارد کیا ہے |
| ۱۹ | جنۃ فی الاسوۃ الحسنۃ بالسنۃ | اصول فقہ | عربی | ۱۰۸ صفحہ مین ہی اسمین اتباع سنت وتقلید کے مسائل کو بلا اختلاف خاص کسی شخص یا فرقہ کو بیان کیا ہے |
| ۲۰ | شرح الاعتقاد الصحیح | عقاید | عربی | ۷۰ صفحہ مین ہے اہل سنت کے عقاید قدیمہ کا بیان ہے - |

اس قسم کی اوران مضامین کی کتابین مولفہ نواب صاحب اور بہت ہین جنکی تعداد ہماری علم مین سو کے قریب ہو حضرات نکتہ چین ایمان و انصاف کو پیش نظر رکہہ کر کہین کہ کیا یہ کتابین بے سود ہین اور اہل اسلام کا انمین دینی فائدہ نہین ہے ایسا کہین تو براہ مہربانی یہ بہی ہم کو بتاوین کہ اُنکے مقابلہ مین اور کونسی کتابین سود مند ہین جنسے مسلمانون کو دینی فائدہ ہے اُنسے کتب مولفہ نواب صاحب کا موازنہ و مقابلہ کیا جاویگا اور عام مسلمانون کو اُنکے مقابلہ مین انکا مفید و غیر مفید ہونا بتایا جاوے گا۔

بالجملہ جو کچہ مولانی صاحب سے نواب صاحب کی تالیفات کی نسبت کہا ہے اسکو صحت و نفس الامر سے کچہہ بہی تعلق نہین ہے ہم امید کرتے ہین کہ مولانی صاحب اس اپنی راے کو واپس کرینگے یہ جرأت و حق پرستی حاصل نہو تو اُسپر نظر ثانی تو ضرور کرین گے۔

## تنبیہ السفیہ

تمام ہوا مضمون اشاعۃ السنۃ کا جزی اللہ قائلہ خیرا اب مین گذارش کرتا ہون کہ وہ جو مضمون مذکور مین صاحب اشاعۃ السنۃ نے ذکر مجدد ہونے نواب صاحب بہادر کا اس عہد مین لکہا ہے کوئی خیال نکرے کہ خود نواب صاحب بہادر اوسکے مدعی ہین جسطرح بعض ناہموارون نے آجکل دعوے تجدید و اجتہاد کا اپنی لئے کیا ہے اور اپنی کتابون مین واسطے جمع عوام کے اوسکو لکہا ہے بلکہ مضمون اشاعۃ السنۃ مطابق حسن ظن اکثر اہل علم کی ہے جو آج عرب و عجم مین مشار الیہ علم و فضل مین کتاب قرۃ الاعیان و مسرۃ الاذہان مین تقاریظ کتب نواب صاحب جمع کی گئے ہین اور اس کتاب کو علامہ احمد فارس نے اسلامبول مین طبع کیا ہی بطور نمونہ نظر بالیش نواب صاحب بہادر علاوہ اسکے ایک مجموعہ خطوط عرب بالخصوص موجود نواب صاحب بہادر موجود ہے جسمین حرمین و حدیدہ و بیت الفقیہ و زبید و صنعا و ابو عریش و عدن و مصر و اسلامبول و اسکندریہ و بیروت و بیت المقدس و بغداد و مصر و دیگر بلاد کی علماء کاملین نے غائبانہ تصانیف مذکورہ کو ملاحظہ کر کے واد ثنا و تقریظ کی

دی ہے معہذا بمقابلہ ان اسباب وحسنات کے بانگ بے ہنگام بعض اعدا اسلام مکنہ سلطنت
ولکھنو وپیلی بہیت ومدراس ایسے ہی ہیں جیسے کوئی اندہا سورج کو کالا کہے ہم اس جگہہ ختم کلام
بمقابلہ ان اعدا دین ودشمنان اہل سنت ویقین کے اس حدیث شریف پر کرتے ہیں کہ جب تم
نباح کلب یا نہیق حمار سنو یا وسوسہ شیطانی پاؤ تو تعوذ کرو فاقول اعوذ باللہ من الشیطان
الرجیم ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم

## ثلث مرات

جنکو کوئی ریاست دینی وجاہ دنیاوی مثل نواب صاحب بہادر کی حاصل نہین ہے وہ تا شنیدہ
زبان دریدہ وہان کمال حسد وبغض سے اونکو آنکھ بہر کر نہین دیکھ سکتے کوئی دنیا کا
دشمن ہے بوجہ دولت وحکومت کوئی دین کا دشمن ہے بوجہ اشاعت سنت وعمل
بالحدیث کے لکن شکر ہے کہ خدا نے نواب صاحب کو محسود خلق کیا ہے نہ حاسد جبہ
ودلق یہ بہی اونکی کمال خوش اقبالی ہے عدو کے کچھ نیکیاں ہونگی تو عوض انکے سب مجرا
ہوکے وہ سب اونکو ملین گے اور یہہ خیر الدنیا والآخرۃ ہون گے

ہم یحسدون وشر الناس کلہم　　من عاش فی الناس یوما غیر محسود

## مقلدین کے لئے

خبر بشارت اثر مندرجہ شمس الاخبار مدراس جلد پنجم نمبر بست وششم سوم نوزدہم شعبان ۱۳۰۰ھ
مطابق ۲۵ جون ۱۸۸۳ء روز دوشنبہ

## فریدکوٹ مین سنی و وہابی مولویونکا مناظرہ

خلاصہ اس خبر کا یہ ہے کہ ایک مجلس غیر مقلدین کے جو وہابی مشہور ہین اور مقلدین کی
جو بلقب حنفیہ معروف ہین بابت بعض مسائل دین مثل رفع الیدین وجہر بآمین وغیرہا
باجلاس راجہ بکرم سنگہ صاحب والی فریدکوٹ منعقد ہوئی اور طرفین کے مولوی
لوگ جمع ہوئی تعدد رد وبدل بسیار وخرخشا زنا ہموار راجہ صاحب نے مقلدونکو فتح دلائی

اور مسائل باہمی مین بطریق ثالث بالخیر آشتی کرائی جسپر بجارسے غیر مقلد طوعاً و کرہاً خاموش
یا ہمزبان ہوئے اور مقلدون نے بغلین بجائین کہ ہم جیت گئے راجہ صاحب بہادر بطور
ہمین گر دوست موافق ست سعدی سہل ست جفائی ہر دو عالم دیپر محضر مناظرہ پر دستخط
فیصلہ کئی گئے اخبار مذکورمین مولویان مقلد وغیرہ کے نام نشان مفصل لکھی ہین جنکی موئید
مذہب راجہ صاحب بہادر موصوف اور اونکی ارکان دولت قریب سات آٹھ ٹھاکرون کی ثبت
العبد ہوئے مثل بابو گوپال چند و دولت رام و باواہروت سنگہ و بابو امرناتھ و جگناتھ
میرمنشی و ٹھاکر سنگہ جاگیر دار بلکہ خود دستخط راجہ صاحب بہادر مخاطب بفرزند سعادت نشان
قیصر ہند سرسیے مہاراجہ بکرم سنگہ صاحب بہادر سی بہادر کے بحروف انگریزی اوسپر ثبت ہین اور
یہ واقعہ یازدہم فروری ۱۸۸۳ء کو ہوا اور اول کشف الاخبار مین پہر شمس الاخبار مین مفصل لکھا
گیا فی الواقع واسطے ترجیح مذہب مقلدین خصوصاً طائفہ حنفیہ کی یہ بہت بڑی دلیل ہاتھہ لگی
اسلئے کہ ہمکو بالیقین معلوم ہے کہ غیر مقلد لوگ واسطے اثبات اپنے طریقہ کے ہرگز ایسا شاہد
عدل دوا ور منصف اور موئد مذہب اور حامی مشرب نہین لا سکتے ہین جیسا حاکم عادل یہ لوگ لائے
یہ منقبت عظمی اور بشارت کبرے اس زمانہ آخر مین خاص حضرات حنفیہ کو برکت تقلید سے
میسر آئی اور انہین کی خوش اقبالی سے اس دولت نے ترقی پائی ہے ؎ اذا کان الغراب
دلیل قوم ✝ سیہدیہم طریق الہالکینا ✝ اور بڑی تصدیق و دستخط ٹھاکران موصوف کی یہہ ہی کہ
ان صاحبان کا ذکر خیر قرآن شریف مین بہی آیا ہے اور ایسے خیال پر شاید اصحاب اخبار مذکورہ
نے مقلدین کو بلفظ سنی یاد فرمایا ہے ورنہ ظاہر ہے کہ سنی وہ ہی جو سنت یعنی حدیث پر چلے
نہ وہ جو ہر کسی شخص کی بات کو پکڑے اور ہر کہون کے قدم بہ قدم رکہے قال تعالے قالوا یا ہود
ما جئتنا ببینۃ وما نحن بتارکی آلہتنا عن قولک وما نحن لک بمؤمنین
موضح القرآن مین ہے ہم نہین چہوڑنے والے اپنے ٹھاکرونکو تیرے کہے سے اور دوسری جگہہ
فرمایا ہے قال اراغب انت عن آلہتی یا ابراہیم کیا تو پہرا ہوا ہے میرے ٹھاکرونسی اور

تیسری جگہ ارشاد کیا ام لھم آلھۃ تمنعہم من دوننا کیا اونکو کوئی ٹہاکر ہین جو بچاتی ہین ہمارے سوا اور
چوتہی جگہ فرمایا ان کاد لیضلنا عن آلھتنا لولا ان صبرنا علیہا لگاہی تہا کہ بچلا دی ہمکو ہمارے ٹہاکرون
سے کبہی جو ہم نہ ثابت رہتی اونپر اور پانچوین جگہ ارشاد کیا ائنا لتارکو آلھتنا لشاعر مجنون کیا ہم
چھوڑ دین گے اپنی ٹہاکرونکو کہی سے ایک شاعر دیوانے کے سبب سے یہ غیر مقلد لوگ اور چھٹی جگہ فرمایا واصبروا
علیٰ آلھتکم ٹہرے رہو اپنی ٹہاکرونپر اور ساتوین جگہہ ارشاد کیا وقالوا ء آلھتنا خیر ام ھو کہتے ہین
ہماری ٹہاکر بہتر ہین یا وہ اور آٹھوین جگہ فرمایا اجئتنا لتافکنا عن آلھتنا کیا تو آیا ہی ہماری پاس
کہ پہیرے ہمکو ہمارے ٹہاکرون سے اور نوین جگہہ ارشاد کیا لا تذرن آلھتکم نہ چھوڑیو
اپنے ٹہاکرونکو اسطرحکی آیات شریفہ قرآن معجز بیان مین بہت ہین لکن اسجگہہ بتعداد ٹہاکران ختم
کی گئین ہنود اپنی راجون مہاراجونکو معبود سمجھتے ہین اور ان داتا اور دیوتا جانتی ہین اسیطرح یہ غیر
مقلد سرکار کا ہی ٹہاکر اوسکی خدا ہی پس ایراد ان نصوص کا اسجگہہ نہایت برمحل ہے وما اشبہ اللیلۃ بالبارحۃ
ہان بہائی اسجگہہ دنیا مین تو یہ نسخہ خوب چل گیا کہ حقیقت مذہب حنفیہ کے باجماع ٹہاکران ونص مہاراجہ
صاحب بہادر ثابت ہوگئے اور غیر مقلد رد ہوگئی لکن آخرت مین جب سامنا خدا کا ہوگا جہان یہ سب مقلد مقلد
پیشہ اور سب جوارہی مع جملہ ٹہاکران کے واسطی روبکاری کی حاضر ہو وینگے تو اوسوقت ایسا معلوم ہوتا ہے
کہ مصداق کریمہ فما اغنت عنہم آلھتہم التی یدعون من دون اللہ من شیء بخوبی ظاہر
ہو جاویگا یعنی کچہہ کام نآئی اونکو ٹہاکر اونکی جنکو سوا خدا کے پکارتے تہے یہہ بہی تو ایک طرح
کی پکار ہے کہ فیصلہ مسائل مذہبی مقلدین کے واسطے ٹہاکران فریدکوٹ اور اونکی سرکار
ہی مع اینکار از تو آید و مردان چنین کنند اسیطرح پر دو چار راجہ بابو ستر نیچر اگر واسطے
تائید تقلید مذہب حنفی کے اور بہی طیار ہوگئے تو لگتا ہے کہ غیر مقلدونکا بیج اس سرزمین مین
نہ جمیگا سب کا قلع ہو جاویگا اور پہر تو حنفی بمقابلہ غیر مقلدون کے اتنی شریف کو پڑین گے
واذا راٰک الذین کفروا ان یتخذونک الا ھزوا اھٰذا الذی یذکر آلھتکم
وھم بذکر الرحمٰن ھم کافرون کیا یہی ہے وہ شخص جو ذکر کرتا ہی تمہاری ٹہاکرون کا

اور اس حکایت حالیہ کے برابر ہین ٹھاکران مذکور کے ائمہ مذہب یعنی بزاہمہ غیر مقلدون سے یہہ بات کہین گے انت فعلت ھذا بالھتنا یا ابراھیم کیا تو نے کیا ہی یہ کام ہمارے ٹھاکرون سے ای ابراہیم اللھم احینا علی ملۃ خلیلک ابراھیم وامتنا مسلمین ولا تجعلنا فتنۃ للذین کفروا ولا تجعلنا فتنۃ للقوم الظالمین آمین ثم آمین وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین وصلی اللہ علی سیدنا محمد وآلہ وصحبہ اجمعین الی یوم الدین ؏

## اعلام الامجاد بافعال الاوغاد ملقب بالقول المسددیہ

### جواب وصی احمد

امابعد مخفی نرہے کہ فی زماننا ہذا اکثر نام کے اہل علم کہ جنکی رگ وپے مین ہوائی وبائے تقلید شخصی یا جمہوری کی سمیت سرایت کر گئے ہے اور طبیعت اونکی تریاق رشد وہدایت کتاب وسنت سے بالکل پھر گئے ہے کتب مصنفہ اہل حق جو بتائید سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وتوضیح وتفسیر کتاب اللہ من جانب اہل سنت وجماعت لکہے گئے ہین اور لکہے جاتے ہین بسبب تباہی مزاج اور فساد طبیعت کے انکو فائدہ نہین کرتین ع چون مخبط شد اعتدال مزاج نہ عزیمت اثر کند نہ علاج۔ صدق اللہ تعالی۔ فی قلوبھم مرض فزادھم اللہ مرضا۔ اور جب ایہہ ہر یہ دیکھتے ہین کہ متبعین متقین روز بروز عمل بالکتاب والسنت پر محکم وراسخ ہوتے جاتے ہین اور اقامت صلوۃ سے بموجب ہدایت جناب رسالت مآب صلوا کما رایتمونی اصلی کے بآمین بالجہر وغیرہ سنن ہدی مساجد کو معمور کرتے ہین اور علی رغم انفہم جوق جوق جویندگان صراط مستقیم قلادہ تقلید جمہوری یا شخصی کو اون کتب حقہ کے

ملاحظہ ومطالعہ سے نوڑکر اتباع کتاب وسنت کا اختیار کرتے ہین تو یہ مخبطین بہایت
غیظ وطیش مین آکر اور لیغیظ بہم الکفار کے مصداق بنکر انواع انواع کے خداع اور
مکر واسطے فریب ہی عوام کے اختراع کرتے ہین اور تو کچھہ نہین ہوسکتا اہل حق کو
بی دہرک خارجی ورافضی کہدیتی ہین اور طرح طرح سے عیب وعیب جوئی کرکے مردار
خواری سے اپنا منہ گندہ اور شکم آگندہ کرتے ہین یہ مکر وتلبیس اسواسطے ہی کہ
عوام کالانعام ان متبعین متقین سے متنفر ہوکر اونکی طرف راغب ہون اور اقتباس
انوار اتباع سے محروم رہکر ظلمات تقلید مین پڑے رہین اور ان ظالمین بل ظلمیز
کا جہان تابو چلتا ہے اہل حق کو مساجد مین نماز پڑہنے سے منع کیے تے ہین اور
کچھہ خوف الہی نہین کرتے فرمایا اللہ تعالی نے ۔ ومن اظلم ممن منع مساجد اللہ
ان یذکر فیہا اسمہ وسعی فی خرابہا اولئک ماکان لہم ان یدخلوہا الاخائفین لہم فی الدنیا
خزی ولہم فی الاخرۃ عذاب عظیم ۔ لاکن الحمد للہ کہ یہ خداع اور مکر اونکا بجز چند جہلاے
معاندین کے اہل حق کو کچھہ ضرر نہین کرتا صدق اللہ تعالی یریدون ان یطفئوا
نور اللہ بافواہہم واللہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون وصدق رسولہ الکریم لا تزال
طائفۃ من امتی منصورین علی الحق الحدیث وہم طائفۃ اہل الحدیث کثرہم اللہ
تعالی الحاصل آجکی روز مصداق ان امور کا ایک رسالہ مجموعہ ضلالہ موسوم بجامع
الشواہد فی اخراج الوہابین عن المساجد دیکھنے مین آیا اولا تو نہایت تعجب ہوا
کہ وہ کون وہابی لوگ ہین جنکی نکالنے کا مساجد سے یہ استفتا مزین بمواہیر و
شواہد طیار ہوا ہے بعد دیکھنے جواب استفتا کی معلوم ہوا کہ ان لاہابیون
نے اونہین متبعین متقین کا نام اپنی طرف سے وہابی رکھہ لیا ہے جنکی متبوع
ومقتدا یعنی حضرت رسول مقبول بہی مسجد الحرام سے ممنوع کئے گئے تہے
کیونکہ ان لاہابیون نے اس رسالہ مین اونکی علامتین اور نشانیان چار قرار

وہی ہین جو ہمارے مقتدا مین تہین اول آمین بالجہر یعنی آمین پکار کر کہنا دوسرا
رفع الیدین تیسرے نماز مین سینہ پر ہاتہہ باندہنا چوتہے امام کے پیچہے الحمد
پڑہنا۔ ایہا الناظرین ان چارون باتونکا سنت صحیحہ رسول مقبول علیہ السلام ہونا
اور مذہب مختار ہونا آنحضرت کے اصحاب کرام کا رسائل متعددہ اردو فارسی
عربی مین من جانب اہل حق اس وضوح اور بداہت کے ساتہہ ثابت کیا گیا ہی کہ
ہر ایک ناظر منصف پر مسنون ہونا اونکا کالشمس فی نصف النہار ثابت ہی
لیکن ان لاہیون کو ان سب سنتون سے ازحد بغض ہے خصوصًا آمین بالجہر
سنکر تو اسقدر جلجاتے ہین کہ محض خاکستر ہو جاتے ہین فرمایا رسول مقبول
صلعم نے ماحسدتکم الیہود علی شئ ما حسدتکم علے آمین فاکثروا من قول آمین رواہ
ابن ماجہ واحمد والطبرانی۔ یعنی حسد نکیا تمپر یہود نے کسی بات پر اسقدر کہ حسد
کیا آمین کہنی پر۔ روایت کیا اوسکو ابن ماجہ اور احمد اور طبرانی نے اس تحریر مختصر مین
ہمکو کچہہ ضرورت نہین کہ ان مسائل کا اثبات کیا جاوے یا مولف رسالہ کے
کل خرافات کا جواب دیا جائے مگر ان تحسین نام کے علما سے جنکی مواہیر آخر
استفتا پر ثبت ہین یہ دریافت کیا جاتا ہے کہ مجیب استفتا جو بحوالہ کتاب
طریقہ محمدیہ ترجمہ درر بہیہ لکہتا ہے کہ۔ اول پانی اگرچہ نہایت ہی قلیل ہو نجاست
پڑنے سے ناپاک نہین ہوتا جب تک رنگ اور بو اور مزہ تینون نہ بدلین الخ سب
وقت مہر کرنیکی مولف رسالہ سے یہہ بہی دریافت کر لیا تہا کہ طریقہ محمدیہ مولفہ حضرت
نواب صاحب بہادر مدظلہ مین لفظ (اگرچہ نہایت ہی قلیل ہو) موجود ہی یا نہین
اگر نہین ہی تو اس تحریف لفظی و معنوی کی تصویب پر یہہ مواہیر کیون ثبت ہوئین
اور اگر موجود ہی تو تعجب بر تعجب ہے کہ آپکو اتنی خبر تک نہین کہ ترجمہ درر بہیہ جو
اول مرتبہ مقام دہلی مین چہپا تہا اوسکو مسمی عبد اللہ میواتی نے مسخ و تحریف

کر کر چھپوا دیا تھا اور جب اوسکو حضرت نواب صاحب بہادر مدظلہ نے ملاحظہ فرمایا
تب آنحضرت مدظلہ نے فوراً اوسکو صحیح اور درست کراکر دیگر مطابع مین چند بار طبع
کرایا اور مطبوعہ سابق کے غلط ہونیکا اشتہار دیا چنانچہ دیباچہ کتاب مین فرمایا
ہے اما بعد ظاہر ہو کہ پیشتر ہمنے ۱۲۸۸ہجری مین ترجمہ رسالہ دررہبیہ تالیف شیخ الاسلام
قاضی القضاۃ محمد بن علی بن محمد شوکانی یمانی رضی اللہ عنہ کا کہ جامع اصول عبادات
ومہمات معاملات ہی اور ہر مسئلہ اوسکا نص کتاب عزیز یا سنت مطہرہ سے ثابت
عربی سے اردو مین لکھا تھا اور بعض مطابع مین نہایت غلط ہو کر چھپا اور نسخ اوسکا
مسخ ہو گیا اسلئے اب ۱۲۹۰ہجری مین پھر اوسکو بخواہش اہل علم واصحاب اتباع
کے از سر نو درست کیا اب پہلی رسالہ کا کوئی اعتبار نکرے اور اس نسخہ ثانیہ کو
صحیح وسند جانے اور ہمنے اس رسالہ پر شرح عربی وفارسی بھی لکھی ہے اوسمین
دلیل وماخذ ہر مسئلہ کا لکھدیا ہے انتہی۔ ایہا الناظرون طبع ثانی وثالث ورابع مین
لفظاً اگرچہ نہایت ہی قلیل ہو کا کہین نشان اور پتہ نہین محض افترا اور بہتان مؤلف صاحب
کا ہے اصل عبارت ترجمہ دررہبیہ یہ ہے ہے پانی پاک ہی اور پاک کرنے والا نہین نکالتی
اوسکو ان دونون وصف یعنی طاہریت اور مطہریت سی کوئی چیز مگر نجاست کہ بدلدے
اوسکی بو اور رنگ اور مزہ کو اور نہین نکالتی اوسکو دوسری وصف یعنی مطہریت سے
مگر پاک چیز بدلدینے والی جو نکالدے اسکو نام آب مطلق سے یعنی پھر اوسکو نرا پانی
نہ کہین بلکہ گلاب اور مانند اوسکی کہین اور نہین فرق درمیان تھوڑے پانی
اور بہت پانی اور زیادہ دو قلہ اور کم دو قلہ اور بہتے اور ٹھہرے اور مستعمل اور غیر
مستعمل کے انتہی اب اگر کسی صاحب کو مسائل آب مندرجہ ترجمہ دررہبیہ مین شک
وشبہ ہو تو دلیل وماخذ اوسکا شرح عربی وفارسی رسالہ دررہبیہ مین دیکھلے
اور مرد میدان ہے تو اس دلیل کو توڑے چنانچہ خود ترجمہ مین اسباب کے

ہدایت فرمائی گئی ہے) اور جو مسئلہ مشکل ہو اور سمجھ مین نہ آوے اوسکو کسیو
عالم باعمل سے دریافت کرلے اور اگر خود عالم ہو تو اوسکی شرحون سے اور شرح
بلوغ المرام سے جو ہنی فارسی مین لکھی ہے حل کرلے الی آخرہ۔ اور مولف رسالہ یہ
جوکہتا ہی کہ اسکا یہ مطلب ہوا کہ ایک پیالہ پانی مین یا ایک گھڑے مین اسقدر گو یا
موت یا شراب پڑجاوے کہ جس ہی اوسکا رنگ اور بو اور مزہ نہ بدلے یا
اسمین کتا یا سور منہ ڈالی یا کسی کوی مین سور و کتا ڈوب مرے وہ پانی پاک ہے
اوس ہی وضو نماز درست ہی انتہی۔ ایہا المخاطب حضرت احناف کی نزدیک آب
کثیر وقوع نجاست سی نجس نہین ہوتا اور دار مدار طہارت آب مقدار دہ دردہ ہی
پس بمقابل آپ کی اعتراض کے عرض کیا جاتا ہے کہ اگر آب کثیر جسکی مقدار دہ دردہ
ہو تین چار گاڑیان پاخانہ ڈالدیا جاوے یا دس بارہ کتے یا سور مردہ اوسمین گر پڑین
تو آپکے نزدیک پاک رہیگا یا ناپاک اگر آپ کی نزدیک پاک ہی تو پہر اہل حق پر کیا
اعتراض ہی آپکی نماز اس پانی سے جسمین تین چار گاڑیان گو موت پڑا ہی درست ہی
اور اہل حق کی نماز اوس پانی سی جسکا رنگ بو مزہ متغیر نہین ہوا درست ہوئی ما ہو
جوابکم فہو جوابنا۔ اور آپکی نزدیک وہ پانی ناپاک ہوجاتا ہے تو پہر دہ دردہ
کی مقدار سے تحدید کرنا جو محض لا اصل ہی آپکو کیا مفید ہوا اگر تغیر اوصاف
ثلثہ ہی بموجب مسلک محدثین کے دار مدار طہارت و نجاست کا عدما و وجودا
قرار دیا جاوے کما جاء فی الحدیث تو کوئی اعتراض وارد نہین ہوتا کیونکہ
جب دار مدار نجاست کا تغیر اوصاف ثلثہ ہوا تو یہ ممکن نہین کہ ایک پیالہ پانی مین پاخانہ
پیشاب پڑجاوی اور پہر بہی پانی کا رنگ یا بو یا مزہ متغیر نہو اگر مقلدین کو جنکی دماغ مین
بوئی تقلید پلید بس گئی ہے اور آنکہون پر چربی تقلید کی چہاگئی ہے اسکی رنگ
وبو کا تغیر معلوم نہو تو یہ بات جدی ہے۔ اعتراض دوم لڑکے شیرخوار

اعتراض دوم

کا پیشاب پاک ہی چنانچہ اسی کتاب کے صفحہ ۷ مین مذکور ہے۔ مین ان صاحبان
مواہیر سے دریافت کرتا ہون کہ یہ اعتراض اپکا کس پر ہے عاملین حدیث پر یا حضرت
رسول مقبول صلعم پر اگر عاملین بالحدیث پر ہی تو انکا کیا قصور ہے حدیث صحیح مین
آچکا ہے عن ابی السمح رضی اللہ عنہ قال قال النبی صلعم یغسل من بول الجاریۃ ویرش
من بول الغلام اخرجہ ابو داود والنسائی وصححہ الحاکم۔ اور اگر یہ طعن آپکا رسول مقبول
صلعم پر ہے تو خیر انا للہ وانا الیہ راجعون اگر ہماری نماز مختلف فیہ رہی تو آپکا اسلام
ہی جاتا رہا ۔ شادم کہ از رقیبان دامن کشان گذشتی۔ گو مشت خاک ما ہم برباد
رفتہ باشد اعتراض سوم مال تجارت مین اور سوای اونٹ گای بکری کے اور
جانورون مین مثل بھینس و بھیڑ وغیرہ کے زکوۃ واجب نہین چنانچہ طریقہ محمدیہ تصنیف
محمد صدیق حسن خان ترجمہ درر بہیہ مولفہ قاضی شوکانی کے صفحہ ۱۰۰ مین مذکور ہی
خلاصہ یہ ہوا کہ تجارت کے مال مین خواہ کرورہا روپیہ کا ہو اور بھینس و بھیڑ مین خواہ
کرورہا ہون زکوۃ نہین ہے۔ اقول اگر اس کیٹی صاحبان مواہیر کو دعوے
تشریع جدید ہے تو اپنی معتقدین سے کہین کہ مال تجارت وغیرہ مین زکوۃ واجب ہے
درر بہیہ پر کیا اعتراض کرتے ہین اور اگر دعوی اسلام ہے تو کوئی دلیل کتاب
وسنت صحیحہ سے مثبت و موجب زکوۃ اموال مذکورہ مین بیان کرے اور بغیر
دلیل کے ایجاب بالا یوجبہ اللہ کرنا ہے جسکی مذمت شارع حقیقی فرماتے ہین شرعوا
من الدین مالم یاذن بہ اللہ۔ آگے عوام کو یہ فریب دیا کہ خلاصہ یہ ہوا آخر تک۔
یہ محض تلبیس عوام ہے اگر ان اموال مین دلیل شرعی سے زکوۃ واجب نہین تو
کیا حرج ہوا صدقات نافلہ تو ان اموال مین مسنون ہین جنکی فضیلتیں تمام کتب
فقہ حضرت نواب صاحب بہادر دام اقبالہم مین موجود ہین اور اگر آپکی پاس کوئی
دلیل مثبت اور موجب جس سے فرضیت زکوۃ کی ان اموال مین بطور قطع کے ثابت

ثابت ہوسکے موجود ہو تو پیش کیجئے ہاتوبرہانکم ان کنتم صادقین اعتراض چہار
ایک طلاق سے زائد دو طلاق دین ہون یا تین اور بیچ مین رجوع نکیا ہو تو دو طلا
یا تین طلاق واقع ہونگی اور اوسکے خاوند کو وہ عورت بغیر حلالہ کے درست
ہوجاویگی چنانچہ کتاب طریقۂ محمدیہ کے صفحہ ۲۶ مین مذکور ہے حالانکہ یہ بالکل خلا
ہے قرآن مجید اور تمام اہل اسلام کے اقول - اصل و صحیح عبارت ترجمہ یہ
اور ہوجاتی ہین اس طلاق کے اور جو زیادہ ہوا ایک طلاق پر بدون رجوع کے
اختلاف ہی اور صحیح عدم وقوع ہے یعنی اگر تین طلاق ایک ہی بار دی دین تو
یہ ایک ہی طلاق ہوئی تین نہین ہوئین چاہے رجوع کرلے انتہی) یہان پر ترجم
درر بہیہ مین دو مذہب بیان کئے ہین اول تو وقوع ہر طلاق اور دوم عد
وقوع اور ترجیح عدم وقوع کو دی ہی - اب مین ان سب علمای مہر کنندگان سے
عرض کرتا ہون کہ اگر مرد میدان مناظرہ ہین تو ترجیح وقوع ہر طلاق کی ادا
صحیحہ کتاب و سنت سے بیان کردیوین خواہ تحریرًا یا تقریرًا اگر موجب ان شرا
پانزدہ گانہ کے جنکو مین ذیل مین در ضمن تنبیہ لکھون کا ادلہ ترجیح بیان فرما
گے تو مین اس مسئلہ کو اونکی قبول کرلونگا ورنہ بغیر بیان دلیل اپنی معتقد
عوام کالانعام سے جو چاہین سو کہین لیکن روبروی علماء اعلام کے ایسی بے بنیا
اعتراض کرنا اپنا مضحکہ کرانا ہے اعتراض پنجم مرد پر سونے کا زیور حرام ہے نہ او
چیز ونکا چنانچہ طریقہ محمدیہ کے صفحہ ۳۸ مین مذکور ہے جسکا خلاصہ یہ ہوا کہ مرد
خواہ وہ مولوی ہو یا واعظ یا ہیجڑا چاندی کی پازیب بالے بالیان کنگن وغیرہ
درست ہین انتہی اقول یہ تقریر پر تزویر صرف بغرض تنفیر بنا بر فریب ہی عوام
کی گئی ہے جواب الزامی اسکا تو یہ ہے کہ حنفیہ کے نزدیک زیور جواہرات کا پہننا
جائز اور درست ہے چنانچہ کتب فقہیہ حنفیہ مین لکھا ہوا ہے اور شاہ عبدالقادر

رحمہ اللہ علیہ فائدہ ترجمہ مین فرمائی ہین تحت آیۃ وتستخرجون حلیۃ تلبسونہا کے
یہ جوف رنا یا گہنا جو پہنتے ہو معلوم ہوا جواہر نرا پہننا مردونکو حرام نہین انتہی
اب مین ان حضرات سے پوچہتا ہون کہ اگر کوئی مولوی یا واعظ یا پیرزادہ حنفی پکا
موتیون کی کنٹہا لا اور ہار یا سیپ سفید مثل سیم یا کسی دوسری شی نفیس کی
جو حنفیہ کے نزدیک جائز ہو پازیب یا بالے بالیان کنگن بنواکر پہرلے تو تمہارے
نزدیک درست ہی یا نادرست اگر کہو درست ہی تو پہر ہمپر کیا اعتراض کرتے ہو
اور اگر کہو نادرست ہے تو کس وجہ سے نادرست ہے ما ہو جوابکم فہو جوابنا
ہنا۔ اگر کہو کہ سیپ وغیرہ کی پازیب بنواکر کون پہرتا ہے تو یہ گذارش ہی کہ
چاندی کی پازیب وغیرہ بنواکر کون مرد مردانہ پہرتا ہے یہ بات جدی ہی جواب
تحقیقی یہ ہے کہ مردونکو تشبہ بالنسا اور عورتونکو تشبہ بالرجال حرام ہے چنانچہ
حدیث صحیح مین آگیا ہے لعن رسول اللہ صلعم المتشبہات من النساء بالرجال و
المتشبہین من الرجال بالنساء رواہ البخاری وغیرہ من حدیث ابن عباس اپس کوئی
زیور مخصوص نسا خواہ چاندیکا ہو یا جواہرات وغیرہ اشیاء نفیسہ کا اگر کوئی
مرد پہرے تو بالضرور بسبب تشبہ نساء کے حرام ہوجاویگا حتی کہ لباس شیاب
مخصوصہ بالنسا بہی مردونکو حرام ہے نہ اس وجہ سے کہ چاندی اور جواہرات
وثیاب سے بنا ہوا ہے چنانچہ خود حضرت نواب صاحب بہادر دام اقبالہم
متنون اور شرحون مین تصریح اوسکی فرمادی ہے اور مثالا وہ زیورات جنمین
تشبہ بالنسا نہین ہے بہی مذکور کردیا ہے چنانچہ نہج مقبول مین فرمائی ہین
وحرام ست بر مردان تحلی بزر نہ بغیر آن ہمچو سیم پس کفش سیمین و کلاہ سیمین و
نقرہ وقبضہ تیغ وکارد وانچہ باین چیزہا می ماند ممنوع نیست العبو بہا کیف شنت
نفس ست درین باب آب جس صاحب کو ان اشیاء سیمین کی حلت مین شک

وہ روضہ ندیہ شرح درر بہیہ و بدور اہلہ عرف جادی وغیرہ تصانیف حضرت
امیر الملک دام اقبالہم کو ملاحظہ کرے اور اگر بسبب حقد وحسد کے ان کتب کو بھی
نہ دیکہہ سکی تو حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ صاحب کو ہی دیکہی صفحہ ۲۷۳ مین فرماتے
ہین ومن ذلک لروس الحلی المترفہ وہہنا اصلان احدہما ان الذہب ہو الذی یفاخر بہ
العجم ویفضی جریان الرسم بالتحلی بہ الی الاکثار من طلب الدنیا دون الفضۃ ولذا اکد
النبی صلعم فی الذہب قال ولکن علیکم بالفضۃ فالعبوا بہا والثانی ان النساء احوج
الی التزین لیرغب فیہن ازواجہن ولذلک جرت عادۃ العرب والعجم جمیعا بان یکون
تزینہن اکثر من تزینہم فوجب ان یرخص لہن اکثر مما یرخص لہم ولذلک قال صلی اللہ علیہ
وسلم احل الذہب والحریر للاناث من امتی وحرم علی ذکورہا وقال صلی اللہ علیہ وسلم فی خاتم
ذہب فی ید رجل یعمد احدکم الی جمر من نار فیجعلہ فی یدہ ورخص علیہ السلام فی خاتم الفضۃ
لاسیما لذی سلطان ولا تتمہ مثقالا الخ حدیث جو حضرت شاہ صاحب نے جواز تحلی
بالفضۃ مین بیان کی ہی اوسکو ابو داؤد اور احمد نے روایت کیا ہے نیل الاوطار مین
لکہا ہے والحاصل ان الاصل الحل فلا تثبت الحرمۃ الا بدلیل یسلمہ الخصم ولا دلیل
فی المقام بہذہ الصفۃ فالوقوف علی ذلک الاصل المعتضد بالبراءۃ الاصلیۃ ہو
وظیفۃ المنصف الذی لم یخبط بسوط ہیبۃ الجمہور لاسیما وقد اید ہذا الاصل حدیث
ولکن علیکم بالفضۃ فالعبوا بہا لعبا اخرجہ احمد وابو داؤد ویشہد لہ ما سلف ان ام سلمۃ
جاءت بجلجل من فضۃ فیہ شعر من شعر رسول اللہ صلعم فخضخضت الحدیث فی البخاری
واضح ہو کہ مولف رسالہ نے بحوالہ چند رسائل مولفہ اہل حق دیگر مسائل بہی لکہی ہین
اور انکو تحریف وتبدیل مطلب کر کر محل اعتراض قائم کیا ہے مین انکی جوابدہی
سے چشم پوشی کرتا ہون اور اس جواب مختصر مین تقریر کو طول نہین دیتا ایک تقریر
مختصر جس سے تمام مکائد مقلدین ناظرین کو مکشوف ہو جاوین اور جواب اجمالی

اونکے تمام سکاند کا اہل بصیرت نکال سکین ذیل مین درج کرتا ہون امید کہ بغور و
انصاف ملاحظہ فرمایا جاوے وہو ہذا عالب تصنیف اہل حق یعنی علماء حدیث کی
اسطرح پر ہے کہ اوسمین مسائل سبر ہندا دلہ صحیحہ کتاب و سنت لکھی گئے ہین خاص کسی
مذہب حنفی وغیرہ کا رد اوسمین نہین کیا گیا ہے معہذا مقلدین مذاہب نے یہ شیوہ اختیار
کیا ہے کہ جب کوئی رسالہ یا کتاب فقہہ سنت کی دیکھتے ہین جستہ جستہ کچھہ اوسمین سے
لیکر رد کرنیکو طیار ہوجاتے ہین اسلئے کہ ساری کتاب کا رد اول سے تا آخر آسان نہین ہے
اور بطرفداری مذہب حنفیہ جواب وسکتاب یا رسالہ کا لکھتے ہین ہمکو نہایت عجب آتا ہے
اس امر پر کہ شیعہ نے جسقدر کتب و مذہب سنیون مین لکھی ہین وہ سب و مذہب
حنفی پر ہے کسی مولوی ملا مقلد مذہب حنفی یا مجدد و مجتہد مذہب کو کبھی اوس دبر غصہ
نہین آیا اور نہ جواب ونکا لکھتا ہے جب ہمت اونکی بلند ہوتی ہی تو اونہین مسائل
کے رد پر کمر باندھتے ہین جو خاص ترجمۂ قرآن یا حدیث کا ہوتا ہی گویا سارا غصہ
اونکا خدا اور رسول اور تابعین سنن پر ہے پس اگر حمیت مذہب مقتضی اس رد وقدح
کی ہے تو شیعہ کا رد کیون نہین لکھتے اونکے جواب سے کس لیئے عجز ہے اگر وہ رد شیعہ کا
خاص اہل حدیث پر ہوتا تو ضرور کوئی محدث ابتک جواب وسکا لکھہ دیتا یہ مرتبع
دلیل اسبات کی ہے کہ یہ مجادلہ اہل رای با اہل سنت بخلوص نیت نہین ہے ایک دو کا مدعا
وتجارت کتب جدیدہ واسطے کہانے پینے شکار کرنے عوام و بازاریون کے ہی
اور نہ اسواسطے ہے کہ ہر حکم و مسئلہ مین خطا صواب سے یا حق باطل سے واضح ہووے
بلکہ اسواسطے ہی کہ علماء دیندار کو خواہ متقدمین ہون یا متاخرین گالیان دیجاوین
اور دین حق کی ساتھہ استہزا و لہو و لعب کیا جاوے سبحان اللہ کیا اچھا ایمان
ہے بھلا کوئی بتا دی تو کس کتاب مولفہ حضرت نواب صاحب بہادر مدظلہ یا امام
شوکانی رحمہ یا کسی اور عالم محدث کی کتاب مین اوس قسم کی گالیان یا رد مذہب حنفی

پر لکہا ہے جیسی مخالفین اہل حدیث فرقہ مقلدین مذہب حنفی نے اون رسائل
وسائل مین تقریر وتحریر کی ہے ذرہ خدا سے شرماکر انصاف کرو کہ علماء دین ایسی ہی
ہوتے ہین جیسی آج کل کے مولوی ملا ہین یا ویسی ہوتی ہین جو کسی سے مجادلہ نکرین
جب سے دنیا مین اسلام آیا اور اسلام مین یہ مذہب مقلدین سمجہے لئے گئے ہر مذہب والے
نے اپنے مذہب کو مدون کیا حنفیون نے علحدہ کتب جمع کین شافعیون مالکیون
نے علحدہ اون کتابون مین اپنے مذہب اور اپنی امام کے اجتہادات وآرای کو تائید
بخشی اور دوسرے ائمہ کے مقلدین کا خلاف ثابت کیا کوئی کتاب اس سے خالی
نہین بخلاف کتب محدثین کے کہ اونہون نے اپنی کتابون مین یہ التزام نہین کیا
کہ کسی خاص مذہب کا مذاہب مقلدین سے رد کرین نہایت کار یہی کہ جب کوئی
حکم یا مسئلہ خلاف دلیل کے ظاہر ہوا تو اوسپر اطلاع کردی نہ کسی مذہب خاص سے
اونکا مجادلہ ہے اور نہ کسی مذہب والی سے مکابرہ اونکی نزدیک جملہ مقلدین کا
ایک سا حکم ہے نہ حنفیوں سی ضد اور نہ مالکیون سے لڑائی اور یہ طریقہ یعنے
مسلک محدثین کا کوئی نیا مذہب اسلام مین نہین ہے جسطرح یہ مذاہب مقلدین
نکلے ہین بلکہ جو اسلام خالص عہد نبوت مین تہا اوسے پر یہ لوگ قائم و دائم ہین آخر
سنہ چار سو ہجری سے پہلے جب یہ مذہب جدا جدا نہ تہی اور نہ ان مذہب کی
کتب بحیثیت حالیہ مدون ہوئین تہین اوسوقت مسلمانون کا کیا مذہب تہا سب
موافق ومخالف یہی کہین گے کہ قران وحدیث پر ساری امت چلتی تہی پہر اگر
ہر قرن مین قرون سیزدہ ۱۳ ہجریہ سے ایک جماعت مسلمین نے اپنا طریقہ یعنی
طریقہ لائق اسلام رکہا اور مقلد کسی مذہب کا ان مذاہب متجددہ سے نہوا تو کیا وہ
لائق رد وطرد ہے الٹی چور کو توال کو ڈانٹین یہ بات اگر کہتی تو اہل حدیث
کہتے کہ ہم اسلام قدیم کو چھوڑ کر شیوہ جدید پر نہین چلتے سو انہون نے تو کمر

کالی گفتار پر باندہی بلکہ اونکو کسی مذہب خاص اور مشرب مخصوص کے رد و تسلیح سے
کچہ غرض نہین ہے کمر باندہی تو مقلد جیری بند بہائیون نے اور جواب مخالف کے
واسطی یہ طریقہ نکالا کہ مسئلہ کو چہوڑ کر قائل مسئلہ کو جاہل اور اوسکی کتاب کو
جہل کہنا شروع کر دیا اور اس حیلہ سے عوام کے نزدیک مجیب صاحب اور مجتہد بنا
اور مولوی صاحب ٹہر گئے اور شیعون اور کفار سے دوستی پیدا کر کے بعض تحریر
اور راجون اور ٹہاکرون سے تصدیق اپنے مذہب کی کرائی معلوم نہین کہ قیامت
آنی مین اب کیون تاخیر ہے فرنگی محل کے ملا بہی جنکی تمام عمر خدمت فنون کفار
یونان مین گذری خون لگا کر شہیدون مین داخل ہوتے ہین اور اب چند روز
سے دو چار کتابین فقہ رای کی پڑہکر اور عبارت عجمی عربی نما جوڑ گانٹ کر دنیا
کے مولوی ملا بنا چاہتے ہین اور افترا اور کذب و سب و شتم کو ایک بڑا نشان فتحمندی
کا اپنے لئے اہل حق پر ٹہرایا ہے عوام و بازاری لوگ انکو مسلمان مولوی سمجہین
لاکن کوئی صاحب عقل و تجربہ ہرگز شہادت انکی علم و فضل پر نہین دیسکتا اگر یہی
طریقہ اسلام مین قدیم سے چلا آیا ہے تو بقول بعض اہل دانش ایسی اسلام کو
سلام ہے جسکا دار و مدار آپسکی تکفیر و تضلیل پر ہو بایزید بسطامی کے ہمسائیگی
مین ایک نصرانی رہتا تہا جو انکی علم و عادت و عمل و تقوے کو جانتا تہا اور معتقد
پیش آتا تہا اونکے ایک مرید دنیا طلب نے اس بیچارہ عیسائی سے کہا کہ جب تمکو
انسے اعتقاد ہے تو پہر تم مسلمان کیون نہین ہو جاتے اوسنی کہا کہ جیسے مسلمان
بایزید ہین ایسی مسلمانی تو مجہسے ہو سکتی نہین اور جیسی مسلمان تم ہو اوستی تو مین اسی حال
مین اچہا ہون غرض کہ سارا کمال مقلدین علم و عمل مین آجکل اس امر پر ٹہرا ہی
کہ علم تو وہ ہے جو کتب معقول و فقہہ مستحدثہ مین مندرج ہی اور عمل یہ ہی کہ جب
کوئی سنی کوئی رسالہ یا کتاب عقیدہ سلف یا مسائل سنت مین لکہے تو جہلا

بیٹے اوسکو گالیان دیکر خاموش کیا جاوے یا اون مسائل مدلولہ قرآن وحدیث
کو غلط اور مسائل اجتہادیہ مادشا کو حق بتلایا جاوے اسکی سوا اور کوئی فضل و
کمال واسطے نوع انسانی کے نہین ہے خدا ہزار بار مبارک کری اہل حدیث تو
مجبوری سے جواب ضروری لکہتے ہین کہ ذب عن الشریعۃ بہی ایک مقام اسلام
ہے جسطرح امام شوکانی نے مذہب بدیہ کا رد لکہا اور اوسکے اصول و فروع
کو جڑ سے اکہاڑ کر پہینکدیا ورنہ انکو کسی کے رد و قدح سے کچہہ کام نہین عیسی
بدین خود موسی بدین خود تقویۃ الایمان نصیحت المومنین راہ سنت فتح المغیث
وغیرہ رسائل ہین جو تالیف اہل حق ہین کسی جگہہ رد مذہب حنفی کا لکہا ہی جسپر
جواب ان کتابون کا مکرر سہ کرر یارون نے لکہا اور سوائے گپ شپ ودرسٹ
بیٹ کے کچہہ نہ بنا مولفات حضرت نواب صاحب بہادر دام اقبالہم مین کیا سوای رد
مذہب حنفیہ کے اور کچہہ نہین ہے جو اسقدر برہمی ہر مقلد کو ہے کیا رد حنفیہ کا کتب فقہ
شافعیہ یا مالکیہ مین نہین ہی جو اونکی کسی کتاب خاص کا یہ مقلد حنفی جواب نہین لکہتے
جب لکہتی ہین تو اہل حدیث ہی پر رد کرتے ہین اور اخبارات اردو مین اسکی
شہرت دیتے ہین ہم تو حنفیونکو اوسوقت بڑا مرد واسمجہین کہ اول ہر کتاب شیعہ
کا جو رد مذہب حنفی مین ہی اور ہر طرف سے بابت اوسکی انپر استہزا ہوتا ہے
تحریر فرماوین پہر خاص کسی مقلد شافعی مالکی کا رد کرین اور انکی مقابلہ مین اپنا
مذہب ثابت کردکہاوین غربا اہل سنت جو کسی کے لینے دینے مین نہین ہین اونپر رد
کرنیسی بجز اسکی کہ روح شیطان کو خوش کرین اور اوسکی اعوان مین داخل
ہون اور کیا حاصل اس صدی سے پہلے جب سے یہ مذہب جدیدہ نکلی کیسی
اجتک لیسا رد کسی مذہب کا کیا کہ وہ مذہب مردود ہوکر باقی نرہا ہو جواب مقلدین
مذاہب برخاستگی طریقہ متبعین کا ارادہ کرتے ہین بہر حال اگر مخاطبین اس

مجبور کے اپنی عادت سے باز نہین آتی تو خیر نہ آوین بمقتضای لکل فرعون موسی
غربای متبعین مین بہی ایسی ایک جماعت روز افزون موجود ہی جو دروغ گو کو
اوسکے گہر تک پہونچا سکتے ہے بسم اللہ فرنگی محل اور سلہٹ اور پاٹی پت
اور مدراس مع الی ملیبار موجاوین ہم بہی جواب ہنی کو بقدر لیاقت مخاطب باندازۂ
حقیقت کار موجود ہین لاکن بعد قبول گذارشہای ذیل ورنہ پہر وہی مثل ہے
کہ بچیا باش و ہرچہ خواہی کن اوّل یہ کہ ہم تابع دلیل مین جو ہمسی مناظرہ کرے وہ
صرف دلیل لاوے اور اوسکی قوت وضعف مین بحث کرے قول کسی مولوی ملا
کا نہ کسی کی مہر اگرچہ ہزارون ہون ہم پر حجت نہین دوسرے ہمارا اپنی منصب
مذہبی سے باہر نہ نکلے اگر مجتہد و مجدد ہی تو ہمکو کیا وہ جانے اوسکا اجتہاد جالی
کسی کا اجتہاد کسی پر حجت نہین اگر ہوگا تو مجتہد و مجدد صاحب کی ذات پر ہوگا +
تیسرے جو مقلد ہے اسکا مناظرہ محقق سے غلط ہے کیون وہ متبع پر رد کرے
اور اگر کرے تو مسلمات خصم سے حجت لاوے لاکن پہر وہ مقلد نہ سمجہا جاویگا
چوتھے مقلد ہوکر کسی آیت یا حدیث سے استدلال کرنا اوسکا اوسکو
دائرہ تقلید سے خارج کرتا ہے اور جب مقلد نہوا تو اگر مجتہد ہے تو جواب اسکا
ہو چکا اور اگر نہ مقلد ہے نہ مجتہد بلکہ متبع دلیل ہے تو وہ صرف دلیل لاوے اور
اوسکی قوت وضعف مین بحث کرے کما مر فی الشرط الاول اور اگر نہ مقلد ہی
نہ مجتہد نہ متبع دلیل بین بین ہے تو لائق خطاب و التفات نہین ہے بین بین کا
باجا فرنگی محل مین سناوی و ناگی گویئی ہمسے زیادہ تر اوسکی قدر و منزلت
کرین گے پانچوین یہ کہ تحریر باہمی مین گالی گفتہ طعن لعن و شنام بازی نہو
دین سے اور اسلام سے کچہ علاقہ نہین ششم دغا بازی و حرفت رافضا
کو دخل نہو جسطرح بمقدمہ شفاء العی وغیرہ کیا گیا ہفتم یہ کہ ہر جواب کا جواب لکہے

یہ نہو کہ جسکا جواب نہ آیا اوسکو اوڑا گئے دوسری بحث شروع کر دی ہشتم یہ کہ
امر جواب شدہ کا اعادہ و حوالہ نہو نہم یہ کہ کمپنی کہڑی کرکے جواب نہ لکہا جاوے
اور بہی آدمی جواب نویس یکدیگر ہون دہم یہ کہ فرضی نام سے رسالہ نہ بنایا جاوے
جیسے وکیل احمد کے نام سے کتاب بنائی گئی یازدہم یہ کہ خیر خواہی سماع
کا داخلہ نہو جیسی رویت ہلال کی حکایات ابراز الغی مین بالکل دروغ لکہدی ہی۔
دوازدہم یہ کہ مسلمات خصم سے کسی جگہہ خروج نہو سیزدہم یہ کہ قبل تحریر
جواب کے مخاطب کو اطلاع بخشی جاوے کہ نفی و اثبات مسئلہ مبحوث عنہا مین ہم مقلد
ہین یا محقق تا کہ اوس وضع پر سلسلہ کلام جاری ہو چہاردہم یہ کہ جس سہو و خطا
مین خود گرفتار ہون اوسکا اعتراض دوسری پر نکرین پانزدہم یہ کہ کسی
جگہہ تعصب و نفسانیت کو دخل نہوے احقاق حق و ابطال باطل پر نظر رہے
جو کوئی ان شروط پر بہی مناظرہ کریگا بندہ خاکسار بطور مناظرہ حسن و مجادلہ احسن بہی
اور کوئی کارگذار تنہا اوسکی جواب دینے کو آمادہ و طیار رہے اور اسطرف سے
بہی ان شرائط کی پابندی رہیگی ورنہ حاجت تحریر جواب کی نہین ہی اسلیے کہ
پہر ایسا مخاطب (واعرض عن الجاہلین) کا مصداق کامل ہی مولوی عبد الحی صاحب
ال فرنگی محل وغیرہ سے امید ہے کہ آیندہ مطابق ان شروط کے گفتگو و نوشتخواند
فرماوینگے اور اونکی ہم مشرب بہی حد سے آگی تجاوز نکرینگی کیونکہ تنہا نواب
صاحب بہادر کو اس مقدمہ مین مخاطب کرنا خون انصاف کا کرنا ہے وہ نہ مجتہد
وقت ہین نہ مجدد عہد نہ کسی کے پیر ہین نہ کسی کے مرید نہ پیشہ وعظ و تذکیر رکہتے
ہین نہ اندیشہ ملازمت حیدرآباد و کشمیر اونکی تالیفات تو درحقیقت ترجمہ و
شرح مولفات سلف ہے نہ مثل مولفات مولوی صاحب ممدوح اور اونکی
والد متوفی کے سرقات خلف ہم سب لوگ اوسی عقیدہ متقدمین ابرار پر ہین

نہ مقلد نواب نامدار وہ تو کسی جاہل کو مخاطب نہین فرماتے نہ کسی مجدد و مجتہد
فرنگی محل کو لائق التفات پاتے ہین پہر بار بار انکا نام لینا کیا ضرور ہی ہم حاضر
ہین جو اعتراض اہل حدیث پر بعد رعایت شروط مذکورہ طرفنی مقلدین مبتدعین
کے ہوگا اوسکا جواب باصواب گذارش کرینگی اور آپ اگر اپنا پیچھا چہڑا دینگے
تو بہی تا وقتیکہ آپکی طرف سے سکوت نہوگا ادہر سے بہی قطع نظر نکیجاویگی ہان
ہم اگر ابتداءً اپنی طرف سے کسی مقلد مبتدع مشرک مجدد مجتہد کا رد لکہین تو
گنہگار ہین لاکن جواب لکہنی مین معذور ہین **تنبیہ قولہ** واضح ہو کہ شہر دہلی میں ایک
ہر دو فریق کے الی آخرہ **اقول** واضح ہو کہ یہ استفتا مع الجواب بنام نہاد وصی احمد
حنفی سورتی کے لکہا گیا ہی جسپر چونسٹھ نام کے طلبہ علم کے مواہیر برای تقویت
و تصدیق مسائل مخترعہ ثبت کرائی گئی ہین اور بنا بر فریب دہی عوام کے مقلدین
کا یہ بہت بڑا کید ہے کہ چند افترا و بہتان باندہکر اونکو غیرین بمواہیر کرا یا کرتی ہین
اسکی وجہ صرف یہی ہی کہ ان لوگون کے پاس مسائل مخترعہ مین ادلہ کتاب و
سنت صحیحہ سے کوئی دلیل موجود نہین ہے بہین وجہ وقت جواب استفتا اور
مباحثہ مناظرہ کے کبہی رجوع ٹہاکرون کی طرف کرتے ہین اور کبہی چند
مقلدین معاندین کی مواہیر کی طرف یہ فعل انکا بمقابلہ عاملین بالحدیث کے محض
لغو ہی کیونکہ یہ لوگ تو عموماً اصل قرآن و حدیث کے متبع و پیرو ہین قرآن اور
حدیث کے مقابلہ مین کسی عالم یا امام زندہ یا مردہ کی تقلید جو بلا دلیل بات کا
لینے کا نام ہے نہین کرتے لیکن کتاب و سنن صحیحہ مین سے ایک دو آیت یا دو ایک حدیث
صحیح اثبات مطلب کے واسطی بیان کر دینا ہی ہمارے مقابلہ مین کافی و وافی ہے
پہر اس مواہیر جعلی بنانیکی کیا حاجت ہی اب مین ہر کہ و مہ پر یہ بات ظاہر کیے دیتا ہون
کہ جو چونسٹھ نام جنکی مواہیر اس جواب استفتا پر ثبت ہین یہ لوگ مفسدین ہیں

المسلمین ہین اور مصداق ہین اس آیت کے | واذا قیل لهم لا تفسدوا فی الارض قالوا
انما نحن مصلحون الا انهم هم المفسدون ولکن لا یشعرون کا ایسے مفسدین کی مہرونکا
کیا اعتبار ہے ثبوت انکے فساد کا یہ ہے کہ شہر دہلی اور اوسکے اطراف مین
بین الفریقین یعنی عاملین بالحدیث وعاملین بالفقہ کے بسبب نزاع اور فساد باہمی
فساد اور نزاع مذکور سابق مین بکثرت وقوع مین آتی تہی جنکی فیصلہ کی نوبت
حکام تک بہی پہنچتی تہی اور اوسطرف کے حکام فیصلہ کرنے فسادات باہمی سے نہایت
تنگ آگئے تہے ناظرین اخبارات پر یہ بات روشن وہویدا ہے بعد اوسکی بکوشش
سعی بعض مصلحین اصلاح بین الفریقین کرائی گئی مختصر مضمون اصلاح یہی تہا کہ فریقین
کوئی شخص کسی سے مسائل فرعیہ خلافیہ رفع الیدین آمین بالجہر وغیرہ کے سبب آپس مین بغض
وعناد نرکہے بلکہ بجای اسکی محبت واتفاق پیدا کرے ان مسائل مین ہر ایک شخص اپنی مذہب
کی موافق عمل کیے دوسرے کی فعل پر طعن وتوہین عمل مین نہ لاوی ایک دوسرے کی پیچہے نماز مین اقتدا
کری ان امور کے اختلاف سے ایک دوسرے کے پیچہے نماز پڑہنے سے انکار نکرے ایک فریق کی مسجد مین
دوسرے فریق کے لوگ نماز پڑہین کوئی کسی مسجد سے نماز پڑہنے سے روکا نجاوی وغیرہ وغیرہ
چنانچہ اس اصلاح کا اشتہار تمام ہند مین کرایا گیا کلکتہ لاہور بمبئی وغیرہ مین یہ اصلاح
نامہ بعینہا بہی چہپوایا گیا اور اخبارات مین بہی اسکا اشتہار دیا گیا تمام عاملین بالحدیث
ہندوستانکی اس صلاح نامہ سے نہایت خوش ہوئے - یہ کل مضمون مندرجہ اہل البصیرت
ناظرین اخبارات پر بخوبی ہویدا ہے - اب یہ چوّن نام کی مہروالی کیا پہر اوس اصلاح
کو نقض کرتے ہین اور رسالجات فساد مثل جامع الشواہد فی اخراج الوہابین عن المساجد
وغیرہ شائع اور مطبوع کراکر پہر فساد ونزاع کرانا چاہتے ہین تین ان صاحبونسے یہ
استفسار کرتا ہون کہ یہ چوّن نام کے مہروالی علماء دین ہین یا جہلا مفسدین کیا علماء دین
کا یہی کام ہوتا ہی اور مناظرۂ شرعیہ کا یہی انجام - بینوا توجروا - تمت

تنبیہ آجکل مقلدین متعصبین نے جب دیکھا کہ بمقابلہ اہل حق نہ تو کتاب و سنت سے
جواب دے سکتے ہین اور نہ اہل حق پر کثرہم اللہ تعالی از روی زور و شوکت غالب ہو سکتے ہین
اور از طرف حکام در صورت شر و فساد کرنیکے سزا پاتے ہین تو چار و ناچار طرف سے
گھبرا کر اور مضطر ہو کر یہ شیوہ اختیار کیا ہے کہ بعض مسائل دینیہ اہل حق کو بہ تحریف و تغیر
مطلب مضحکہ مین ڈالکر اور دین رسول مقبول سے استہزا کر کر اخبارون اور اشتہارون
مین اوس استہزا کو مشتہر اور اعلان کرتے ہین فعل مشرکین و ما کان صلوتہم عند البیت
الا مکاء و تصدیۃ اختیار کیا ہے چنانچہ اخبار نامی دبدبہ اسلام وغیرہ جو حقیقت مین
بمعنے دب دبا سلام معاندین کیطرف سے جاری کیا گیا ہے ایسی مضحکے اور استہزا اکثر پرچون
مین موجود ہوتے ہین یہ وہ وقت ہے کہ غربت اسلام پر انا للہ وانا الیہ راجعون
پڑہنا چاہیے چونکہ طریقہ اہل حق کا یہ ہرگز نہین کہ مسائل امور دینیہ مین استہزا کرین یا
جواب استہزا کا بطور استہزا کے دیوین کما قال تعالی حکایۃ عن الیہود و موسی علی
نبینا وعلیہ السلام قالوا اتتخذنا ہزوا قال اعوذ باللہ ان اکون من الجاہلین لہذا اہل
حق ایسی خرافات کے جواب کیطرف التفات نہین کرتے اسی سبب یہ متعصبین اپنی طغیان
اور گمراہی مین بڑہتے چلے جاتے ہین اللہ یستہزی بہم و یمدہم فی طغیانہم یعمہون ۔
اہل حق اگر بمقابل انکے مذہب حنفی کا استہزا کرنا چاہین تو صدہا مسائل ایسی ہین کہ
فی الحقیقت لائق استہزا ہین مجکو اسجگہ طول کلام اور جواب دینا تفصیلا اون مضحکات
دبدبہ اسلام کا منظور نہین لیکن صرف بطور تمثیل چند سوال و جواب دبدبہ اسلام کی
خدمت مین عرض کرتا ہون جوابا بلکہ صرف باینغرض کہ شاید دبدبہ اسلام وغیرہ آیندہ کو
ادراج ایسی استہزاون سے محترز رہین ورنہ اپنا درد تو یہی ہی کہ اعوذ باللہ ان
اکون من الجاہلین ہے استفتا بطور معارضہ اپنی مان بہن محرمات ابدیہ سے جو
حنفی نکاح کرے تو وہ حقیقۃ نکاح جائز ہوا یا نہین جواب حنفیہ مان بہن کے نکاح

کرلینا حنفیون کی نزدیک نکاح حقیقی ہے اور جب حقیقی ہوا تو مجاز کا کیا ذکر اور جب
مجاز نہوا تو جواز مین کیا کلام از کتب ہدایہ وغیرہ **سوال** بطور معارضہ آب دہ دردہ
مین اگر چند گاڈیان گوہ کی اور چند مشکی پیشاب کی ڈلوادی جاوین تو حنفیونکی نزدیک
وہ پاک رہا یا ناپاک کتب معتبرہ حنفیہ سے جواب دیا جاوے **الجواب** تمام کتب
فقہ حنفیہ مین آب کثیر کے مقدار مفتی بہ دہ دردہ لکھی ہے چاہی کسی اصل کے ساتھ
موصل نہوا اور آب کثیر نجاست کی وقوع سے ناپاک نہین ہوتا لہذا پاک ہی سب حنفی
بے دہڑک ایسی پانی سے غسل و وضو کرکر صرف اپنی ہی سجدون مین نماز پڑہین
دیکہو کتب فقہیہ حنفیہ **سوال** رطوبت فرج کی حنفیون کی نزدیک چاٹنا درست ہی
یا نادرست **الجواب** رطوبت فرج کی حنفیون کی نزدیک پاک ہی کتب معتبرہ حنفیہ
فقہیہ کو دیکہو اور جب وہ رطوبت پاک ہوئی تو اسکا کہانا اور چاٹنا بہی درست ہوا پس
حنفیونکو چاہی کہ مانند گلاب یہ رطوبت طاہرہ حسب مذہب خود چاٹتے رہا کرین
کہ موجب خوشنودی اونکی ازواج کا ہی **سوال** الحمد یا کسی آیت کا نعوذ باللہ
پیشاب سی لکہنا حنفیونکے نزدیک درست ہی یا نادرست کتب معتبرہ فقہیہ حنفیہ
سے جواب دیا جاوے **الجواب** درست ہی کتاب اشباہ والنظائر وغیرہ
کو دیکہو **سوال** جو شخص حنفی قصداً قاعدہ اخیر نماز مین گوز مارکر نماز سے باہر آوے
تو اوسنے اپنی فرض نماز کے عند الحنفیہ پوری کرلئی یا نہین اور یہہ گوز مارنا بجائی سلام
کے پورا کرنے والی فرائض نماز کا ہوگیا یا نہین **الجواب** یہہ گوز حنفیون کی نزدیک
قایم مقام فرض کے ہوگیا کیونکہ خروج بفعل مصلی فرض ہے اور اس حرکت سی یہہ
حنفی سب فرض پورے کرچکا کتب معتبرہ فقہیہ حنفیہ کو دیکہو **سوال** جس حیوان کی پیٹ مین
کرش سینے اوجہہ ہوتا ہی حنفیون کی نزدیک اوسکا پیشاب پینا ہمیشہ بجائے
پانی کے درست ہی یا نادرست **الجواب** درست ہی مسند ابی حنیفہ مطبوعہ دہلی

صفحہ ۱۰۳ ابوحنیفہ عن رجل من اہل البصرۃ عن الحسن البصری انہ قال لاباس بہ ولی
کس ذات کرش۔ **سوال** اگر لف حریر کرکے وطی کرے اور انزال نہو تو غسل
واجب ہی یا نہین کتب معتبرہ حنفیہ سے جواب دو **الجواب** بحرالرائق مین لکھا ہی
کہ درصورت لف حریر کے بغیر انزال کے وطی کرنیسے غسل واجب نہین ہوتا الحاصل
ایسے مضحکات امور دینیہ اور مسائل اسلامیہ مین کرنا اونہین کو مبارک ہو اگر کچہ
خوف الہی ہی تو اب بھی باز آوین ورنہ ہماری طرف سی ایسے خرافات کی جواب کی
منتظر رہین اور مولف رسالہ جامع الشواہد نے جو چند رسائل اردو وغیرہ کے حوالہ
سی چند مسائل بطور طعن وطنز کے لکہی ہین وہ بالکل مناظرہ کے خلاف ہین کیونکہ اول تو
کسی عبارت منقولہ مین تحریف کی ہی اور کسی عبارت مین تغیر یسیر جس سے اصل
مطلب متغیر ہو جاوی دوسرے یہ کہ ہم لوگون موحدونکا مذہب یہہ ہی کہ مسئلہ قرآن مجید
اور حدیث سی اخذ کرنا درجہ سوم اجماع سی جسکے نزدیک اجماع حجت ہی اور خلاف
کتاب وسنت کی ہر کسیکا قول ترک کر دینا باوجود حسن عقیدت کی اوس بزرگ
قائل قول سی خواہ ابوحنیفہ ہو یا ابو یوسف یا محمد یا شافعی یا شاہ ولی اللہ یا مولوی
نذیر حسین صاحب یا اور کوئی صاحب ہو پس اس فتوی مین کہ بعض اکابر کے
قول پر اعتراض کیا ہی اول تو تغیر یسیر مطلب کو بدلدیا ہی اور اگر عبارت بعینہا ہی
ہو تو دو صورت سی خالی نہین یا مطابق کتاب وسنت ہی یا مخالف بصورت
اول یہ اعتراضات آپکی کتاب وسنت پر ہوئی اور بصورت ثانی جس کسی کا قول
مخالف قرآن وحدیث کے ہوگا وہ ہمارا عقیدہ اور عمل نہین بلکہ اوس قائل
کی خطا سمجھی جاوے گی جبکہ ہمارا مذہب قال اللہ وقال الرسول ہے
تو کسیکا قول اوسکے مخالف ہمارا مذہب نہین ہو سکتا ہم سے "ادلہنا
خلاف داب مناظرہ ہے والسلام علی من اتبع الہدی ؀

# خلاصہ خط آمد ٹونک مورخہ سلخ شوال ۱۳۰۰ھ ہجری بنام حافظ عبد الغفور ❊

یہان بڑا فساد ہو رہا ہی ایک شخص عبد الحکیم ساکن دہلی یہان آئے ہین نواب صاحب
یعنی رئیس ٹونک سی کہہ کر آمین بالجہر اور رفع الیدین کی بالکل ممانعت کرا دی ہی
اب جو یہان آمین و رفع کرتا ہی اوسکو قید کرتے اور موںنہہ پر طمانچے لگواتی ہین
اور بہت کچہہ ذلت دیجاتی ہے جتنے غیر مقلد یہان تہے وہ سب گہرون مین نماز
پڑہتے تہے اب اوسکی بہی ممانعت ہوگئی کہ جو کوی گہر مین نماز پڑہے اور آمین و رفع
کرے اوسکو قید کرو چنانچہ اس فساد کی پیشی محکمہ اجنٹی مین گئی اور مثل مرتب ہوی
آجکل مین صاحب اجنٹ آوین گی دیکہئی کیا حکم ہوتا ہی فقط تمام ہوا مضمون خط کا بلفظہ
مین کہتا ہون کیا ہوگا یہی ہوگا جو زمانہ سابق مین بدولت تقلید بعہد چنگیزیہ ہوا جس
ملک کی بربادی خدای پاک کو منظور ہوتی ہے اوس جگہہ کے لوگون مین فتنہ بذریعہ
تقلید پیدا ہوتا ہی اور یہی ذریعہ تباہی ٹہرتا ہی ورنہ عیسی بدین خود موسی بدین خود کیا بُرا ہی یہہ واقعہ تو اوس
حادثہ سی بہی زیادہ تر عجیب ہے جسکی حکایت اس مجموعہ مین لکہی گئی یعنی فیصلہ راجہ
صاحب فرید کوٹ اور دستخط ٹہاکران حکم مجلس مناظرۂ تقلید سے ہیچ جا نیست
کہ خالی ز تنازع باشد میتوان گفت کہ دنیاست ہمہ باغ فدک ❊ ہمکو افسوس آتا ہی
ریاست ٹونک پر کہ بعد انتقال وزیر الدولہ بہادر مرحوم جو ریاست اسلام برائے
نام کہنے سننے کو تہی اب اوسکا قدم بہی وہان سے اوٹہتا ہی لکن رئیس ٹونک
اتنا کام اور کرین تو پہر بازی اونہین کے ہاتہہ رہی گی یعنے تصانیف جد امجد
خود جو موافق مذہب غیر مقلدان ہی جیسے وصایای وزیریہ وغیرہ اوسکو جمع کرکے
آگ مین جلا دین اور اپنے والد ماجد نواب محمد علی خانصاحب بہادر نزیل بنارس کو بہی

ایک گولہ بم سے قوت پرواز بخشیں تو سیر پروانہ سعادتمندی بطور وستاویز ابہی حاصل ہوتا ہے یا مذہب نیچر کے ایک پیغمبر بن جاوین اسلئے کہ سید احمد خانصاحب نے گو دعوے نبوت مات نیچر یہ کیا ہے مگر ختم نبوت کا دعوے اپنی لئے اب تک نہین کیا شاید اسی امید پر کہ اگر مثل مختار الملک متوفی یا ابراہیم خان صاحب بہی کسیوقت اس دعوے مین شریک ہو جاوینگی تو رونق کارخانہ تجدید جدید و اجتہاد سدید بڑہ سکتے ہے فقط اور ملایان فرنگی محل و سلمٹ داسطے امداد کی دل و جان سے حاضر ہین بلکہ پیش بندی اجتہاد جدید ہین مین و تجدید نامدیم شین و رین اسی ونکی واسطی اونہون نی اول سے کر رکہی ہی مبارک ہو مبارک ہو فقط

## خاتمہ کتاب از سید شکیل احمد صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ

خدایا این چہ روداد جہالست　　کہ ہر کس با تعصب ہمعنالست
زمام راستی از دست دادہ　　قدم بر راہ کج رائی نہادہ
کسی را کم ز خاص و عام یابے　　کہ بر تحقیق دارد کام یابے
بسی دین کسی گر ایستادہ　　دگر لب بر خلاف او کشادہ
یکے تحقیق حق کرد از دلائل　　دگر دانستہ حق را کرد باطل
یکے پوید پی تجدید سنت　　دگر جو بد رہ ترویج بدعت
یکے از سنت و قرآن گوید　　دگر از کنز و قاضی خان گوید
یکے ز اصحاب پیغمبر سخن گفت　　ز رای دیگران دیگر سخن گفت
یکے مشغول در تالیف و تصنیف　　دگر مصروف بر تغلیط و تضعیف
یکے رایات علم و فن برافراخت　　دگر حقد و حسد دستور خود ساخت
ازین وا دلسیت کز راہ تفاخر　　برآمد خواجہ بر صدر تجشم

چه خواجه مشرق انوار ایمان    امیر الملک صدیق الحسن خان
چو او سعی رسا درکار آورد    بباغ علم و دین اثمار آورد
حسودوزان حسد آغاز کردند    دهان خورده گیری باز کردند
سمر چون علم و فضلش کو بکو شد    دگرگون حال شیخ لکهنو شد
ز راه حق روی دور اوفتاده    زبان حرف گیری برگشاده
بتنقیص کمالش چشم بکشود    بتسخیر کلامش خامه فرسود
ولی نصرت چو با حق همعنان شد    همه سعی مخالف رایگان شد
بطعن اهل حق چون سر کشیده    خدا هم پردهٔ عیبش دریده
که مولانا الهی بخش برخاست    باستیصال اقوالش بپرداخت
بقصد تحقیق و هم تنقیح بیحد    بپاسخ نسخهٔ نادر رقم زد
کسی کو چشم حق بین باز دارد    نظر بر نامهٔ او برگمارد
جواب هر سوالش لاجواب ست    همه نغز و سراپا انتخاب ست
چنان سعی معاند باطل افتاد    که دانش ماندن مشکل افتاد
برآمد تا بچیند عیب دیگر    که طشت از بام شد عیبش سرآمد
غلام آمد برد تا آب جو را    که آب جو ربود از جای او را
ازین پس اندکی گر شرم دارد    ز هزل و هرزه گویی باز آید
تشکیل این نامه چون مطبوع گردید    دلم از بهر تاریخش بجوشید
خرد گفتا ز روی بذله سنجی    جواب هو بهو ترکی بترکی
بنام ایزد چه دلکش کتابی ست    به چرخ رهنمایی آفتابی ست
همانا حرف حرفش از فصاحت    نماید بر عدو اتمام حجت
بتحقیق مولف آفرین باد    دلم قربان سعی اینچنین باد

چه خوش تقریر در شق القمر کرد — چراغ خانهٔ انصاف بر کرد

عدو از چهره گشتن خود فرو ماند — وکیل خویش را بر پشت خود خواند

بنام او کتابی مشتهر کرد — دران بحث ز اعجاز قمر کرد

نه بر این قوی دارد نه آیت — نه دارد تهمت راسخ ز سنت

سراپا دفتر پر زور خروشی ست — همه طومار جهل و خودفروشی ست

ولی نازم باقبال مؤلف — که دشمن گشت پامال مؤلف

جوابش هم درین نامه قمر ساخت — همانا رایت نصرت علم ساخت

ز رسم مصرع سالش نگار کرد — بحل تحقیق اعجاز قمر کرد

۱۳۰۰ هجری

تمّ

## فهرست بعض ما وقع فی طبع قوس الکملة من الخطاء والزلة

| صفحه | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | الحاسد | الحاقد |
| 〃 | ۶ | فاسح | فائح |
| 〃 | ۱۵ | شد | شده |
| ۳ | ۱ | ررد | بررد |
| 〃 | ۷ | وہذا | ہذاو |
| 〃 | ۱۱ | مصاحب | صاحب |
| 〃 | 〃 | ہیچگا | ہیچگاه |
| 〃 | ۱۴ | نکابت | نکایت |
| 〃 | ۲۱ | مرتگز | مرتکز |
| ۵ | ۲ | زبان | نربان |

| صفحه | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۲ | دنیوی | دنیوی د |
| 〃 | ۱۷ | بسامیر | بسامع رسید |
| ۶ | ۳ | محذان | مجدوان |
| 〃 | ۱۸ | حاشه نشیر | حاشیه نشین ساکر |
| 〃 | ۵ | تربات البسا | تربات البسابر |
| ۰ | ۰ | ۰ | وعفنات البساتر |
| ۷ | ۶ | کچرویا | کجرویها |
| ۹ | ۸ | انکھے | انکا |
| 〃 | ۱۵ | المسافر | السافر |
| ۱۱ | ۸ | ہمی | [illegible] |

| صفحہ | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۹ | ذرزان | ذروان |
| ″ | ۲ | برذلت | بذلت |
| ۱۴ | ۱ | تجس | تجسس |
| ″ | ۱۵ | سحق | مستحق |
| ۱۷ | ۱۲ | کیسکے | کیسکی |
| ″ | ۱۴ | باہم | تاہم |
| ۱۹ | ۱۱ | ان خود | خود ان |
| ۲۱ | ۱ | الابراز | الابرار |
| ۲۴ | ۵ | ل | بل |
| ″ | ۹ | عدم الحکم | عدم العلم |
| ″ | ۱۴ | لالعلم | لاالعلم |
| ۲۵ | ۱۱ | وحدیث | درحدیث |
| ۲۷ | ۱۳ | تومبنی | تو مبنی |
| ۲۹ | ۱۲ | کبیزین | کبیریین |
| ۳۰ | ۳ | الفضائم | الفضائح |
| ۳۱ | ۱۸ | اول | ادل |
| ″ | ۲۱ | الفاع | ایقاع |
| ۳۲ | ۳ | اوراخصر | اواخص |
| ″ | ۵ | بالنبتۃ | النبتۃ |
| ۳۲ | ۱۳ | اعراض | اغراض |
| ″ | ۱۷ | للاحتصار | للاختصار |
| ۳۳ | ۷ | سوقا | سعوقا |
| ″ | ۱۳ | وہولاء | وہولار |
| ″ | ۲۱ | لاانتہی | لاتنتہی |
| ۳۴ | ۵ | عدوثہ | حدوثہ |
| ″ | ۱۴ | المعامر | المعاصر |
| ۳۵ | ۱۰ | جوکہ | چونکہ |
| ″ | ″ | مترض | معترض |
| ″ | ″ | جہور | جمہور |
| ۳۶ | ۵ | الاصرار | الامرار |
| ″ | ۶ | اعد | احد |
| ″ | ۱۰ | خطرل | خطرلی |
| ″ | ۱۴ | الی جتہ | الحاجتہ |
| ″ | ۱۵ | فذدنشتہ | فدونشت |
| ″ | ۲۱ | واعہا | واعمہا |
| ۳۷ | ۱۳ | تیسیرالاصول | تیسیرالوصول |
| ″ | ۱۶ | کمال | الکمال |
| ۳۹ | ۳ | اسنی | اسکے |

| صفحہ | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | ۸ | اورتلخیصات | تلخیصات |
| " | ۹ | منتقبات | منتقیات |
| " | ۱۳ | اور | کہ |
| " | ۱۸ | فلغفتہ | فلعفتہ |
| ۴۰ | ۲ | دارالغیم | دارالنعیم |
| " | " | یبی | بہی |
| " | ۱۴ | تلخص اشاعر | ملخص اشاعہ کہنا |
| " | ۱۵ | کہئے ہین | ہین |
| ۴۱ | ۸ | مقدمین | متقدمین |
| " | ۱۳ | اسناد | استاذ |
| ۴۲ | ۴ | مین | ہین |
| " | ۷ | مجتد | مجتہد |
| " | ۱۱ | ہزیان | ہذیان |
| ۴۳ | ۱۵ | اسناد | استاذ |
| ۴۴ | ۶ | المذینی | المدینی |
| ۴۵ | ۱۵ | القنا | العباد |
| ۴۶ | ۵ | مرجات | مرجاۃ |
| ۴۷ | ۱۶ | کلیم | کریم |
| ۴۸ | ۶ | لیانی | لیالی |
| " | ۸ | اون | اول |
| " | ۹ | تعدیل | وتعدیل |
| " | ۱۱ | للاخذ | الاخذ |
| " | ۱۲ | تذہب | مذہب |
| " | ۱۳ | افکار | انفطار |
| " | ۱۴ | بن عمارہ | بن عمارہ |
| " | ۱۶ | طالع | مطالع |
| " | ۱۸ | ہین | نہین |
| ۵۰ | ۶ | تلقی | تلقی |
| " | ۱۳ | قومنا | قوما |
| ۵۱ | ۱۵ | اللوام | الاوام |
| " | ۲۰ | اخیار | اخبار |
| ۵۲ | ۱۳ | یقنہ | تقیہ |
| " | ۱۸ | لغلات | لغلاۃ |
| " | ۱۹ | فعرقت | فعرفت |
| " | ۲۰ | لیسیر | لیعیر |
| " | ۲۱ | یمن | بمن |
| ۵۳ | ۴ | قرقضوہ | فرفضوہ |
| " | ۵ | قتسموا | فتسموا |

| صفحہ | سطر | غلط | صواب | صفحہ | سطر | غلط | صواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۳ | ۱۰ | بنصوص | بخصوص | ″ | ۹ | فرید | مزید |
| ″ | ۱۲ | السلامہ | السلامۃ | ″ | ۱۰ | قراجع | فراجع |
| ۵۴ | ۱۹ | کیونکہ | لیکن | ۸۴ | ۱۷ | بوشیدہ | پوشیدہ |
| ۵۵ | ۸ | قربت | غربت | ۸۵ | ۷ | پکھہ | کچھہ |
| ″ | ۱۰ | ایمان | رائمان | ″ | ۸ | سنت | سنت کی |
| ″ | ۱۶ | عرسے | عزسے | ۸۶ | ۸ | پردۂ | پردہ |
| ۵۹ | ۵ | فامطہ | فاطمہ | ″ | ۱۵ | لبخار | البخاری |
| ۶۲ | ۱۲ | مشرقیہ | مشرقیۃ | ۸۷ | ۱۸ | عن | عن |
| ۶۳ | ۶ | ہذالامکان | ہذاالامکان | ″ | ″ | الھم | اللہم |
| ″ | ۱۴ | المختار | المختار | ۸۹ | ۳ | فانہ | قولہ فانہ |
| ۶۴ | ۵ | سکناہی | سکتاہی | ″ | ۱۴ | حرازا | حرارا |
| ۶۵ | ۵ | عجمۂ | عجمہ | ۹۳ | ۱۶ | ایکتو | ایک تو |
| ۶۷ | ۱۲ | پہ | بہہ | ۹۵ | ۱۶ | پتشر | پیشتر |
| ۷۰ | ۲۱ | اابجث | اابحث | ۹۶ | ۷ | الی | ابی |
| ۷۵ | ۱۵ | قائب | عائب | ″ | ۱۲ | فلہذا | فلـہذا |
| ۷۶ | ۱۰ | انظروالسفار | انظروالسفا | ۹۷ | ۵ | اوق | ادق |
| ۷۷ | ۱۲ | رائنا | رانما | ″ | ۱۶ | ایدی | ابدی |
| ۸۱ | ۱۸ | نرل | نزل | ۱۰۰ | ۷ | صیحح | صحیح |
| ۸۲ | ۶ | لجعلہ | الجعلہ | ۱۰۱ | ۷ | بین | بین بھی |

| صفحہ | سطر | خطا | صواب | صفحہ | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۱ | ۷ | گیاہی | کیا ہے | ۱۱۱ | ۱۴ | اور | اور اگر |
| 〃 | ۱۰ | اتقان | اتقان | 〃 | ۲۲ | انگہون | آنکہون |
| 〃 | ۱۹ | اصول وتفسیر | اصول تفسیر | ۱۱۲ | ۲ | حدیث | بالحدیث |
| ۱۰۲ | 〃 | حدیت | حدیث | 〃 | ۳ | یر | پر |
| 〃 | ۱۰ | اسلام | اسلام کا | 〃 | ۱۳ | کہین | کہے |
| 〃 | ۱۱ | لقطۃ | لقطۃ | 〃 | ۱۴ | ہین | ہے |
| ۱۰۳ | ۷ | نسنت کیا | نسبت کیا | ✓ | ۲۲ | فقہ | فقہیہ |
| 〃 | ۱۲ | ناہموارون | ناہمواروں | ۱۱۳ | ۲۱ | فقہ | فقہیہ |
| ۱۰۴ | ۱۱ | لو | تو | ۱۱۵ | ۱۵ | ہند | ہدا |
| 〃 | 〃 | غیب | غیبت | ۱۲۲ | ۱۹ | بہی | اسی |
| 〃 | ۱۲ | النایع ما | الناس بما | ۱۲۴ | ۷ | وغیرہ | وغیرہ مین |
| ۱۰۵ | ۸ | رئیسں | رئیس | ۱۲۵ | ۵ | فقہ | فقہیہ |
| ۱۰۷ | ۱۰ | باجمہورے | باجمہور | 〃 | ۱۴ | اشیاد | اسباد |
| ۱۰۸ | ۴ | غیب | غیبت | 〃 | ۱۷ | والی | والا |
| ۱۰۹ | ۱۱ | مختصر | مختصر | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ضمیمہ فتوس الکملہ

اما بعد مخفی نرہے کہ جب رسالہ فتوس الکملہ ختم ہوچکا خاکسار کو یہ خیال آیا کہ اس رسالے کے ضمیمہ مین بقیہ گپ شپ کو جو مبتدعین مقلدین نے مختلف تحریرون مین نسبت نواب صاحب بہادر کے کی ہے جمع کرکے اوسکا جواب بھی دیدیوے تاکہ آخر صدسیزدہم تک کے بحث یکجا مجموع ہوجاوے پھر آیندہ اگر کوئی بی حفاظ سراوٹھاویگا تو اوسوقت معالجہ اوسکا کیا جاوے گا اسواسطے اس ضمیمہ مین دو فصل لکھی گئی ایک فصل مین جواب مطاعن کشف الحجاب پانی پتی ہے جو جناب مولوی محمد احسن صاحب مرادآبادی منشی رسالہ باڈی گارڈ نواب گورنر جنرل صاحب بہادر نے تحریر فرمایا ہے دوسری فصل مین جواب مشیر قیصری جو جناب مولوی محمد حسین ابوسعید صاحب لاہوری مدظلہ نے لکھا ہے قبل ان دونون فصل کے یہ بات بھی گذارش کیجاتی ہے کہ رسالہ جامع الشواہد کا جواب موسوم بعمارۃ المساجد جناب مولوی محمد سعید صاحب بنارسی نے لکھدیا ہے جو مطبع گلزار بنارس مین طبع ہوا ہے اوسمین نواب صاحب کی طرف کا بھی جواب آگیا وللہ الحمد۔ اور دوسرا جواب اوسکا اشاعۃ السنہ مین اجمالاً تحریر ہوچکا ہے جو ریاض ہند مین علحدہ اور بشمول اشاعۃ السنہ طبع ہوا ہے اصل مقصود ہمارا اس کتاب مین رفع کرنا خاص اون کچ فہمیون کا ہے جسکو چند جاہلون نے براہ حسد عزت و بغض اسلام نسبت جناب ممدوح کی بلا داعیہ ضرورت و بلا سابقہ معرفت ظاہر کیا ہے

## فصل اول

ناظرین پر واضح ہو کہ زمانہ رسول مقبول صلعم مین اور نیز اوسکے بعد مخالفین صراط مستقیم نے واسطے مٹانے سنن ہدے

کے بڑے زور لگاتے اور رفور اسلام کے اطفاء کے لئے بڑی کشش و کوشش
ظہور مین لاتے لاکن بالآخر سوائے خذلان اور رسوائی کے کچھ نتیجہ اونکو حاصل نہو
اور کیونکر حاصل ہوتا سہ چراغی راکہ ایزد برفروزد + ہران کش تف زند ریشش
بسوزد + قال اللہ تعالی- یریدون ان یطفئوا نوراللہ بافواہہم واللہ متم نورہ ولو
الکافرون) دیکھو اس زمانہ مین مقلدین متعصبین کو کہ عمل بالحدیث کے مٹانیمین
کیسے مکائد ایجاد کرتے ہین اور وان کان مکرہم لتزول منہ الجبال کا مصداق ہوتی ہے
بعض معاندین نے عاجز آکر یہ کید اختراع کیا ہے کہ عاملین بالحدیث کو رافضی کہتے
ہین تاکہ عوام الناس کو وحشت ہو اور چونکہ کوئی فرقہ فرق باطل مین سے ایسا
ہے جسکو کسی قول مین اہل حق سے اشتراک نہو لہذا یہ کیا دو اسطے اغوا اور تنفیر عوام
الناس کے بعض اقوال حقہ جو مذہب افعنیون مین بھی شلا پائی جاتے ہین روبرو
عوام کے بیان کرتے ہین کہ دیکھو یہ اقوال مذہب افضیون مین بھی موجود ہین
کید نے انکے راہ بہت سے عوام کی ماری ہے **جواب اجمالی** اس کید کا اہل
انصاف وبصیرت کو صرف اتنا ہی کافی ہے کہ جو امر کتاب وسنت صحیحہ سے ثابت
ہے اوسمین اگر اشتراک کسی فرقہ باطل کا بھی ہو جاوے تو کیا محذور لازم آتا ہے
کیا حرج ہے ہمکو تو اتباع صرف کتاب وسنت مقصود ہے کسی کی موافقت غیر موافقت
سے کچھ واسطہ نہین) اہدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم غیر المغضوب علیہم
ولا الضالین) مسائل حنفیہ جو دیگر فرق باطل سے مشترک ہین اگر جمع کئے جاوین تو ایک
بڑا دفتر ہو جاوے اس کید کے حال و مستعمل تقریرا تو بہت سے جہلا مقلدین ہو گئے تھے لیکن
تحریرا بطور تالیف رسالہ صرف قرآن شریف کے بیوپاری شیخ عبد الرحمن تاجر ہی
ہین جنہون نے ایک رسالہ موسومہ بہ کشف الحجاب ۱۲۹۸ھ مین تالیف کر کے مطبع
کشمیر وغیرہ مین بامداد عبد الرحمن خان مہتمم مطبع نظامی طبع کرایا ہے مبنی ابتداءً ہی

کو دیکھا تہا چونکہ اوسمین کوئی بات علمی بجز غیبت بہتان لعن طعن کے کہ شیوہ واہی وعاجزین ہی نہین تہی لہذا کسی عالم محقق نے اوسکی جواب کی اشاعت کیطرف التفات نہین کیا تہا اور یہ خیال کیا تہا کہ جس شخص کو ذرہ بہر بہی علم سے مس ہوگا خواہ مقلد ہو یا عامل بالحدیث قاری صاحب کے یہ سب قول شل بول دیکھہ کر قاری صاحب کی جہالت کا قائل ہوگا یا بسبب کہن سالی کے اونکی خرافت کا معتقد رسالہ کیا ہے قاریصاحب کی جہالت اور سفاہت کی پردہ دری اور کشف الحجاب کا آلہ ہے لیکن با این ہمہ بعض عوام کا لانعام اس رسالہ کو دیکھہ کر شک و شبہ مین پڑتے تہی اور وساوس مندرجہ سنکر ویسے شک لاتے تہی کما قال اللہ تعالی (آن یروا سبیل الرشد لا یتخذوہ سبیلا وان یروا سبیل الغی یتخذوہ سبیلا) اسلئے مولوی بدیع الزمان صاحب نے اوسکا پاسخ ظریفانہ بغولے جواب ترکی بترکی لکھہ کر دہلی بہیجدیا تہا اور روبروی کمشنر صاحب بہادر دہلی اس مقدمہ مین اونکی اور اون کے ہمنام کی طلبی ہوئی اور نہایت ذلیل کیئے گئے لیکن جلت شیخوخت سے مجبور ہوکر ہنوز قاری صاحب رسالہ مذکور کی اشاعت اور اذاعت جابجا کرتے پہرتے ہین کہ العادۃ کالطبیعۃ الثانیۃ حدیث شریف مین آیا ہے اذا لم تستحی فاصنع ما شئت) اسجگہ پر جواب اجمالی رسالہ مذکور کا دیا جاتا ہے وہ یہ ہے کہ حسب اقرار قاری صاحب کے بنی اور منشا کل بہتانات اور افتراؤن قاریصاحب کا یہی ظن و تخمین قاریصاحب کا ہے چنانچہ خود مفتتح رسالہ مین فرماتے ہین) ان ظن غالب یہی ہے کہ یہ لوگ تقیہ سے بغرض اغوای اہل سنت کے اہل سنت بن رہے ہین الی آخر ما قال۔ افسوس ہی قاری صاحب نے قرآن شریف مین یہ آیہ شریف نہین پڑہی وما یتبع اکثرہم الا ظنا ان الظن لا یغنی من الحق شیئا۔ قال تعالی وظننتم ظن السوء وکنتم قوما بورا۔ وقال تعالی۔ وذلکم ظنکم الذی ظننتم بربکم اردیکم فاصبحتم من الخاسرین۔ قال تعالی۔ ان تتبعون الا الظن وان انتم الا تخرصون

ورنہ ہرگز یہ ظن غالب نکرتے جس سے ہر کوی و برزن مین کشف حجاب کر کے
زن بازاری بی پردہ رسوا ہوگئے ہین کوئی عاقل بالغ قاریصاحب کے اس بنای
وتخمین پر ہرگز ہرگز جزم ویقین و اعتقاد صمیم نہین کرسکتا ہے کہ یہ فرقہ حقہ ناجیہ اہل
الحدیث معاذ اللہ منجملہ فرق باطلہ روافض وخوارج سے ہے حنفیہ لکہنو و کانپور جنہو
پشتہا پشت نمک رافضیون کا کہایا اور جنکو سکنہ فرنگی محل مین سے کسیقدر علم
کا ہے اونہون نے بعض سالون کے اول مین رافضیون کی تعریف نوکری ملنی کے
اونپر توشبہ رفض کا نکیا گیا بیچارے عاملین بالحدیث رافضی ٹہرائے گئے بل ہی جما
دہیج اسکے بعد یہان پر جواب تفصیلی اون ہفوات کا دینا منظور ہے جو نسبت صدیق
حضرت نواب صاحب بہادر دام اقبالہم اپنی کورچشمی کے سبب سے بطور طعن کے لکہی ہین
وہ صرف اس بارہ طعن ہین یہان پر بہی قاریصاحب نے اپنے سوء ظن سے پیروی روافض
کی ہے کہ روافض کے مطاعن بہی حضرت صدیق اول پر دس بارہ ہی ہین لہذا جواب اجمالی
تو وہی کافی ہے جو مولانا شاہ عبد العزیز قدس سرہ نے تحفہ اثنا عشریہ مین روافض کو دیا
جسکا ماحصل یہی ہے۔ جاننا چاہئے کہ کوئی آدمی دنیا مین ایسا نہین ہوا کہ جسکی حق مین
اور عیب جویون نے طعن اور قدح نکیا ہو خود بجناب کبریای الہی حرف گیریان کیجاتی
ع قیل ان الالہ ذو ولد۔ حضرت آدم سے لیکر تا حضرت خاتم النبیین منزلہ نے
انکار عصمت انبیاء علیہم السلام کیسی کیسی صغائر اور کبائر کو منسوب بجناب انبیا کیا۔
آیات و احادیث سے بزعم خود ثابت کیا یہود نے انکار عصمت ملائکہ مین یہی چال چلے
خوارج و نواصب نے بجناب حضرت امیر و اہل بیت کرام بہی وتیرہ اختیار کیا ہی لیکن دانشمند
پر پوشیدہ نہین کہ یہ تمام گفتگو نکما ہو نکنا جو بمقابل نور افشانی ماہ تاب کے ہوا کرتا
اون بزرگون کے مرتبے اور منزلت کو کچہ بہی نہین گہٹاتا ہے واذا اتتک نقیصتی من ناقص
فہی الشہادۃ لی بانی کامل ۔ یعنی جب پہنچی تیرے پاس کوئی عیب گیری میری

کسی ناقص مدگو کی طرف سے تو یہی گواہی ہی میرے لئے اسبات کی کہ مین کامل ہون
الی آخرہ فال واجادین ہی درجواب مطاعن قاری صاحب کے وہی طرز اختیار کرتا ہون جو
حضرت شاہ صاحب نے درجواب مطاعن روافض اختیار فرمائی اور وہ یہ ہی کہ یہ ایک بہت
ہی بڑی علامت بزرگی اور بڑائی حضرت نواب صاحب بہادر دام اقبالہم کی ہی کہ حاسدین
ومعاندین باوجود کمال عناد وکینہ ونہایت تجسس وتفحص کے ایسا کوئی عیب ونقصان
جو فی الحقیقت اونہین موجب جرح وقدح ہو نہین لگا سکے حالانکہ جو شخص ایسا ہو کہ تمام
عمر مین مثلا اوس سے دس بارہ کام ایسے ہوئے ہون جو محل طعن ورجای گرفت معاندین
حاسدین کے ہووین باوجود تعلق معاملات گوناگون خاص وعام وانتظام صدہا مہام
زمانہ کے عجائبات سے ہی سہ من ذالذی ماساء قط ٭ ومن لہ الحسنی فقط - بلکہ ایسا شخص
بھی نادرات روزگار سے ہے جو صرف ایک گھر کی ہی ریاست خاص رکہتا ہو اور چند خطا اوس
سے صادر ہوتی ہون اور باقی جملہ کام اوسکے صواب پر ہون چہ جای اوس شخص کی جسکی
متعلق ہزارہا قسم کے معاملات ہون اور یہ بات تو ہر منصف خبیر پر واضح ہی کہ حضرت
نواب صاحب بہادر کے حسنات علمیہ وخیرات عملیہ اسقدر ہین کہ نہ ہماری اس تحریر مین
سما سکین اور نہ کسی کی چہپائی سے چہپ سکین کالشمس فی نصف النہار ظاہر وروشن
ہین اور کچھ صرف ہندوستان ہی مین نہین روم شام مصر بغداد دمشق بلغار
بیروت یمن عدن حرمین شریفین اور تمام ملک عرب وعجم مین ظاہر وباہر ہین حاجت
اظہار نہین اگر کسی خفاش چشم کو نظر نہ آوین تو یہ اوسیکی کور چشم کی دلیل ہے
سہ ہنر بچشم عداوت بزرگتر عیب ست ٭ گل ست سعدی ودر چشم دشمنان خار ست
کر بالفرض والتسلیم بنفس الامر مین حسب مقتضای بشریت وعدم عصمت کوئی
امر منکر جبرًا وقسرًا سرزد ہوتا ہو تو وعدۂ الٰہی ان الحسنات یذہبن السیئات
انشاء اللہ تعالی موجود ہے دعوی عصمت کون کرتا ہے بلکہ بیان تو کسیکو دعوے

حفاظت بہی نہین ہے قاریصاحب جو مطاعن بنسبت جناب ممدوح کے لکہنے مین
تو ہرگز ہرگز بنسبت جناب ممدوح دام اقبالہم کے نفس الامر مین کسیطرح طعن ہو ہی نہین
سکتے چنانچہ ناظرین منصفین پر واضح کیا جاتا ہے **طعن اول** جیسے الاجاہ بہوپال
کے اور سوداگر دہلی و لاہور وغیرہ کے اونہون نے دہلی مین چندہ جمع کر دیا ہے اور خزانہ
کر رکہا ہے تو جو مفلس عناد اہل سنت مین مولوی کا خطاب پاتا ہو اوسکو واسطے اغوا
کے کچہہ تنخواہ اس خزانہ سے ملتی ہی اگرچہ وہ بحیلہ امام و موذنی کے دیہات مین گنوار
پیدا کرے پر تنخواہ بلا ناغہ حق الاغوا اونہین پہونچتی ہے انتہی بلفظہ **جواب**
دہلی والونکا حال دہلی والونکو معلوم ہوگا لکن نواب صاحب بہادر کیطرف سے ہرگز کسی
ایک کوڑی تنخواہ کی بصعنت کذائی دہلی مین نہین دیگئی مدار المہام صاحب بہادر
جب تک زندہ تہے کچہہ تنخواہ اپنی طرف سے مدرسہ اطفال قرآن خوان کو دیتے تہے
افسوس ہے قاریصاحب بصیرت سے تو آپ ہمیشہ سے محروم ہین اب کیا بصر سے بہی
محروم ہوگئے سچ ہے ساونن کے اندہے کو ہرا ہی ہرا سوجہتا ہے **طعن دوم** شوم
قدر قلیل لڑکون کو دیکر آمین بالجہر کا شور کرواتے ہین تاکہ مساجد مین کسیکو حضور
الہی نرہے اور آپس مین تکرار پہیلے اور فوجداری ہو اور ایسے ایسے فساد اور دنگے
کماشتے ڈالتے ہین اور آپ تقیہ مین چہپے رہتے ہین اونکو کوئی نہین جانتا کہ یہ انکا
فساد ہے **جواب** جن اعمال کی مسنونیت اہل حق کو ثابت ہوگئے ہین اوسپر
البتہ وہ عامل ہوتے ہین اسمین مقلدین کا کیا اجارہ ہے اطفال نا بالغ شرعا مکلف
نہین ہین وہ خواہ نماز بلا جہر آمین ادا کرین یا با جہر آمین انکے فعل پر اعتراض کرنا
پیرنا بالغون کا کام ہے فرضا اگر مدرسین مدرسہ اطفال مدرسہ کو سکہایا کہ تم
مین آمین کہو رفع یدین کرو امام کے پیچہے فاتحہ پڑہو تو کیا برا کام کیا یہ سب کام سنن
صحیحہ سے ثابت ہین یہ تو نہین سکہایا کہ تم اہل سنت کو رافضی کہو اہل تقیہ سمجہو

ترا بانده ہو قاریصاحب ذرا اس حدیث کو یاد کرو۔ رب تال للقرآن والقرآن
جنہ) اور دل مین شرماؤ گور مین پاؤن لٹکائے بیٹھے ہو خدا کو کیا جواب دو گے آمین
بالجہر سنت رسول مقبول صلعم ہے اور اوسکے نسبت ارشاد ہے کہ۔ ما حسدتکم الیہود علی
شئی ما حسدتکم علی آمین فاکثروا من قول آمین رواہ ابن ماجۃ واحمد والطبرانی پہر اگر اس
سنت عمدہ کی تائید حضرت نواب صاحب بہادر دام اقبالہم نے بطور اعانت ما
ربانی بہی تو قاریصاحب کیون حسد ہوا آمین کہنے پر حسد کرنا شیوہ یہودیت کا اختیار
یا ہے سفیان ثوری نے فرمایا ہے من فسد من علمائنا ففیہ شبہ من الیہود (اور
ن حق نے کہا ہے) علیکم باتباع السنۃ فمن خرج منہا فقد ضل (اصلاح بین الناس) اور
نع فساد و تکرار تو خاصہ جناب ممدوح دام اقبالہم کا ہے بفحوای انک لعلی خلق
عظیم وہ اپنے دشمن کی ساتہہ بہی اسیطرح پیش آتے ہین جسطرح سلف صالح
پنے معاندین کے ساتہہ پیش آتے تہے ادفع بالتی ہی احسن انکا شیوہ ہے
بلکہ مولوی عبدالحی لکھنوی نے کیسی کیسی گستاخی تحریرین کرکے اپنی طفولیت ظاہر کی
ن جناب ممدوح نے بفحوای۔ واذا خاطبہم الجاہلون قالوا سلاما۔ بجز سلام متارکت
التفات نفرمایا یاد قار ذوی اعتبار اشخاص کا یہی طریقہ ہے اور جو کم ظرف
ہ علم جاہل ہین اونہون نے جہان قایہ ہدایہ پڑہلیا یہ سمجہا کہ اب ہماری برابر کوئی مولو
ہین گالی گفتہ شروع کردیا خصوصًا اگر وقایہ کا سعایہ بنایا بلکہ سیاہہ کیا پہر تو
نہ پوچہو ؎ خرس در کوہ بو علی سینا۔ وہ فرنگی محل والی جنکی تمام عمر کاسہ لیسی
وم کفار یونان مین گذری ایکدن بہی تلاش ایمان مین اوقات بسر نہوسکے
بنا دین کے ملا مولوی بنکر علماء محققین کے ساتہہ تماشاہ کرنا چاہتے ہین ؎
خدا کی دیکہیئے قدرت کہ کلچڑی گنجی حضور بلبل بستان کرے نوا سنجی
حال نواب صاحب کا تو یہ حال ہے کہ اسی آمین بالجہر کی نسبت ریاست مین

ہدایت فرمائی ہے کہ بہت شور سے نہوا کرے کہ حد سنت سے متجاوز ہوجاوے
اسقدر کافی ہے کہ صف اول سن لیوے مسجد گونجنی کا مطلب یہی ہی کہ اصوات
اہل مسجد سے مسجد گونجتی تہی نہ یہ کہ ایک شخص اس زور سے آمین کہے کہ سبکی نماز مین
شور ہو الحمد للہ کہ قاریصاحب کو یہ تو اقرار ہے کہ اہل حدیث کے مقتداؤن کیطرف سے
کوئی امر باعث شر نہین ہوتا آگے یہ اتہام کہ ایسے ایسے دنگی اور فساد اونکے گماشتے
ڈالتے ہین یہ محض رجما بالغیب افترا بحت ہے یہان پر کوئی گماشتہ مقرر نہین اور اگر سائر
عاملین بالحدیث اس لفظ گماشتہ سے مراد ہین تو عاملین بالحدیث کیطرف سے ہدایت سے
فساد کسی شہر مین نہین ہوئی مد نظر اونکی تو ہمیشہ اصلاح او رصلح ہی رہتے ہی طعن بیجا
چنانچہ محقق ہے کہ رئیس بہوپال کے یہان سے ماہوار دو سو روپیہ اسی خدمت کے لئے
خاص یہان کے واسطی یعنی دہلی کے مقرر ہے الی قولہ اور کتب کا چہپوانا اور نالش
فوجداری وغیرہ کا صرف اوسیمین ہی انتہی بلفظہ **جواب** اس دوسو روپیہ ماہوار کا کہ
ذکر ہے نواب صاحب دام اقبالہم کے تو واسطی اشاعت علم سنت کے دو لاکہہ روپیہ
کیا ہے کہ اوسکا نظیر شاہان سلف مین بہی ہرگز نہین پایا جاتا ہمہ تن توجہ یہی ہی کہ
کتب تفسیریہ و حدیثیہ مصنفہ محققین سلف وخلف ہر قریہ و دیہہ مین شائع و ذائع ہوجاوین
اور خود جناب ممدوح مد مجدہ و بتر خندہ نے علوم فروع و اصول اسلامیہ مین بالسنہ
مختلفہ بہت تصنیفات اور تالیفات کی ہین اور اونمین ایسی ایسے مسائل ادق کو حل کیا ہے
کہ بعض علماء سلف و خلف بہی اوسکے حل مین عاجز تہی اور ہزارہا کہون ایسی کتابین صنعت
بلا اخذ قیمت تمام عوام و خواص ہند عرب روم شام یمن وغیرہ کو تقسیم فرمائی ہین
جنکے فیض مطالعہ سے عوام تو اوساط بلکہ خواص ہوگئے اور اوساط خواص علماء مین داخل
ہوئے اور خواص علماء محققین ولسی فیضیاب ہوکر جناب ممدوح کے محب دوبین بلکہ
معتقد ہوئے دفتر ڈیوڑہے و ریاست شاہد عدل ہے اس بات پر کہ ابتک ثانی لاکہہ

روپیہ سے زیادہ اس کام مین لوجہ اللہ صرف ہوا و للہ الحمد اللہم متعنا بعلوم ہذا السید
الجلیل والشریف النبیل سچ تو یہ ہے کہ اس زمانہ کے علماء عرب عجم کی گردن پر آپکی
احسانات علمیہ اور دیگر فیوض کا اسقدر حق ہے کہ اوسکی عہدہ شکر سے باہر نہین آسکتے
شیخ علی متقی نے جامع صغیر و جامع کبیر سیوطی کو ابواب فقہ پر ترتیب دیا تہا اوسپر ابن حجر کی
نے کہا کہ للسیوطی منۃ علی العالمین و للمتقی منۃ علیہ- نواب صاحب نے تو وہ وہ کام عمدہ
کیے ہین کہ شمار اونکا دشوار ہے ایسے امور خیر کو محل انکار وطعن مین بیان کرنا اوسی کا کام
ہے جسکی ہیے کی پہوٹ گئی ہون غرضکہ مظلومین و مفلسین و متبعین سنت کی اعانت و امداد
بدرہم و مسلم اور کتب دینیہ تفسیر و حدیث کے اشاعت و اذاعت فی الحقیقت اس آخر
زمان مین حضرت نواب صاحب بہادر دام اقبالہم مجدد دین کا ہی خاصہ ہے و آنتہ تحقیق
بر حمتہ من یشاء اوسکو محل ذم و طعن مین بیان کرنا قاریصاحب کی خرافت یا بیحیائی
کا نتیجہ ہے ع بیحیا باش و ہرچہ خواہی گو طعن پنجم [۱] اب بعض حکام غیر مقلد کا حال
سنو کہ اونکا دستور العمل کیا ہے کہ یہ باتین مذکورہ تو وہان سب ہین اور اگر کوئی
شخص اہلسنت حنفی ہو یا شافعی اور کسی طور اوسکا روزینہ مقرر ہو پہر معلوم ہو جائے
مقلد ہونا اوسکا تو حکمت عملی سے اوسکا روزینہ موقوف کر دینگے اور اوسکی دشمن
ہو جاوینگے انتہی بلفظہ جواب فی الحقیقت اس ریاست بابرکت مین ہر کام
بموجب اقرار قاریصاحب کے حکمت کی ساتہہ ہوتا ہی قال تعالے ادع الی سبیل ربک
بالحکمۃ و الموعظۃ الحسنۃ) اسیواسطے جملہ مہام یہان کے مقرون بخیر کثیر ہوتے ہین
و من یؤت الحکمۃ فقد اوتی خیرا کثیرا- ریاست بہوپال ہمین حکمت عملی در باب انتظام
دین و دنیا و امن و امان برایا و رعایا بالفعل ایک ریاست ممتاز ہے (ذلک فضل
اللہ و اللہ ذو الفضل العظیم) حکام انگلش و برٹش گورنمنٹ یہان کے انتظام کے
مداح و ثناخوان ہین طعن ششم [۱] تمام اپنی حکومت مین حکم عام جاری ہے

قرض دینے والیکو سود دلاوا دے حکم فاذنوا بحرب من اللہ ورسولہ کا خیال نہیں
کرتے انتہی بلفظہ **جواب** لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔ کوئی حکم تحریری یا تقریری از
حضرت نواب صاحبہ دام اقبالہم آجتک ہرگز ہرگز صادر نہیں ہوا کہ قرض دینے
کو سود دلاؤ بلکہ بیس برس پہلی زمانہ جناب ممدوح سے جو زرخطیر سود ٹیکہ دار سائر سے
ریاست نے لیا تھا وہ نواب صاحبہ نے بگزارش خدمت عالیہ رئیسہ معظم یکمشت قریب
تیرہ ہزار روپیہ کے خزانہ عامرہ سے نکالکر مالک مال کو بلا مطالبہ واپس کر دیا اور سود
کی تھیلیان یعنی اشرفیان مصور جو خزانہ ریاست مین چلی آتی تھین سب فروخت کروا دین کہ ان
کا خزانہ ریاست اسلام مین رہنا موجب سخت بے برکتی ہے اور مسلمان سے ہنوز
سود دلوانا منع کر دیا اور جو معاملہ سود باہم ہنود ہوتا ہے ان مقدمات کی روبکار
واسطے حکم قطعی کے روبکاری نواب صاحبہ بہادر اور رئیسہ معظم مین پیش نہیں
ہوتی قاری صاحب جھوٹ بولنا کچھ سہل بات نہین ہے برابر شرک کی ہی اللہ تعالیٰ
فرمایا ہے (ولہم عذاب الیم بما کانوا یکذبون) (دستور العمل ریاست مین جسکا نام
شاہجہانی ہے طرف سے حضرت رئیسہ بھوپال دام اقبالہا کے دفعہ ۱۸۳ ا
مضمون سے قائم ہے کہ مسلمان سے سود نہ دلایا جاوے قاری صاحب آپکی دماغ
سدہ خرافت ہے ورنہ اسجگہ آپکو یہ بات بھی یاد آنا چاہئے تھا کہ دار الحرب مین
لینا مسلمان کا نزدیک حنفیہ کے جائز ہے اور نزدیک اہل حدیث کے حرام آپ یا
ہم نام یا ہمکام سب کے سب رضیہ مطابق ہدایت حنفیہ پانی پت کانپور وغیرہ مین
کا معاملہ کرتے ہونگی خصوصًا کتب فروش حبیبی خادم حبیب الثانی شیخ فرنگی محل
و مہتمم مطبع نظامی لکن ریاست بھوپال اور اوسکی مسلمان ملازم و اہلکار بحمدہ تعالیٰ
اس حرام خواری سے ہنوز محفوظ ہین یہ حلال خوری آپ ہی کو مبارک ہو اللہ تعالیٰ
اور سب مسلمانون کو اوس سے محفوظ رکھے **طعن ہفتم** شراب کا نکالنا بیچ

برملا بہنے ہزار ہا روپیہ اوسکی محصول کا خزانہ مین داخل ہوتا ہے اور آیت انما الخمر
والمیسر والانصاب والازلام رجس من عمل الشیطان (کا خوف نہین طعن بست و ششم
تحصیل خنگی کی سرکار انگریزی سے بہی زیادہ زور و شور سے جاری ہی تمام زمین
انگل انگل بہر ناپ کر محصول ہر جنس کا لی لیا پہر محصول کس چیز کا لیتے ہین زمین مزروعہ
مین غلہ بیچ کر محصول زمین کا دیا زمین غیر مزروعہ مین جو گہاس ہوئے اوسکا محصول
دودہ مویشی سے اور گہی دہے جسکا ادا کیا اب تحصیل خنگی کس چیز پر ہے عمل بالحدیث
اور عدل و انصاف کا دعوی کرتے ہین یہ خنگی ہر چیز پر یعنی کسی حدیث مین نہین ہے

**جواب** ۔ فقد اصبحت ام الخیار تدعی - علی ذنبا کلہ لم اصنع - یہ طعن محض تعصب و حجابا
ہے طاعن کو احوال ریاست سے مطلق خبر نہین پہر کیون حضرت ممدوح پر طاعن ہوتا ہے

ولا تقف ما لیس لک بہ علم ان السمع والبصر والفواد کل اولئک کان عنہ مسئولا - برملا
بیچنا نکالنا شراب کا محض غلط ہے ساٹھہ ہزار آدمی جو خاص شہر مین رہتے ہین وہ
اس بات کے گواہ ہین کہ سارے شہر مین ایک جگہہ بہی دوکان شراب علی الاعلان
جاری نہین ہے رقم آبکاری پٹہ ہنود مین بموجب قاعدہ پنجاہ سالہ ریاست درج ہے
اوسکے ازالہ کے لئے تا محکمہ اجنٹی بہوپال بارہا تحریک ہوئے اور ہوتی ہے خزانہ ریاست
کچہہ نواب صاحب کا خزانہ نہین ہے کہ وہ مورد اس طعن کے ٹہرین خنگی وغیرہ کا یہ حال
ہے کہ ایکسو پچہتر قوم سوای کو صیغہ سائرات سے خاص نواب صاحب نے معاف کردیا
اسلئے کہ خلاف شرع ہین اس خنگی کے سوا محصول غلہ شہر کا اور صرفہ چوکیداری کا
اور خرچ روشنی شہر کا اور اجرت چرائی دواب اور صرفہ طیاری سڑک شہر و دیگر
صدہا قوم جو قدیم سے ریاست لیتی چلی آتی تہی بکقلم اونکو چہوڑکر خزانہ ریاست سے
عوض اوسکا واسطے رفاہ عام کے مقرر کرایا چنانچہ قریب ڈیڑہ لاکہہ روپیہ سال کے
یہ سب مصارف ریاست سے ہوتے ہین اور ہر غریب دست بدعا ہے فاریضا حسب

آپ بڑے صاحب کشف ہین جب تو آپنے اپنا کشف حجاب کیا ہفتہ عشرہ
زیادہ آپ گہر مین مولوی عبد القیوم صاحب مرحوم کے بہوپال مین نہین ٹہری
تہی اور ہمراہ اونکے ایکبار حضور نواب صاحب بہادر مین بہی حاضر ہوئی تہی اس
قلیل مین ان سب امور کا کشف آپکو ہو گیا لکن اس کشف مین بالکل خطا ہوئی اسلئے
کہ اولٹا کشف ہوا جو بات آپ پر مکشوف ہوئے وہ خلاف واقع ہے سچ ہے جب کوئی
شخص بلا وجہ کسی مسلمان کا دشمن ہوتا ہے تو اللہ تعالی اوسکی آنکہہ اور دل دونون پر
مہر لگا دیتا ہے خدا کرے آپکی منہ پر بہی ایک مہر لگجاوے کہ پہر آپ جہوٹ بولنا
چہوڑ دین یہ جواب تو بطور تحقیق گزارش کیا گیا اب جواب الزامی سنئے نواب
صاحب رئیس اس ریاست کے ہین نہ وزیر ریاست نہ نائب ریاست نہ دیوان یا
نہ اہلکار ریاست ہان شوہر رئیسہ معظمہ بہوپال دام مجدہا کے ہین نواب صاحب
پر طعن اون امور کے جنکا تعلق وحل وعقد خاص ذات اہلکاران ریاست سے ہے عجب
مسخرہ ہے اولٹے چور کوتوال کو ڈانٹین بڑی کوشش نواب صاحب کی یہ ہے کہ
جب اونکو معلوم ہوجاتا ہے کہ فلان امر ناجائز اس جگہہ قدیم سے ہوتا ہے تو حتی الامکان
حضور رئیسہ معظمہ مین دربارۂ ازالہ اوسکی لوجہ اللہ گفتگو کرتے ہین اور اوسکی
منع مین ساعی رہتے ہین چنانچہ اونکی جہد وہمت سے صدہا سنن اسلام بتدابیر
شائستہ وحسن انتظام جاری ہوئی اور صدہا رسوم بدعت شر و فساد زائل
کیگئین اوسپر طعن آپکی وہی مثل ہے کہ نیکی برباد گناہ لازم اور دعوی عصمت
نہ خود حضرت نواب صاحب بہادر کو ہے اور نہ حضرت سرکار والاتبار کو اکثر
اوقات اپنی خطیئات سے نادم وتائب رہتے ہین سہ بندہ ہمان بہ کہ ز تقصیر خویش
عذر بدرگاہ خدا آورد ؛ ورنہ سزاوار خداوندیش ؛ کس نتواند کہ بجا آورد ؛
اہل انصاف اگر ذرہ بہر غور کرینگی تو اونکو ثابت ہوگا کہ یہی حضرت ممدوح دام

اقبالہم کی کرامت وخرق عادت ہو کہ علاقہ بہوپال اس تہوڑے سے مدت مین
من حیث الدنیا والدین بلدۃ طیبۃ ورب غفور کا مصداق ہوگیا ہے اور
باعتبار انتظام دنیا کے تو ایک عمر دراز سی شہرۂ آفاق ہی اور کیون نہو تاکہ حضرت
ممدوح دام اقبالہم کے ہر عمل و فعل مین ایسا اخلاص پایا جاتا ہے کہ اوسکا اثر
دور دور کے اہالی ملک کو پہونچتا ہے علمار محققین عرب وعجم کے آنحضرت کی
مجدد ہونیکی قائل ہین یا نفس اخلصی تخلصی طعن نہم اپنی ریاست مین حکم عام
دیا ہے کہ فیصلہ ایک گواہ اور ایک قسم پر کر دیا کرو یہ قرآن شریف کے مخالفت
صریح پر حکم دیا اور حدیث مسلم آحاد سے بلا سمجھی معنی حدیث کے حکم قرآن کا رو کر دیا
جواب اس طعن مین تو ابصاحب آپ ہی اپنی سفاہت اور جہالت کو خوب
کشف حجاب فرما دیا ع می تراود چہ کنم انچہ درآوندمن ست اس مسئلہ کو جناب ممدوح
دام اقبالہم نے اپنی تصانیف متعددہ مین اس وضاحت سے مبرہن فرما دیا ہے
کہ مخالفین کو جائے دم زدن باقی نہین رہی جسکو تفصیل با دلیل منظور رہو
مسک الختام شرح بلوغ المرام وغیرہ کو مطالعہ کرے اور یہی ہی مسلک جمہور
محدثین کا ہے نواب صاحب اس مسئلہ مین منفرد نہین ہین کہ خاص اونپر اعتراض
وارد ہو چونکہ مجکو بیان پر اختصار منظور ہے لہذا وہ تقریر مختصر جامع و مانع جو
آنحضرت ممدوح نے تفسیر فتح البیان مین بیان فرمائی ہو واسطی اسکات خصم
بد باطن نقل کئے دیتا ہون قال مدظلہ — وہذا یرجع الی الخلاف فی الحکم بشاہد
مع یمین المدعی والحق انہ جائز لورود الدلیل علیہ وہو زیادۃ لم یخالف ما فی
الکتاب العزیز فیتعین قبولہا وقد اوضحنا ذلک فی شرح بلوغ المرام واوضحہ
الشوکانی فی شرحہ للمنتقی وغیرہ من مؤلفاتہ ومعلوم عند کل من یفہم انہ لیس فی ہذہ الآیۃ
ما یرد بہ قضاء رسول اللہ صلعم بالشاہد والیمین ولم یدفعوا ہذا الا بقاعدۃ مبنیۃ علی

کارہی تو ہم ان الزیادۃ علی النص نسخ وہذہ دعوی باطلۃ بل الزیادۃ علی النص
شریعۃ ثابتۃ جاریہا مجارنا بالنص المتقدم علیہا وقد اوضحت ذلک فی کتابی
حصول المامول من علم الاصول فلیرجع الیہ وایضا کان یلزمہم ان لایحکموا ابکول
المطلوب لاالیمین الرد علی الطالب قد حکموا بہا والجواب الجواب انتہی طعن ہم

اور حکم عام دیا کہ ہماری ریاستون مین پابندی کسی مذہب کی مرعی نہو

**جواب** خلافت خلفاء راشدین مین بہی یہی حکم جاری تہا کہ جملہ معاملات سو
کتاب وسنت کے نافذ ہون اوسوقت پابندی کسی مذہب کی کہان تہی یہ عین
اتباع کتاب وسنت ہی اور مصالح عامہ بہی اسیکے موافق بلکہ شرط قضاء وامامت و
افتاء وحکومت بہی یہی ہی افسوس قاریصاحب آپنے کسی کتاب فقہ مین باب القضا
مطالعہ نہین فرمایا نرے میان مٹہو ہین لکن اب بوڑہا طوطا کیا پڑہیگا آپکی پاس
کوئی دلیل اسکے منع مین موجود ہو تو پیش کیجئے ورنہ نہین نہین کیجئے قاریصاحب آپکی
شریعت جدید کو کون مانتا ہے (وشرعوا لہم من الدین مالم یاذن بہ اللہ) طعن یازدہم

در خرچ رجسٹری کا بائع مشتری وغیرہ پر اور خرچہ کاغذ اسٹامپ وغیرہ عرائض
دعوی پر ذمہ متخاصمین کے اور طرح طرح کی رسوم تحصیل کی جاری ہین یہ
سب رسوم خلاف شریعت غرا دین محمدی ہین اور حکم آیہ کریمہ ولا تاکلوا اموالکم
بینکم بالباطل کا خیال نہین فرماتے **جواب** سچ ہی یہ سب رسوم خلاف شرع
ہین کوئی مسلمان عامی بہی اسکو جائز نہین کہتا ہے چہ جائی عالم کے لیکن یہ دعوی
یہ کام نواب صاحبہ نے جاری کی افترا محض ہے اور خلاف واقع (سبحانک ہذا بہتان
عظیم) یہ رسومات تو ریاست مین قدیم سے جاری تہی نواب صاحبہ نے اکثر رسوم
نیست ونابود کر دیا یہ کون دعوی کرتا ہے اور کون کہتا ہے کہ ریاست بہوپال
ہو بہو خلافت راشدہ اور ظل نبوت ہے کہ کسی قسم کا منکر اوسمین پایا نہین جاتا

اور یہ کسطرح ثابت ہو سکتا ہے کہ نواب صاحب جاکم مستقل مختار ہین قاریصاحب
آپ خوب جانتے ہین کہ آپکے شہر پانی پت بلکہ محلات شہر بلکہ خود آپکی گھر ہین صدہا رسوم
خلاف شرع ہوتی ہین مگر آپ انکو اپنی گھر سے دور نہین کر سکتے حالانکہ آپ اپنی گھر کے
مالک مختار ہین لیکن طعن کرنیکو دوسرون پر طیار ہین اپنا عیب نہ دیکھنا دوسرون کی پہلی ٹٹولنا
بی شرمون کا کام ہے یہ رسالہ کشف الحجاب آپکے لیئے خود پردہ در ہو گیا سچ ہے ؎
چون خدا خواہد کہ پردہ کس درد * میلش اندر طعنہ پاکان برد * خرچ رجسٹری کا
بائع و مشتری اگر برضا و رغبت خود واسطے استحکام اپنے معاملات کے دیوین تو
قاریصاحب کے پاس کونسی دلیل ان رسومات کی حرمت قطعی ہونے پر موجود ہے بیان
فرماوین انمین بعض رسوم ایسی بھی ہین کہ بادنی تغیر نام و کام مشروع ہو سکتی ہین اور
بعض ایسی ہین حسب مصلحت ملکداری رای حاکم مجوز پر محول ہو سکتی ہین ؎

رموز مصلحت ملک خسروان دانند ۔۔۔ گدای بہیدہ ہستی تو قاریا مخروش

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین و الصلوۃ و السلام علی سید المرسلین و آلہ واصحابہ اجمعین

## جواب نقل خط مندرجہ پرچہ شیر قیصر

مطبوعہ ۲۵ ستمبر ۱۸۸۳ء

جناب مولوی عبد اللہ صاحب مدرس مدرسہ محمدیہ بمبئی و فلان و بہمان تا شیخ بہیکن
مصداق حدیث حضرت خیر الانام کفی بالمرء کذبا ان یحدث بکل ما سمع و مرتکبان نہی
پروردگار جل و علا ۔ ولا تقف ما لیس لک بہ علم ۔ سلمکم اللہ عن الکذب الافترا بعد السلام
علی من اتبع الہدی ۔ گذارش بخدمات عالیہ یہ ہے کہ نقل خط آپکا پرچہ شیر قیصر نمبر ۱۰
مطبوعہ ۲۵ ستمبر ۱۸۸۳ء مین جو بنام مولوی سید نذیر حسین صاحب مدظلہ کے آپ
صاحبون نے لکھا ہے اور پھر اوسکو اخبار مذکور مین مشتہر کیا ہے آجکی روز

یعنی دیکھا چند مسائل مفتراۃ اور عقائد یا رونکی نوایجاد کی نسبت آپلوگون نے
کیا ہے در جواب اسکی گذارش ہے کہ اللہ تعالی و تبارک نے جہوٹ و افترا
سے باز رہنے کی جو جو تاکیدات اپنی کلام پاک مین ارشاد فرمائی ہین بشرطیکہ
علما ہون آپ صاحبون پر پوشیدہ نہونگی اور اگر آپ مرۃ علما مین سے نہیں
تو یہ مثل ہر کہ و مہ جانتا ہے کہ جہوٹ بولنا اور گوہ کہانا برابر ہے پہر آپ صاحبون
باوجود دعوی علم یا دعوی اسلام نہایت بعید ہے کہ ایسے مسائل و عقائد
کو جو اہل حدیث کی کسی کتاب معتبر مین کہین ا سکا پتہ و نشان نہین پایا جاتا
باغوا بعض معتدین شریر النفس کے آپ صاحبون نے حضرت سیادتنا صاحبہ
و دیگر عاملین بالحدیث کیطرف منسوب سمجھا آپکی شان علم و ایمان تو مقتضی اسکی
لولا اذ سمعتموہ ظن المؤمنون والمؤمنات بانفسہم خیرا کے عامل ہوتے باوجود
علم کے آپکو اتنا بہی نہین معلوم کہ فیما بین گروہ اہل حدیث و عاملین بالفقہ
اصول اعتقاد اور امہات مسائل مین کوئی بڑا اختلاف نہین ہے صرف چند مسائل
فروعیہ عملیہ مین اختلاف ہے جن معتدین شریر النفس کے اغوا سے آپ صاحبون
نے یہ مسائل افترائیہ اور عقائد نوایجاد اہل حدیث کیطرف بغیر تحقیق و دریافت
منسوب کئے ہین اونکے جواب کیواسطے تو نفس ہمارا بہی یہی چاہتا تہا کہ پورے
تفصیل سے جواب ترکی بترکی دیا جاوے لیکن کیا کیجئے کہ حینئذ امروا عرض عن
الجاہلین وارد ہے لہذا صرف ایک جواب تحقیقی پر ہر ایک افترا کے اکتفا کیا
گیا **جواب افترا اول** یہ ہے کہ اہل حدیث و عاملین بالحدیث کا
ہرگز یہ عقیدہ نہین ہے کہ حق سبحانہ و تعالی کو جہت عرفی اور مکان و جسمیت سے
منزہ سمجہنا بدعت و گمراہی ہے نعوذ باللہ منہا یہ عقیدہ مشبہہ و مجسمہ کا ہے
جسکے رد مین اہل حدیث نے کتب مبسوطہ لکہی ہین البتہ جو صفات الہیہ کتاب اللہ

وسنت صحیحہ مین وارد ہوئے ہین اونکی تکذیب کرنا بدعت و گمراہی ہے کیونکہ سلف صالح سے منقول نہین اہل حق ان صفات مین نہ تاویل کرتے ہین نہ تعطیل کے قائل ہین نہ تشبیہ کے نہ تجسیم کے بلکہ لیس کمثلہ شئی وہو السمیع البصیر کے معتقد ہین باقی جواب تفصیلی اسکا کتب عقائد اہل حدیث مین دیکھو **جواب افترا دوم** اہل حدیث کی کسی کتاب مین نہین لکھا کہ اللہ تعالی کا جھوٹ بولنا جائز ہے اگر کسی کو دعوی ہو تو ثابت کرے یہ تو محض افترا بحت ہے یہ خوبی فہم حضرات کی ہی کہ عقیدہ اہل حق سے جو ان اللہ علی کل شئی قدیر ہے یہ تہمت اہل حق کی ہے ع سخن شناس نہ دلبرا خطا اینجاست ٭ **جواب افترا سوم** تحقیر و استخفاف و اہانت آنحضرت صلعم او ردیگر انبیا کرام علی نبینا وعلیہم السلام کی اہل حدیث کے نزدیک موجب کفر و ردت ہے خواہ مقام حمد باری تعالی مین ہو یا دوسرے محل مین اس سے بڑھکر اہل حدیث کے نزدیک اور کوئی ضلالت اور گمراہی نہین ہے البتہ انبیا او ردیگر اولیا کو اللہ تعالی کے عبادت مین شریک کرنا اور صفات الہیہ علم و قدرت وغیرہما مین اونکو شریک سمجھنا عین کفر و شرک ہے اس آخر عقیدہ سے استخفاف و اہانت انبیا کی سمجھنا کمال جہالت و سفاہت ہے **جواب افترا چہارم** آنحضرت صلعم اہل حدیث کے نزدیک بالفعل خاتم النبیین لانبی بعدہ ہین بعد آنحضرت صلعم کے قیامت تک کوئی نبی یا رسول بحیثیت نبوت یا رسالت مبعوث نہین ہویگا اہل حدیث اور عاملین بالحدیث کا یہی عقیدہ ہے باوجود اسکے اللہ تعالی سب چیز پر قدرت رکھتا ہے اور نظیر آنحضرت صلعم کی بی شبہ قدرت باری تعالی مین داخل ہے اوسکی قدرت کا انکار کرنا کفر ہے اس عقیدہ اخیر سے یہ قیاس کر لینا کہ معتقد اس عقیدہ کا آنحضرت علیہ السلام کے خاتم النبیین ہونیکا منکر ہے اوسی شخص کا کام ہے

جو مصداق ہو اول من قاس ابلیس کا **جواب افتراء پنجم** لعنۃ اللہ علی
الکاذبین انبیا علیہم السلام اہل حدیث کے نزدیک بالضرور معصوم ہیں عصمت
انبیا کا عقیدہ داخل کتب عقائد اہل حدیث ہے جس شخص کو منظور ہو کتب عقائد
اہل حق میں دیکھ لے آگے وہ زلات مغفورۂ انبیا جو بالفاظ فعصی آدم ربہ فغوی
وغیرذلک کتاب و سنت میں مذکور ہیں سوا انکا انکار اگر آپکو ہے تو قرآن مجید سے
جسکی شان ہی انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون۔ اور نیز سنت صحیحہ سے جسکی نسبت
وارد ہے اوتیت القرآن ومثلہ معہ اون سب کو میٹ دیجئے اہل حدیث کا مسلک
تو یہی ہے کہ باوجود معتقد ہونے عصمت انبیا کے تکذیب کتاب و سنت صحیحہ بھی نہیں
کرتے آیات و احادیث وارده کو دربارۂ زلات انبیا محمل صحیح اور نیک پر محمول
کرتے ہیں تاکہ مضمون نؤمن ببعض ونکفر ببعض سے محفوظ رہیں والسلام علی من
اتبع الہدی **جواب افتراء ششم** تقلید صحیح کسی امام کی ائمہ اربعہ
یا اتباع کسی طریقہ کا طرق صوفیہ کرام سے بشرط موافقت کتاب و سنت کے
ضلالت و گمراہی نہیں اور نہ داخل کفر ہے مگر ایسی کام کو اصطلاحاً تقلید نہیں کہتے
البتہ تقلید کسی مذہب خاص کی یا اتباع کسی قول صوفی خاص کا اسطرح پر کہ
باوجود مخالفت اوس مذہب و قول کے آیات و احادیث صحیحہ سے اوسپر جمود کیا
عین ضلالت و گمراہی و شرک ہے اگر اسمین شک ہو تو اتخذوا احبارہم ورہبانہم
اربابا من دون اللہ کی تفسیر کو دیکھو **جواب افتراء ہفتم** اس افترا کا
جواب کیا عرض کیا جاوے بجز اسکی کہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین باقی جواب تفصیلی اسکا
ضمیمہ کے صفحہ ہ وغیرہ میں گذر چکا ہے **جواب افتراء ہشتم** سبحانک ہذا
بہتان عظیم۔ باقی جواب تفصیلی اسکا ضمیمہ کے صفحہ ہ ومین گذر چکا ہے
**جواب افتراء نہم** ہذا افترا بلا امترا باقی جواب تفصیلی اس بہتان کا

صفحہ ۶۰ مین گذر چکا ہے **جواب افترا دہم** جواب اسکا بہی صفحہ ۶۰ وغیرہ مین گذر چکا ہے **جواب افترا یازدہم** محض افترا ہی جواب تفصیلی اسکا صفحہ ۱۹۰ مین گذر چکا ہے من شاء فلیرجع الیہا اب مین بہی چند مسائل آپ صاحبون سے جنہین اونہین مفسدین شریر النفس سے جنہون نے آپکو اغوا کرکر مفتری کیا ہی دریافت کرتا ہون جواب با صواب سے مطلع فرمایا جاوے **مسئلہ اول** کتاب رد المختار مطبوعہ دہلی جلد اول صفحہ ۱۴۰ مین بحوالہ ہدایہ لکہا ہے کہ قرآن مجید کا پیشانی وناک پر خون وپیشاب سے لکہنا واسطے شفا کے جائز ہے یہ مسئلہ اگر آپکی نزدیک غلط ہے تو ہدایہ شریف غلط ہوئی جاتی ہے اور اگر صحیح ہی تو کس دلیل سے **مسئلہ دوم** رد المختار مین لکہا ہے کہ بسبب خوف زنا کے مشت زنی واجب ہے یہ مسئلہ آپکے نزدیک صحیح ہے یا غلط اگر صحیح ہے تو کیا دلیل اور اگر غلط ہے تو رد المختار جو کتاب مختار حنفیہ ہے رد ہوئی جاتی ہی **مسئلہ سوم** چلپی حاشیہ شرح وقایہ مین لکہا ہے کہ خرچی عورت زانیہ کی حلال وطیب ہے حضرت امام اعظم کے نزدیک یہ مسئلہ بہی آپکی نزدیک صحیح ہے یا غلط اگر صحیح ہے تو کس دلیل سے اور اگر غلط ہے تو تقلید شخصی امام اعظم صاحب کی کہان باقی رہی **مسئلہ چہارم** ہدایہ وشرح وقایہ مین ہی کہ قوت حاصل کرنیکے لئے حنفیہ کے نزدیک اسقدر شراب پی لینا جائز ہے کہ نشہ نکرے یہ مسئلہ آپکی نزدیک صحیح ہے یا غلط اگر صحیح ہے تو کس دلیل سے اور اگر غلط ہے تو ہدایہ وشرح وقایہ غلط ہوئے جاتی ہین **مسئلہ پنجم** فتادی قاضیخان مین لکہا ہے کہ جو شخص کسی عورت کو خرچے دیکر زنا کرے اوسپر حد واجب نہین یہ مسئلہ آپکی نزدیک درست ہے یا نادرست اگر نادرست ہے تو فتادی قاضیخان بہی نادرست رہا اور اگر درست ہی تو کس دلیل سے

ایسے ایسے ہزارون مسائل مردودہ فتاوی وکتب حنفیہ مین لکھے ہوے لیے ہین اگر کوئی شخص
یہ تفصیل تمام اونکا چاہیگا توایک کتاب مستقل بن جاویگی اسکے بالفعل انہین پانچ مسائل پر
اکتفا کیا گیا **فصل دوم** جواب شیر قیصر مندرجہ اشاعۃ السنہ نمبرہ جلد ۶ صفحہ ۱۲۳ اظہر
سے جناب مولوی محمد حسین ابوسعید صاحب ایڈیٹر مہم کے جسمین تعریض ہے طرف
نواب صاحب کے قال سلمہ اللہ تعالی مجید دکسیکی ذاتی وشخصی صفت منقصت یا کمال کی بحث
چندان ضرور امر نہین ہی مگر جب ذاتی وشخصی وصف قومی صفت ہوجاوے اور اسکا اثر ایک قوم پر پہنچے تو وہ
وصف ذاتی وشخصی نہین رہتے اور اوس سے بحث قومی ضروریات سے ہوجاتی ہے
**مثلا** ایک شخص کسی کی نسبت شہادت دینا چاہتا ہے اور اوسکے کلام کا اثر
اوسکی جان یا مال پر پہنچنے والا ہے تو اوسکی ذاتی چال چلن سے بحث کرنا ضروری وقومی
امر ہے ایسا ہی اگر کوئی شخص کسی قوم کا رہنما ومقتدا ہے اور اس سے عام لوگون کی
ہدایت یا ضلالت متصور ہے تو اوسکے ذاتی حال سے بحث کرنا اور اون لوگونکا اظہار
مرض ہے جو قومی امور مین بحث کرنا اپنا فرض سمجھتے ہین۔
**اسی اصول پر** محدثین نے سلف سے خلف تک حدیث کے راویون اور
دین کے امامون کے حالات سے بحثین کی ہین اور فن اسماء الرجال مین کتابین لکھی ہین
ور مورخین نے سلاطین زمانہ وغیرہ اعیان کے حالات مین تاریخین تالیف کین۔
**اسی اصول پر** ہم بھی بعض اوقات بعض اعیان اسلام کے حالات سے بحث
کرتے ہین اور اونکے نشر مناقب ومحامد کو موجب ہدایت ہزارون اشخاص کا جو انکی
طرف رجوع کرین اور انکی تالیف سے ہدایت پاوین خیال کرکے اشاعۃ السنہ مین
ونکے فضائل وکمالات کو بیان کرتے ہین اس امر کو اگر کوئی ذاتی وشخصی بحث سمجھے تو
یہ اوسکی نافہمی ہے اور جو اوسکو اخبار نویسون کی سی خوشامد تصور کرے یہ اوسکی سوء
ظنی وبدگمانی ہے مہمہ بدگمانی ہر ایک کام مین اچھے سے اچھا کیون نہو (ہوسکتی ہے

مثلاً ایک شخص دوپہر کی دہوپ مین نماز کے لئے کسی مسجد مین آتا ہے اسکی اس
فعل مین یہ بدگمانی ہوسکتی ہے کہ یہ ریاکار یا مکار ہے اس فعل سے یہ تسخیر خلائق
مدنظر رکھتا ہے) مگر خدا۔ رسول۔ قرآن۔ اسلام ہمکو اس بدگمانی سے مانع
ہین اور ہر ایک مسلمان کے فعل مین گو وہ بدنیتی سے کیا گیا ہو حسن ظنی و نیک
نیتی کے گمان کرنے کو واجب کرتے ہین چنانچہ اشاعۃ السنۃ نمبر ا جلد ۲ مین بصفحہ
و کتاب و سنت سے اسکا ثبوت دیا گیا ہے لہذا کسی مسلمان کو نہین پہنچتا کہ ہماری
یا کسی مسلمان کے فعل مین (جب تک کہ اسکے پاس ایسی قطعی دلیل بدگمانی کی جو
خدا تعالی کے سامنے قیامت کے دن چل سکے) موجود نہو بدگمانی کرے آیندہ اختیار
ہے قیامت قریب ہے خدای تعالی رقیب ہی اگر اس بدگمانی پر قطعی دلیل نہوگی تو
خدای تعالی سے جان چہوڑانی مشکل ہو جائیگی۔ اسبات کو عوام نہین تو مولوی
صاحبان تو سوچین جو قرآن کو موت کو حساب کو پس پشت ڈالکر ہمارے بعض مضامین
پر جہٹ فتوی لگادیتے ہین کہ یہہ فلانی صاحب کی خوشامد کے لئے ہی لکہا گیا ہے
اسی اصول پر ہمنی پرچہ سابق نمبر ۴ جلد ۶ مین ایک مضمون بعنوان نواب صاحب
بہوپال اور انکی بابرکت تالیفات لکہا تو اوسکے ضمن مین نواب صاحب ممدوح کی
نسبت بلا اختیار یہ فقرہ مدحیہ قلم سے نکل گیا کہ جناب ممدوح کو بعض علمائی اس
صدی کا مجدد قرار دیا ہے اسپر ہمارے ایک خیرخواہ دوست مولوی صاحب
نے جو ایک لکہنوی اخبار کے ایڈیٹر ہین یہ نکتہ چینی کی ہے کہ نواب صاحب ممدوح نے
ایک مصور کو تصویر پر انعام دیا یا ریاست سے دلوایا ہے اور ضمناً ہمپر بہی
اعتراض جڑ دیا ہے کہ ہمنے انکو ایسی حالتون کے ساتہہ مجدد کیون قرار
دیا ہے۔ اسمقام مین ہم اس دوست کا ازالہ شبہ و شکایت کرتے ہین
ور یہ ثابت کرنا چاہتے ہین کہ اول تو نواب صاحب سے یہ فعل سرزد نہین

نہین ہوا اور اگر بقول کسی مفتری درمغ گو کے اسکا وقوع مان ہی لیا جاوے
تو اس سے اونکا مجدد ہونا زائل نہین ہوتا مجدد ہونیکے لئے معصوم ہونا شرط
نہین ہے اور منصب مجددیت مین منصب نبوت یا اوسکا مساوی نہین ہے کہ مجدد
سے کوئی خطا یا گناہ ہو ہی نہ پاوے اسکے شرط اور معنی یہی ہین کہ مجدد وہ ہے
علم او رسنت کی اشاعت او ربدعت کی اماتت عمل مین لاوے اور دین کو مدد
پہنچاوے او رجناب ممدوح سے علم وسنت کی اشاعت اور اسلام کی معاونت اور بدعات
ومنکرات کی بیخ کنی اس کثرت سے ہوئی ہے کہ پچھلے مجددین مین اسکی نظائر کم پائی
جاتی ہین او راسکے مقابل مین وہ منکرات جنکو ہمارے دوست انکے ذمہ لگاتے ہین
اگر اونکو مان ہی لیا جاوے بفحوای ارشاد واجب الانقیاد۔ ان الحسنات یذھبن السیئات
لائق اعتبار وشمار نہین ہے ہم پہلے اس شق دوم کا ثبوت دیتے ہین شق اول
یعنی ان افعال کے اونسے سرزد نہونے کی پیچھے تفصیل کرین و باللہ التوفیق ۔

## ثبوت شق دوم

واضح ہو کہ یہ لفظ مجدد ایک حدیث نبوی کا لفظ ہے جسکو ابو داود نے
اپنی کتاب سنن مین روایت کیا ہے اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرت
نے فرمایا ہے خدای تعالی اس امت کے لئے ہر صدی پر ایسی لوگون کو پیدا کریگا جو
اونکے دین کو نیا کرینگے۔ یعنی رواج دینگے اور قائم کرینگے ۔ اس حدیث کی

> عن ابی ہریرۃ فیما اعلم عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اللہ یبعث لہذہ الامۃ علی راس کل مائۃ سنۃ من یجدد لہا دینہا (سنن ابی داود جلد ۲ صفحہ ۲۳۳)

صحت پر محدثین کا اتفاق ہے گو اسکی تعیین مصداق مین انکا اختلاف ہے کوئی
کسی کو اسکا مصداق بناتا ہے کوئی کسیکو اور اس لفظ مجدد کے معنی سبھی
یہ ہی بیان کرتے ہین کہ جو سنت کو بدعت سے جدا کرے اور علم کو پھیلاوے

اور بدعات اور منکرات کو مٹا دے یہ کسی نے نہیں کہا کہ مجدد وہ ہے کہ جو نبیوں کی
طرح معصوم ہو اور کوئی خطا یا گناہ نہ کرے **امام جلال الدین سیوطی نے**
**مرقاۃ الصعود** شرح سنن ابی داود میں کہا ہے۔ ہذا الحدیث اتفق الحفاظ
علی تصحیحہ منہم الحاکم فی المستدرک والبیہقی فی المدخل وممن نص علی صحتہ من المتاخرین الحافظ
ابن حجر فاخرج الحاکم فی المستدرک عن ابن وہب عن یونس عن الزہری قال فلما کان فی
راس المائۃ من اللہ علی ہذہ الامۃ بعمر بن عبد العزیز قال الحافظ ابن حجر وہذا یشعر بان الحدیث
کان مشہورا فی ذلک العصر ففیہ تقویۃ لسندہ مع انہ قوی لثقۃ رجالہ انتہی وقال ابو جعفر النحاس
فی کتاب الناسخ والمنسوخ قال سفیان بن عیینۃ بلغنی انہ یخرج من العلماء من یقوی اللہ بہ
الدین ان یحیی بن آدم عندی منہم وقال ابو بکر البزار سمعت عبد الملک بن عبد الحمید المیمونی
یقول کنت عند احمد بن حنبل فجری ذکر الشافعی فرأیتہ یرفعہ وقال یروی عن النبی صلی اللہ
علیہ وسلم انہ قال یبعث اللہ لہذہ الامۃ علی راس کل مائۃ سنۃ من یقرر لہا دینہا قال
فکان عمر بن عبد العزیز علی المائۃ الاولی وارجو ان یکون الشافعی علی راس المائۃ الاخرے
واخرج البیہقی عن طریق ابی سعید الفریابی قال قال احمد بن حنبل ان اللہ یقیض من اس
کل مائۃ سنۃ من یعلم الناس السنن وینفی عن رسول اللہ الکذب فنظرنا فاذا فی راس المائۃ
عمر بن عبد العزیز وفی راس المائتین الشافعی۔ واخرج ابو اسمعیل الہروی من طریق حمید بن
زنجویہ قال سمعت احمد بن حنبل یقول یروی فی الحدیث عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ
یمن علی اہل دینہ فی راس کل مائۃ سنۃ برجل من اہل بیتی لیبین لہم امر دینہم (مرقاۃ الصعود)
حدیث کے حافظ اس حدیث کی صحت پر اتفاق رکھتے ہیں از انجملہ حاکم نے مستدرک
میں اور بیہقی نے مدخل میں اسکی تصحیح کی ہے اور پچھلے اماموں سے حافظ ابن حجر نے
اسکی صحت بیان کی ہے اور فرمایا ہے کہ متقدمین نے بھی اس حدیث کے ذکر میں با
لائے ہے حاکم نے مستدرک میں ابن وہب سے اونسے یونس سے انہی زہری تا...

حدیث کو نقل کیا ہے پھر کہا زہری نے فرمایا ہے کہ جب پہلی صدی کا خاتمہ ہونے لگا تو خدای تعالی نے اس امت پر عمر بن عبد العزیز (خلیفہ) کے وجود سے فضل کیا یعنے پہلی صدیکا انکو مجدد بنایا حافظ ابن حجر نے فرمایا ہے کہ زہری کا یہ قول بتا رہا ہے کہ یہ حدیث تابعیون کے زمانہ مین بہی مشہور تہی اسمین اسکی سند کی تقویت پائی جاتی ہے باوجودیکہ اسکی سند راویون کی جہت سے بہی قوی ہے ابو جعفر نحاس نے کتاب ناسخ و منسوخ مین کہا ہے کہ سفیان بن عیینہ تبع تابعین نے فرمایا ہے مجہے یہ خبر پہنچی ہے کہ خدای تعالی علما سے ایسی لوگون کو پیدا کریگا جن سے دین کو قوت دیگا میرے خیال مین یحیی بن آدم محدث - انہین سے ہے ابو بکر بزار نے کہا ہے مینے عبد الملک سے سنا وہ کہتے ہین مین احمد بن حنبل کے پاس بیٹھا تہا وہان امام شافعی کا ذکر چل پڑا تو مینے امام احمد حنبل کو دیکہا کہ وہ امام شافعی کو اونچا کر رہے تہے اور کہتے تہے کہ حدیث مین آیا ہے کہ خدای تعالی اس امت کے لئے ہر صدی پر ایسے لوگون کو پیدا کریگا جو دین کو قائم کرینگے سو پہلی صدی پر عمر بن عبد العزیز ہوئے اور مجہی امید ہے کہ دوسری صدی کے مجدد امام شافعی ہون بیہقی نے دوسرے سند سے امام احمد بن حنبل سے نقل کیا ہے کہ خدای تعالی ہر صدی پر ایسی لوگون کو مسلط کرتا ہے جو لوگون کو احکام دین سکہاوین اور آنحضرت کی حدیث سے لوگون کا افترا مٹاوین ہمنے خیال کیا تو پہلی صدی مین عمر بن عبد العزیز اور دوسرے مین شافعی کو پایا ایسا ہی امام احمد بن حنبل سے ہروی نے اور سند سے روایت کیا ہے اسمین یہ ذکر ہے کہ آنحضرت نے فرمایا ہے کہ میرے اہل بیت سے خدا ایسی لوگون کو پیدا کریگا جو اونکو دین کی بات بتا دین **مرقات شرح مشکوۃ** مین ہے تجدید دین کے یہ معنی ہین کہ وہ شخص سنت کو بدعت سے ممیز کریگا اور علم کو پہیلاویگا اہل علم کی عزت کریگا اور بدعت کی بیخ کنی کریگا اور اہل بدعت کی شوکت توڑیگا **تیسیر شرح جامع صغیر** مین

من یجدد ومفعول یبعث لہا ای لہذہ الامۃ دینہا ای یبین السنۃ من البدعۃ ویعز اہلہ ویقمع البدعۃ ویکسر اہلہا۔ مرقات۔ ان اللہ یبعث لہذہ الامۃ علی راس کل مائۃ سنۃ رجلا اواکثر یجدد لہا دینہا ای یبین السنۃ من البدعۃ ویذل اہلہا قال ابن کثیر قد ادعی کل قوم فی امامہم انہ المراد والظاہر حملہ علی العلماء من کل طائفۃ۔ تیسیر شرح جامع صغیر

اس حدیث مین مجدد سے مراد عام ہے ایک آدمی ہو یا کئی ہون مجدد وہ ہے جو سنت کی بدعت سے تمیز کرے اور اہل بدعت کو ذلیل ابن کثیر نے کہا ہے کہ ہر ایک گروہ اس امر کا مدعی ہے کہ اس گروہ کا امام اس حدیث مین مراد اور اسکا مصداق ہے اور ظاہر یہ ہو کہ سبھی گروہ کے علماء کو اسمین داخل سمجھا جاوے مجمع البحارین شرح جامع الاصول سے نقل کیا ہے وحدیث یبعث علی راس کل مائۃ سنۃ من یجدد دینہا اختلفو فیہ وکل فرقۃ حملوہ علی امامہم والاولی الحمل علی العموم ولا یختص بالفقہاء فان انتفاعہم باولی الامر والمحدثین والقراء والوعاظ والزہاد ایضاً کثیر والمراد من انقضت المائۃ وہو حی عالم مشہور ج والحدیث اشارۃ الی جماعۃ من الاکابر علی راس کل مائۃ ففی راس الاولی عمر بن عبد العزیز ومن الفقہاء والمحدثین وغیرہم مالا یحصی وفی الثانیۃ المامون والشافعی والحسن بن زیاد واشہب المالکی وعلی بن موسی ویحیی بن معین ومعروف الکرخی وعلی الثالثۃ المقتدر وابو جعفر الطحاوی الحنفی وابو جعفر الامامی وابو الحسن الاشعری والنسائی وعلی الرابعۃ القادر باللہ وابو حامد الاسفرائنی وابو بکر محمد الخوارزمی الحنفی والمرتضی اخو الرضا الامامی وعلی راس الخامس المستظہر باللہ والغزالی والقاضی فخر الدین الحنفی وغیرہم س ش مجمع البحار (ص۱۷۱ جلد۱) اس مجدد کی تعیین مصداق مین لوگون کا اختلاف ہے ہر ایک فرقہ اسکو اپنے ہی امام پر لگاتا ہے مگر بہتر یہ ہے کہ اسکو عام سمجھا جاوے اور فقہاء مذاہب سے مخصوص نکیا جاوے کیونکہ لوگون کا دین مین نفع اوٹھانا سلاطین اور محدثین اور قاریون اور واعظون اور زاہدون سے بھی بہت

ہوا ہے اور اوس سے مراد وہ شخص ہے جو صدی گذرنیکے وقت زندہ ہوا ور اشارہ
**شرح شفا** سے نقل کیا ہے کہ اس حدیث مین اوس جماعت اکابر کیطرف
ہے جو ہر صدی مین ہوئے سو پہلی صدی مین خلفا سے عمر بن عبد العزیز تھی اور فقہا و محدثین وغیرہ
سے بی شمار تھی دوسری صدی مین خلفا سے ماموں اور فقہا سے امام شافعی و حسن بن
زیاد و اشہب مالکی اور محدثین مین سے علی بن موسی یحیی بن معین اور زاہدون مین سے
معروف کرخی تیسری صدی پر خلفا سے مقتدر باللہ اور فقہا سے ابو جعفر طحاوی اور
ابو جعفر امامی اور ابو الحسن الاشعری اور محدثین مین سے نسائی چوتھی صدی پر خلفا سے
قادر باللہ اور فقہا سے ابو حامد اسفراینی و ابو بکر خوارزمی حنفی اور مرتضی امامی رضا کا
بہائی پانچوین صدی پر خلفا سے مستظہر باللہ اور فقہا و زاہدون سے امام غزالی و
قاضیخان حنفی وغیرہم **آن عبارات** اجلۂ علما حنفیہ و شافعیہ مین ہمارے معترضین و
ناظرین غور کی نگاہون سے نظر کرین اور انصاف سے کہین کہ مجدد کے کیا معنی ہین اور
جن لوگون کو پہلے علما نے مجدد قرار دیا ہے اونمین کیا اوصاف پائی جاتی تہے جنکے
سبب وہ مجدد قرار پائے اور وہ کسی گناہ یا خطا کے محل نہ تہی۔ بہرانصاف سے یہ بھی
بتادین کہ جس شخص یعنی نواب صاحب بہادر بہوپال کا مجدد ہونا ہمنے بعض علما سے
نقل کیا ہے اونمین وہ اوصاف کل یا جزو پائی نہین جاتے اور انہین پہلے مجددون کی
نسبت زیادہ خطا یا گناہ موجود ہین جبانتک وہ منکر کو جولانی دینگے اس مجدد
کے اوصاف وہ اس سے بڑہکر پاوینگے کرا زانجملہ مجددین خلفا نے عدل و انصاف
کیا شعائر اسلام کو پہیلایا ظلم و منکرات کو اوٹہایا اور مجددین علمانی احکام شریعت
کو کتاب و سنت سے مستنبط فرمایا اور کتاب و سنت اور اون دونون سے مستنبط
احکام کو عالم مین بذریعۂ تقریر و تحریر و تالیف شائع کیا اور مع ذلک اون اوصاف کے
مقابلہ مین وہ اونمین کچہ نقص و خطا بہی پاوینگے جس سے کوئی بشر بعد انبیا خالی نہین ہے

یہی حال اس شخص کا ہے جسکا مجدد ہونا ہمنے بعض علماسے نقل کیا ہے ــ
پہر ہمپر کیا اعتراض ہے ہم اس مقام مین بعض سابق مجددین کے حالات لبطور تمثیل بیان
کرتے ہین اور اون کے مقابلہ مین اس شخص کے حالات بہی معرض بیان مین لاتی ہین ناظرین
و معترضین ونکی اور ا نکے حالات مین مقابلہ و موازنہ کرین پہر انصاف سے کہین کہ وہ
شخص ان حالات کی نظر سے سابق مجددین کی نسبت اس لفظ کے اطلاق کا زیادہ
مستحق ہے یا نہین پس واضح ہو کہ اگرچہ مجددین مذکورین سے بعض اکابر مین
بعض ایسی اخص اوصاف پائے جاتے ہین جو آجکل کہان ایک مدت سے عنقا
ہو رہے ہین جیسے امام شافعی مین اجتہاد مطلق مستقل ــ اور یحیی بن معین و نسائی مین
حدیث کی امامت اور عمر بن عبد العزیز مین کمال عدالت جسکی سبب بہیڑ یا بکری
ایک جنگل مین ملکر چرتے تھے اور معروف کرخی مین زہد و ریاضت و علی ہذا القیاس
مگر اون ہی لوگون مین اور بعض اور مجددون مین وہ اوصاف جنکی نظر سے وہ مجدد
کہلائے ایسے عام اور وسیع ہین جو اکثر زمانون کے بہت سے علماء و ارباب شوکت
مین بکثرت پائے گئے ہین جیسے عام عدالت و علم و فقاہت و حدیث کی روایت
واشاعت اور کتابون کی تالیف و تصنیف و اتباع سنت کا پہیلانا بدعت و منکرات
کا مٹانا و علے ہذا القیاس خلیفہ قادر باللہ جو تیہی صدی کے مجدد کے
حالات و اعلی اوصاف تاریخ الخلفاء وغیرہ مین یہ بیان کئی ہین وکان القادر باللہ من
الدیانۃ والسیادۃ وادامۃ التہجد وکثرۃ الصدقات وحسن الطریقۃ علی صفۃ اشتہرت
عنہ تفقہ علے العلامۃ ابی بشر الہروی الشافعی وقد صنف کتابا فی الاصول ذکر فیہ
فضائل الصحابۃ واکفار المعتزلۃ والقائلین بخلق القرآن وکان ذلک الکتاب یقرء فی
کل جمعۃ فی حلقۃ اصحاب الحدیث بجامع المہدی وبحضرۃ الناس وناہیک بان الشیخ
تقی الدین بن الصلاح عدہ من الفقہاء الشافعیۃ واوردہ فی طبقاتہم (تاریخ الخلفاء

ازبراد ہمیشہ تہجد پڑہتے اور کثرت سے خیرات کرتے تہے انہون نے معمول بین
ایک کتاب تصنیف کی تہی جسمین صحابہ کے فضائل بیان کئے اور معتزلہ اور قرآن کو مخلوق
کہنے والون کی تکفیر کی وہ کتاب خلیفہ مہدی کی جامع مسجد مین ہر جمعہ اہل حدیث
حلقہ مین عام لوگون کے سامنے پڑہی جاتی تہی اونکی فضیلت کے لئے یہی بس
ہے کہ شیخ تقی الدین ابن الصلاح نے انکو فقہاء شافعیہ سے شمار کیا ہے اور اونکو طبقات
مین داخل کرلیا اور خلیفہ مستظہر باللہ پانچوین صدی کے مجدد کے
فضائل یہ بیان کئے ہین۔ قال ابن الاثیر کان لین الجانب کریم الاخلاق یسارع
اعمال البر حسن الخط جید التوقیعات لایقاربہ فیہا احد یدل علی فضل غزیر وعلم وا
سمحا جوادا محبا للعلماء والصلحاء توفی سنۃ اثنی عشر وخمسمائۃ مرفع السلطان الضرائب
والمکوس ببغداد وکثر الدعاء لہ وزاد فی العدل وحسن السیرۃ (تاریخ الخلفاء)
یعنے وہ متواضع اور خوش اخلاق تہے نیک کامون مین جلدی کرنے والے خوش خط
عمدہ فرمان نویسی ان باتون مین کوئی انکا قرین نہ تہا صاحب فضل وعلم وسیع وجوانمرد
وعلماء وصلحاء دوست تہے انکی خلافت مین سلطان نے بغداد والون سے جزیہ او
اور عدل وانصاف بہت کیا جسکے سبب انکے لئے دعا بکثرت ہوئی۔ اور خلیفہ
مقتدر باللہ تیسری صدی کے مجدد کی یہ فضیلت بیان کی ہے فی سنۃ احدی وثلثمائۃ
ادخل الحسین الحلاج مشہوراً علی جمل الی بغداد فصلب حیا ونودی علیہ ہذا احد دعاۃ
القرامطۃ فاعرفوہ ثم حبس الی ان قتل فی سنۃ تسع اشیع عنہ انہ ادعی الالہیۃ وکان
المقتدر جید العقل صحیح الرائے۔ یعنی انہون نے حلاج منصور کو اونٹ پر سوار کراکے
تشہیر کی پہرا اور سولی پر چڑہایا اور لوگون پکارا گیا کہ فرقہ قرامطہ کا داعی ہے
آخر نوین سال وہ مارا گیا اور یہ مشہور کیا گیا کہ یہ الوہیت کا مدعی تہا۔ اور لکہا
کہ خلیفہ مقتدر باللہ کی عقل جید تہی اور رائے صحیح خلیفہ مامون دوسری

کے مجدد کے اعلیٰ فضائل یہ بیان کئے ہین کہ جمع الفقہاء من الآفاق وبرع فی الفقہ والعربیۃ وایام الناس کان افضل رجال بنی العباس حزمًا وعزمًا وحلمًا وعلمًا ورایًا ودہاءً وہیبۃً وشجاعۃً وسوددًا وسماحۃً قال ابو معشر المنجم کان المامون امارًا بالعدل فقیہ النفس یعد من کبار العلماء - تاریخ الخلفاء صلا۳ یعنے اوسنے فقہا کو جمع کیا اور فقہ وعربیۃ وتواریخ مین ماہر ہوا اور وہ عباسیون سے عزم اور علم وحلم ورائے وہیبت وشجاعت وفراخ دلی وغیرہ مین افضل تہا - ابو معشر نے کہا ہے مامون عدل کرنیکا بہت حکم دیتا اور فقیہ النفس تہا بڑے علماء سے شمار کیا جاتا اسی قسم کے اونکے اور فضائل بیان کئے جنکا علم وفراست وفہم وکیاست کیطرف رجوع ہوتا ہے - یہ تو ان مجددون کے اوصاف کمال ہین جنکی سبب وہ مجدد کہلائے انکی مقابلہ مین انمین ایسے اوصاف نقص بہی پائے جاتے ہین جنکو خطا یا گناہ کہا جاسکتا ہے پہر اون اوصاف کی نظر سے اون لوگون کو مجدد ہونے سے خارج نہین کیا جاتا - اس قسم کے اوصاف ہم ان سبہی مجددونکی بیان کرین تو یہ امر معیوب سمجہا جاویگا لہذا صرف ایک دو صاحبون کے اوصاف کو بطور تمثیل بیان کیا جاتا ہے **خلیفہ مامون** کی نسبت تاریخ الخلفاء مین لکہا ہے کہ - ولما کبر عنی بالفلسفۃ وعلوم الاوائل ومہر فیہا فجرہ ذلک الی القول بخلق القرآن وجعل ولی العہد بعدہ علی الرضی بن موسی الکاظم بن جعفر الصادق حملہ علے ذلک افراطہ فی التشیع حتی قیل انہ ہم ان یخلع نفسہ ویفوض الامر الیہ وفی سنۃ ثمان عشرۃ امتحن الناس بالقول بخلق القرآن فکتب الی نائبہ علی بغداد اسحق بن ابراہیم فے امتحان العلماء کتابًا یقول فیہ الخ (ایضًا صـ۲۱۲) جب وہ بڑا ہوا تو وہ علم فلسفہ اور حکماء قدیم کے علوم مین ماہر ہوا اس امر نے اسکو اسبات کیطرف کہینچا کہ وہ قرآن کے مخلوق ہونیکا قائل ہوا - اور اوسکو تشیع مین افراط تہا - یہی امر اسکو امام علی بن موسی کی ولیعہد کرنے پر باعث ہوا تہا - بعضی

کہتے ہین کہ اسنے یہ بہی ارادہ کر لیا تہا کہ خود خلافت سے دست بردار ہوجائے
خلافت امام مذکور کے سپرد کر دے - اٹہارہوین سال اسی لوگون کا مسئلہ قر
کے مخلوق ہونے مین امتحان لینا شروع کیا اپنے نائب اسحق بن ابراہیم کیطرف جو
مین تہا خط لکہا کہ جسکا مضمون طولانی ہے اسپر اوسنی علمار کو جمع کیا اور جواب لیا
کسینے ٹلایا کسینے صاف جواب دیا - یہ حال اوسکو پہنچا تو اوسنے بعض علما کی نسبت
حکم دیا کہ اونسی قرآن مخلوق ہونیکا اقرار کرا دیا اونکا سر کاٹ کر میرے پاس بہیجد
حکم کی تعمیل کا وقت نہ آنی پایا تہا کہ ملک الموت خدا یتعالی کا حکم لیکر آپہنچا
اس مین یہ بہی لکہا ہے کہ - واخرج عن محمد بن العباس قال کان المامون یحب لعب الشطرنج
شدیدا ویقول ہذا یشحذ الذہن - واخرج من عدۃ طرق ان المامون کان یشرب النبیذ
واخرج عن اسحق الموصلی قال المامون الذا الغناء ما طرب لہ السامع خطاءً کان او صوا
یعنی مامون شطرنج کہیلا کرتا اور اس کہیل کو بہت دوست رکہتا تہا اور رکہتا کہ اس سے
ذہن تیز ہوتا ہے اور لکہا ہے کہ وہ نبیذ بہی پیا کرتا اور راوسکو راگ کا بہی شوق تہا
وہ کہا کرتا کہ بالذت وہ سرود ہے جس سے سامع کو طرب و خوشی حاصل ہو پہر خوا
درست ہو خواہ نادرست - اور خلیفہ **مقتدر باللہ** کے حالات مین اس نقر
منقولہ سابق کہ وہ جید القول تہا کے ساتہہ بہی فرمایا ہے کہ وکان مقتدر باللہ جید
العقل صحیح الرأی لا کنہ موثر اللشہوات والشراب مبذرا وکان النساء غلبن
علیہ فاخرج علیہن جمیع جواہر الخلافۃ ونفائسہا واتلف اموالا کثیرۃ وکان فی دارہ
عشر الف خصیان غیر الصقالیۃ والروم والسود (تاریخ الخلفاء صفحہ ۲۹۶) وفی صفحہ ۲۹۰
وفی سنۃ اثنتین ختن المقتدر خمسۃ من اولادہ فغرم علی ختانہم ستمائۃ الف دینار
وختن معہم طائفۃ من الایتام واحسن الیہم وفیہا صلے العید فی جامع مصر ولم یکن
یصلی فیہ العید قبل ذلک - تاریخ الخلفاء صفحہ ۲۹۶ یعنے وہ نفسانی شہوتون کو مقدم

کرنیوالا تہا اور فضول خرچ اسکی عورتون نے اسپر غلبہ کیا تو اوسنے خلافت کے جواہرات اور نفیس مال اونکو نکالکر دیدئے اور بہت سا مال تلف کردیا اسکے گہر مین قوم صقالبہ اور رومیون اور حبشیون کے سوا گیارہ ہزار خصی غلام تہے یہ صفحہ ۲۹۴ مین بیان کیا ہے اور صفحہ ۲۹۰ مین کہا ہے کہ اسنے اپنے لڑکون کی ختنے کرلئے تو انپر پانچ لاکہہ دینار خرچ کردئے اور عید کی نماز شہر کی جامع مسجد مین پڑہی اس سے پہلے عید کی نماز جامع مسجد مین کبہی نہین پڑہی جاتی تہی اسی قسم کی باتین بعضی اور مجددون مین پائی جاتی ہین ولیکن ان سب کی تفصیل کی بالفعل مصلحت اجازت نہین دیتے سردست ہم ان ہی چند تمثیلات پر اکتفا کرتے ہین اور اگر ہمارے معترضین مین کسی مجدد کے بیگناہ ومعصوم ہونیکا صریح دعوی کرین گے تو ہم بہی اس مختصر اس قسم کی باتین نکالکر سنائین گے اب ہم شمہ از اوصاف کمال نواب صاحب بہوپال قلم مین لاتے ہین اور ناظرین ومعترضین سے ان اوصاف اور مجددین سابق الوصف کے اوصاف مین بالانصاف مقابلہ وموازنہ کرنے کے خواستگار ہین ہمارا تو یہی خیال ہے کہ جسقدر اوصاف کمال علمی عملی ہمنے مجددین سابق کی نقل کئے ہین اور وہ اونمین فرادی فرادی پائی جاتے ہین وہ سبہی آپ کی ذات بابرکات مین مجتمعۃ موجود ہین لہذا ہم آپکی نسبت بمقابلہ مجددین سابق الوصف بلا شائبہ تکلف (شاعرانہ) یہ کہسکتے ہین ع انچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری۔ اسکا سر اور وجہ یہ ہے کہ خدا تعالی نے آپکو علم وشوکت نیابت سلطنت دونون منصب مرحمت فرمائے ہین۔ جو اکثر مجددین سابق مین جمع نہین ہوئے اسلئے آپ ان سب مجددون کے صفات کمال کے جامع ہوئے بلکہ اکثر مجددون پر سبقت لیگئے۔ جسقدر تالیف وتصنیف کتب مختلف علوم کی اور اونکی اشاعت (جو صرف منصب اول کے نتائج سے ہے) آپ سے ہوئے ہے اسقدر مجددین سابق او

نہین ہوئی یا کم ہوئے - آپنے مختلف علوم کتاب و سنت و فقہ وادب
وغیرہ مین مختلف زبانون (عربی فارسی ہندی) مین نہ صرف کتابین تصنیف
و مترجم کرکے یا کتب خانون مین رکہوا دی ہین بلکہ بصرف ہزارہا روپیہ جیب خاص
اکثر بلاد ہندوستان و پنجاب و عرب و مصر و یمن و دمشق و بغداد و بیروت
مین گہر گہر پہنچا دے ہین اور - سارت بہا الرکبان و دارت ہی فی البلاد کا
کا مصداق بنا دین - ان بلاد مین ایسا کوئی شہر نہوگا یا کم ہوگا جہان کوئی اہل علم
آپکی تصنیف نہو اور ان علوم اور انکی خواد م علوم مین ایسا کوئی علم نہوگا یا کم
جسمین آپنے کوئی تالیف نہ کی ہو جن ادق مسائل اصول و فروع کو خواص
کم جانتے تہے اونکو آپکی تصانیف کے ذریعہ سے ادنی طلبا بلکہ بعض عوام جانتے
ہین اور جن کتابون حدیث و اصول کو اکابر علما خواب مین دیکہنے کو بہی ترستے
آپکی توجہ سے اب وہ اصاغر طلبا کے مطالعہ مین ہین علم ناسخ و منسوخ
اللہ و سنت کو جو اکابر محدثین و مجتہدین کے خصائص سے تہا آپنے ایک مختصر تحریر
مین بیان کرکے ایسا عام فہم کر دیا ہے کہ کس و ناکس جو فارسی عبارت پڑہنے پر دسترس
رکہتا ہے اوسکو ضبط کر سکتا ہے متون کتب حدیث صحاح ستہ وغیرہ
کو آپنے عام لوگون کے لیے دستور العمل بنا دیا ہے کئی کتابون کا جیسی موطا امام
ترمذی و نسائی ابی داود آپنے ہندی زبان مین ترجمہ کرا کے چہپوا دیا ہے
کئی کتابون صحیح بخاری و صحیح مسلم وغیرہ آپکی توجہ سے مترجم ہو رہی ہین اور
کتب حدیث کی تصنیف و طبع و اشاعت سے آپنے خواص علما کو عمل بالحدیث
کا راستہ نکال دیا ہے بعض کتب حدیث جیسے مختصر صحیح بخاری و ملخص صحیح بخاری
و بلوغ المرام وغیرہ کی شروح تو آپنے خود تالیف کرکے چہپوا دی ہین اور بعض
شروح متقدمین کی تالیف بصرف زر کثیر طبع کرا دی ہین - کتاب مستطاب

نیل الاوطار - شرح منتقی الاخبار - جو عمل بالحدیث و اجتہاد کے لئے کافی ذریعہ ہے
آپہی کی توجہ سے آٹھہ جلدون مین مصر مین چھپی ہے اور اب تھوڑی قیمت ﷲ یا
ﷲ پر مسکتی ہے اور فتح الباری شرح صحیح بخاری تالیف شیخ الاسلام حافظ
ابن حجر جسکی نظیر کتب اسلام مین اسکے بعد پائی نہین گئے جناب کی عالی ہمتی سے
مصر مین طبع ہو رہی ہی تھوڑے عرصہ مین انشاء اللہ تعالی وہ بدست عشاق انتاع
ہو گی اور تفسیر ابن کثیر کہ تفسیر بالرای سے مجرد ہے اور کتاب خلاصہ جو اسماء الرجال
مین بی مثل ہی مصر مین طبع ہو رہی ہے اور جلاء العینین جسمین محاکمہ کیا گیا ہی درمیان شیخ الاسلام ابن تیمیہ
اور اونکے معترضین کے وغیرہ وغیرہ آپہی کی ہمت سے طبع ہو چکی اور ہو رہی ہی ترغیب
ترہیب منذری و فصل رابع مشکوۃ آپہی کی صرف ذاتی سے طبع ہوئی الی غیر ذلک
غرضکہ اسی قسم کی تالیف و اشاعت آپسے بقیہ علوم کے متعلق ہوئی ہے جسکی تفصیل
و توصیف مین جولانی کرنیسے ہمارا اشہب قلم لنگ ہی اور عرصہ قرطاس تنگ شائقین
تفصیل آپکی کتب مولفہ کا حال آپکی فہرست مولفات ملحقہ کتاب منہج الوصول اور
آپکی تراجم (جو اکثر تصانیف جناب کی ساتھہ بطور تقریظ شامل کی گئی ہین) سے ملاحظہ
فرماوین وہ میسر نہون تو ہمارے پرچہ سابق نمبر ۴ جلد ۲ کو جسمین کسیقدر انکی
تفصیل ہے مطالعہ مین لاوین اور اونکی اشاعت کا مشاہدہ و تجربہ جس ملک اور
اور جس شہر سے چاہین کرین آپکی تالیف بابرکت مین ایک خصوصیت جسکو
آپکی کرامت کہین تو بیجا نہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جنکی سنت کے آپ خادم
ہین معجزہ خیال کرین تو ناروا نہین ایسی پائی جاتی ہی جو ایک عرصہ سے کتب مولفہ
اہل اسلام سے مفقود ہی وہ یہ ہے کہ آپکی تالیفات آپکی حیات مین اور آپکی ہمعصر
مین مقبول و معمول بہا ہو گئے ہین اور اکثر علماء ہندوستان و پنجاب و
عرب مصر دمشق بیروت بلغاریہ استنبول عدن حدیدہ زبید ابوعریش

بیت المقدس بلاد فرس وغیرہ نے سر آنکہون پر رکہہ لی ہین۔ تلقتہا الافاضل الفحول و ہبت علیہا قبول القبول۔ چنانچہ پانچ سات سو خط علماء عرب بلاد مختلفہ کے مدائح تالیف مذکور اور اوسکی تقریظ مین غائبانہ اوسوقت موجود ہین بعض ائمہ قرۃ الاعیان و مسرۃ الاذہان مین درج بہی ہین ادباء عرب و عجم نے اسقدر قصائد مدحیہ لکہی ہین جنکی چند مجلد ہو گئی ہین قریب ایک لاکہہ روپیہ کے دار کے اتباع اور اشاعت مین صرف ہو چکا ہے اور یہ بات اور لوگون کی تالیفات مین ایک مدت سے پائی نہین گئی انکی تالیفات اونکے مرنے کے بعد اون لوگون مین جو اونکے بعد پیدا ہوئے مقبول ہوئی ہین اونکے معاصرین نے قبول نہین کین اسی وجہ سے اور اونہین لوگون کی بنسبت یہہ مثل المعاصرۃ اصل المنافرۃ یعنی ہمعصری نفرت کی جڑ ہے مشہور ہو رہی ہے اور جسقدر آپسے احیای سنت و اقامت خیرات و حسنات اور ازالہ بدعات و اخمال منکرات جو لوازم و نتائج منصب دوم جناب سے ہیں وقوع مین آئی ہی وہ بہی اکثر مجددین سابق سے بڑہکر ہے ہمارے قلم مین کہان طاقت اور ہمارے پرچہ مین کب وسعت ہے کہ ہم اوسکی تفصیل کرسکین ولیکن بحکم مالایدرک کلہ لایترک کلہ۔ مشتی نمونہ از خروارے واندکی از بسیار بطور تمثیل ایک فہرست کے ضمن مین ناظرین کے آگے پیش کرتے ہین **فہرست رسوم حسنہ** جنکو جناب نے قائم کیا و رسوم سیئہ جنکا آپنے ازالہ کیا یا ازالہ کر دیا

| نمبر | رسوم | نمبر | رسوم |
|---|---|---|---|
| | رسوم حسنہ | ۲ | طالب علمون کے وظیفے بہ نسبت سابق بڑھائے گئے |
| ۱ | علماؤ فضلا بہ نسبت سابق زیادہ ملازم و وظیفہ یاب ہوئے | ۳ | یتیمونکی تعلیم کیلیے چند وقفے مدرسے قائم ہوئے |

| نمبر | | نمبر | |
|---|---|---|---|
| ۴ | قرآن پڑھنے والی لڑکیون کے وظائف مقرر ہوئے | ۱۴ | ہیجڑوں کا پیشہ سکھانا شہر سے روکا گیا اور اکثر ہیجڑون کا شہر سے اخراج ہوا |
| ۵ | سرکاری محل مین تلاوت قرآن شریف بکثرت جاری ہوئی | ۱۵ | مسلمانون کو شراب خواری سے عام ممانعت ہوئے ۔ |
| ۶ | مساجد کے مصارف بہ نسبت سابق بڑہائے گئے | ۱۶ | مسجدون کے قریب باجا بجانا ۔ جو بیاہون شادیون مین لوگ بجواتے ہین موقوف ہوا ۔ |
| ۷ | اندہے اپاہج وغیرہ معذورون کی وظائف مقرر ہوئے دو ہزار آدمی روزانہ وظیفہ خوار ہوا | ۱۷ | رنڈیوں کے دربار سے سرود موقوف ہوا |
| ۸ | رفاہ عام کے لیئے شفاخانے بڑہائے گئے اور اطبا زیادہ رکھے گئے | ۱۸ | تعزیہ داری کے اکثر بدعات مہندی وغیرہ سے ممانعت ہوئے ۔ |
| ۹ | تالاب و کنوئین جنکی بہوپال مین بہت حاجت ہے کثرت سے کہدائی گئی ۔ | ۱۹ | بذریعہ اشتہارات عام خلاف شریعت رسوم شادی و ختنہ سے ممانعت کی گئی سنت کے موافق نکاح وغیرہ ہونے لگے ۔ |
| ۱۰ | سٹرکون وغیرہ مواقع ضرورت عام پر درخت لگائے گئے | | |
| ۱۱ | روشنی و صفائی شہر کا خرچ ریاست کے ذمہ کیا گیا رعایا سے اوٹہایا گیا | | رسوم بد جنکا ازالہ پیش نظر جناب ہے اور بتدریج وقوع مین آتا جاتا ہے |
| | رسوم جنکا ازالہ ہوچکا | ۲۰ | آمدنی سائرات و رقوم سوائے |
| ۱۲ | عام زناکاری شہر کی کسبیوں کی اخراج سے مسدود کی گئی | ۲۱ | تعزیہ سازی اور اوسکی متعلق رسوم |
| | | ۲۲ | حقوق فتوحہ بدرایت و رقوم سود اہل اسلام |
| ۱۳ | گانے بجانے کی تعلیم تعلیم دینے والون کے اخراج سے روکے گئی | ۲۳ | شہر کے باہر کسبیون کا آباد رہنا ۔ |
| | | ۲۴ | آمدنی آبکاری وغیرہ مسکرات |

اسی پر ہمارا اور نظائر کو ناظرین قیاس کرین جنکی تفصیل بیان سے ہم قاصر ہین —
ان اوصاف کمال نواب صاحب احیاء سنت و مراسم حسنات اشاعت
ہام و ازالۂ منکرات کا اوصاف مجددین سابق الوصف سے اور اونکے عیوب خطاؤن
بقول معترضان تصویر پر انعام دینے یا اسی قسم کی اور باتون کے عیوب خطاؤن مجددین سابق
سے مقابلہ و موازنہ کرین پھر انصاف سے داد دیکر فرمادین کہ نواب صاحب مجدد وقت
بنظر اوصاف کمال مجددین سابق الوصف کی نسبت مجدد کہلانے کی زیادہ
مستحق نہین ہین اور اونکے عیوب و خطا عیوب مجددین سابق سے بڑھکر ہین کہ
وہ ان عیوب کے سبب اس رتبہ سے باوجود استحقاق و مقتضی محروم رہتا —
اور یہ بھی فرمادین کہ ہمنے اور ہمارے ہمعصر علمانے جو نواب صاحب کو انکے
اوصاف کمال کی نظر سے مجدد کہا ہے اور اونکے عیوب خطاؤن کا نام لیکر
ذمے لگائے جاتے ہون خواہ واقعی انمین موجود ہون اس خیال سے کہ مجدد
ہونے کے لیئے معصوم ہونا کسیکے نزدیک بجز اہل تشیع شرط نہین اور اس قسم
کے عیوب مجددین سابق مین بھی پائے گئے ہین لحاظ و اعتبار نکیا تو اسمین ہمنے
کونسی آیۃ یا حدیث یا اجماع ائمہ یا تعامل سلف کا خلاف کیا اور کیا گناہ ہمسے ہوا
شاید ہمارے معترض ہمسے اس بات پر آشفتہ خاطر ہون کہ ہمنے صرف نواب
صاحب ہی کو مجدد کہا ہے اور علماء وقت خصوصاً معترض کے ہموطنون —
لکھنؤ والون کو مجدد نہین کہا اسمین ہمارا عذر و جواب یہ ہے کہ ہمنے وہ مضمون
جسمین نواب صاحب کو مجدد لکھا ہے بالاستقلال مجددون کے بیان مین نہین
لکھا کہ اسمین مجددین لکھنؤ وغیرہ کا بھی ذکر آجاتا اور تو کیسا ذکر کیا ہوتا ہمنے
اپنے شیخ حجۃ الخلف بقیۃ السلف مولانا سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی
کا ذکر بھی نہین کیا اور اگر وہ مضمون مجددون کے بیان مین ہوتا تو ہمسے

بشیخ کا جنکو ہم اسوقت اول درجہ کا مجدد جانتے ہین ذکر کیون چھوٹتا آئیندہ
ہم اگر مجددون کے بیان و تعداد مین کوئی مضمون لکھینگے تو اسمین ہم مجدد
لکھنو وغیرہ کا نام بھی ضرور درج کرینگے بشرطیکہ ہمارے معترض ہکو انکے ایسے
اوصاف کمال فیہ مافیہ بتادین جیسے ہمنے نواب صاحب کے اوصاف نقل کیے ہین

## تفصیل شق اول ❊

یعنی نواب صاحب کا انعام ندینا ہمنے جس روزہ اخبار جسمین نواب صاحب
بکنہ چینی کہ انہون نے تصویر پر انعام دیا یا دلوایا ہے کی گئی اور ہمپر یہ چٹکی کہ
ہمنے انکو ایسی حالت کے ساتھہ مجدد کہا ہے لی گئی ہے پڑہا اوسی دن فوراً خط
متضمن دریافت اصل حال روانہ بھوپال کیا وہان سے یہ جواب آیا کہ یہ خبر بالکل بے اصل
و پوچ ہے نواب صاحب نے کسی مصور کو انعام نہ جیب خاص سے دیا ہے نہ سرکار
سے دلوایا ہے ایک لکھنو کے مصور نے ایک اہلکار ریاست و نائب مدار المہام
کے ذریعہ سے سرکار سے انعام پایا ہے نواب صاحب کو اس کارروائی کا علم
بھی نہین ہوا چہ جائے کہ اونکی رضا یا سعی پائی گئی ہو اب ہمارے دوست
معترض موت کو قیامت کو قریب سمجھہ کر اور آیۃ لا تقف ما لیس لک بہ علم ان السمع
والبصر والفؤاد کل اولئک کان عنہ مسئولا ۔ اور حدیث کفی بالمرء کذبا ان یحدث
بکل ما سمع پیش نظر رکھکر انصاف سے فرماوین کہ اس کارروائی انعام مصورین
نواب صاحب کا کیا دخل ہے اور اسمین انپر یا ہمپر کیا الزام اسپر اگر کوئی سوال کرے
کہ نواب صاحب کو بیگم صاحبہ رئیسہ سے ایسا تعلق ہے کہ اسکے ذریعہ سے وہ جو چاہین
ریاست مین کر ڈالین پہر وہ رئیسہ کو ایسی امور سے کیون مانع نہین ہوتے تو اسکا
جواب یہ ہے کہ وہ باوجود اس تعلق کے آخر محکوم ریاست ہین با اختیار

حاکم نہین ہین کہ جو چاہین فوراً کرادین ہان حسب موقع ومقتضای مصلحت نیک صلاح دینے
کا حق ومنصب رکہتی ہین سو انہون نے بہت مواقع مین پورا کیا بیسون منکرات کو ریاست
سے مٹایا جسکا نمونہ فہرست مین بتایا گیا ہے اور ہنوز کچہ منکرات باقی ہین جنہین یا جبر
سے بحث ہی بہی داخل ہی لیکے ازالہ کی وہ فکر مین ہین خدا نے چاہا اور توفیق کو بڑہایا
تو رفتہ رفتہ ان سبہی منکرات کا اندفاع ہوگا اور بہوپال بلدۃ طیبۃ ورب غفور کا مصداق
ہو جائیگا اسوقت تک جسقدر ریاست بہوپال سے منکرات کا ازالہ ہوا ہے یہ بہی جناب
ہی کی کرامت وبرکت ہی اس قسم کا تعلق اونکے مدعیان ہمسر فیہ ما فیہ کو کسی ریاست
حاصل ہو تو ہمکو امید نہین کہ اونسی اسکا عشر عشیر بہی ہو سکے بلکہ یہ خوف ہے کہ اونکو ایسے
منکرات بین بیسیون کے تابع اور شامل حال بلکہ مددگار رہونا پڑے یہ آپ ہی
کا کام تہا جو تہوڑے عرصہ مین کر دکہایا۔ ہذا ما اعتقد فیہ واحسب واللہ حسیبہ ہو بکل شیء

## خاتمۃ الضمیمۃ

تمام ہوا مضمون اشاعۃ السنۃ کا اب اسجگہ یہ بات بہی ہمکو ظاہر کر دینا ضرور ہے کہ جب سے نواب
تالیفات کا رواج بلاد عرب عجم مین ہوا اوس تالیف کو غالب علماء روی زمین نے پسند
اور قبول فرمایا اور صدہا خطوط جا بجا سے لکہکر طلب کیا اور ہمیشہ اب تک طلب اسکی جاری
کسی عالم نے کسی ملک سے کوئی اعتراض اسپر نہین کیا بلکہ مفتی بغداد اور قاضی عدن اور علماء
زبید اور فقہاء یمن ونبلاء حدیدہ نے غائبانہ سند کتب علوم حدیث وغیرہ حاصل کی اور
ہمیشہ مراسلت باہم کو موجب شرف وفضیلت سمجہتی ہین ملک ہند کہ جسمین ہمیشہ سے حسد پیشہ
لوگ بکثرت ہین اونمین سے پہلے پہل تو بعض مقلدین مدراس نے مسئلہ استوا پر بحث
کی جسکے جواب مین مولوی عبد القادر صاحب آرکاٹی اور سید نظام الدین صاحب میلاپوری
نے بہ تحریر رسائل معترضین کو لاجواب خاموش کر کے بٹہا دیا اوسکے بعد شیخ عبد الحی ؒ
محلی نے نکتہ چینی شروع کی اوسکا جواب مولوی عبد النصیر صاحب نے لکہا اور سید شیخ

ابراز عی کیا جسکا جواب تبصرہ سے اب اوسکا جواب آنیکے بعد جواب الجواب لکہا
جاویگا اس اثنا مین مولوی عبد القادر صاحب سلہٹی کے دلمین بہی دغدغہ ہوا کہ
مین بہی خون لگاکر شہیدون مین داخل ہوجاؤن اونہون نے بہی قلم اوٹہایا اور حسنة
بستہ نہج مقبول مؤلفہ سید نور الحسن خان صاحب پر اعتراض کیا اوسکا جواب بہی
صاحب تبصرہ نے دیدیا دیکہئے جواب اوسکا طرف سے مولوی صاحب ممدوح کیطرف سے کب
عنایت ہوتا ہے ہم منتظر بیٹہے ہین سے تیغ ہندی وخنجر رومی ؛ نکند انچہ انتظار کند
مولوی عبد العلی مدراسی مصحح مطبع نظامی سنا ہے فرماتے ہین کہ اگر ہمکو کوئی دو سو روپیہ
دیوے تو ہم جواب طرف سے بنگالی مذکور کے لکہدین یہ خبر اگر صحیح ہے تو واہ رے
دیانت حنفیہ نواب صاحب نے جو کچہہ سلوک اونکے گہرانے سے کیا ہے اور کرتے ہین
اوسکو کیون فراموش کردیا من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ تعالی - غرضکہ ان ثلاثہ غسالہ کی
جنکے پیر دستگیر شیخ فرنگی محل ہین کسیکو کچہہ بحث کتب نواب صاحب سے نہین ہوئے اور نہ
باقی رہی وکیل احمد سودہ کو چاک بدال مشار الیہ ہین نام تیرا گاؤن میرا اسیطرح بعض اہل
اخبار جنکو انصاف وراستگوئی سے عار ہے وہ تجربک مشار الیہ کبہی کبہی اگر خامہ فرسائی
کرتے ہین تو دوسرے اخبار نویس بہی اونکی خدمت واجبی بجالاتے ہین اس مجموعہ مین
تمام اصلی ونقلی معترضین کا جواب ضروری جانبے خود یا جانبے دیگر اہل علم لکہدیا گیا ہے
اسکی بعد بہی اگر فرنگی محل سے عوعو ہوگا تو ادہر سے بہی خوب ہین ہین تو تو ہوگا ایک
بچارے طالب علم کو نوکر رکہکے شیخ فرنگی محل التقاط زلات مؤلفات نواب صاحب کروالی
ہین مبارک ہو ایک جماعت موحدین اسطرف سے بہی بنارس وٹونک وعظیم آباد ودہلی
ولاہور وسہسوان وشاہ آباد ومدراس وغیرہ مین واسطی اظہار امر بمعروف وازالہ
اس منکر کے طیار ہے دروغگو را تا بخانہ باید رسانید ہمکو نہایت افسوس ہے کہ جسقدر
وقت شیخ جی کا اس جستجوی زلات مین بسر ہوتا ہے بلا سے وہ وقت تالیف مذہب حنفیہ

مین ہی کاش صرف تہذو دریجا ہی اس سعی کے سعایت ہی پر صبر فرمایا جاتا ۔ تجبی کیا
کام علی مرتضی سے ؛ تو اپنے شیخ سدو کو منالے ۔ ہم ابتک یقین نہین کرتے کہ ہوا
سید العلی مدراسی جنکی سارے سرے تملکو ار ریاست بہوپال مین وہ ایسا کرتے دیتے
کہ اتفاقاً اگر کسی خط کا جواب طرف سے نواب صاحب کے گیا ہو تو وہ جواب بوجہ اتحا
مشرب انہون نے شیخ جی کو دکہایا ہوا ور اگر دکہایا ہوگا تو منظر کسی مصلحت کے اہل
کہ وہ چند بار شیخ عبد الحی کو نصیحت کر چکے ہین کہ تم کیون بیفائدہ ہر مرتبہ نواب صاحب
کو مخاطب کرتے ہو او نہون نے تو تمہاری کسی بات پر کبہی کوئی اعتراض نہین کیا
اور اگر فرضاً ایسا ہوا ہے تو شیخ جی کو چاہیے کہ جواب الجواب مین سچ سچ نقل او جوابر
الخط کی زیب تحریر فرما دین لوگ یہ بہی کہتے ہین بلکہ سورت سے خط آیا ہے کہ وصی احمد
جسکے گلابی دو ورقہ مین مطاعن اہل حدیث رسائل اہل علم سے بطور افترا انکا لکر شایع
کیے ہین وہ لکہنو کا ہے شیخ جی کے اشارہ یا تحریر سے یہ کام اوسنے کیا ہے بلکہ خو
شیخ جی صاحب ہی کا یہ کام ہے اسلیے کہ عداوت نواب صاحب کی انکو باعث
طعن کی جملہ اہل حدیث پر ہوئے ہے سبحان اللہ انصاری ایسی ہی ہوتے ہین ؛
دشمن سادات ہون سے اتر جوا امتہ قتلت حسینا ؛ شفاعۃ جدہ یوم الحساب وگلا
دو ورقہ کا جواب سید فخر الدین صاحب خلف الرشید سید نظام الدین نقوی دام عزہٗ
بہی لکہا ہے جسطرح مولوی عبید اللہ صاحب ور مولوی محمد سعید صاحب نے تحریرؔ

---

جزاہم اللہ خیرا و قد خاب من افترے بڑی عبادت اور کمال علم شیخ جی کا اسبا
پر آرہا ہے کہ رانون کو جواب تبصرہ وغیرہ لکہتے ہین بیچارہ بی بی دلمین کیا کہتی
پہرون کو اپنے مجدد مجتہد ہونے کا تذکرہ کتابون مین فرمایا کرتے ہین یہانتک
نوبت پہونچ گئی ہے کہ خواب خیال مین نصیر الدین طوسی سے حل مشکل فرما
ہین اور بیداری مین امام مالک کی کتاب پر معترض ہوتے ہین وقت تنقید مسائل

بین بین کا بین باجا بجاتی ہین اور شیر قیصر سے فرقۂ جدیدہ کا لقب جماعۂ اہل سنت کو دلواتے ہین اب مین اس رسالہ کو چند استفسار پر ختم کرتا ہون شیخ عبدالحی صاحب سے امید ہے کہ جواب باصواب لطف فرماوین گے

**استفسار اول** مجتہد مطلق و مجتہد منتسب اور مجتہد فی المذہب کا اجتہاد ذوات مجتہد مذکور پر حجت ہے یا تمام امت پر

**دوم** جو کسی مذہب کا مقلد ہو اوسکو دوسرے مسلمان پر رد کرنا کس دلیل مذہب حنفی سے ثابت ہے

**سوم** مقلد نے جب استدلال کرنا شروع کیا اب بھی وہ مقلد رہیگا یا تقلید سے باہر ہوجاویگا

**چہارم** جب مقلد مذہب معین نے چند یا اکثر مسائل مین خلاف مذہب امام و تلامذۂ امام اختیار کیا تو وہ مقلد اوس مذہب کا رہا یا نہ رہا اگر رہا تو کس قدر مسائل تک خلاف اوسکو مضر نہین ہی مقدار سے اطلاع بخشی جاوے۔

**پنجم** یہ بھی ہوسکتا ہے کہ اکثر مین مقلد کسی مذہب کا رہے اور چند مسائل مین محقق بنے یا نہین

**ششم** علم دین کسی مذہب خاص مین مثل حنفی منحصر ہے یا دوسرے مذہب اہل سنت مین بھی حق ہے۔

**ہفتم** کوئی دلیل ہے اس بات پر کہ سوائے مقلدین ائمہ مجتہدین کے سب اہل مذہب غیر ناجی ہین ۔

**ہشتم** تقلید خاص مذہب حنفی کی فرض عین ہی یا شافعی مالکی کی بھی فرض ہی سوا حنفیہ کے باقی اہل مذہب مسلمان ہین یا نہین اگر مسلمان ہین تو کیسے مسلمان ہین گمراہ یا ہدایت پر

**نہم** تقلید کی تعریف نزدیک علماے حنفیہ کے کیا ہے

**دہم** اجتہاد کی تعریف نزدیک حنفیہ کے کیا ہے

**یازدہم** اجتہاد کے ضرورت کس وقت ہے

دوازدہم اصول مذہب حنفی یہی قرآن وحدیث ہی یا اور کوئی اگر یہی ہین تو کون کون
کتابین اسلام حدیث کی نزدیک حنفیہ معتبر ہین اور کون غیر معتبر تعیین فرمائی جاوے
سیزدہم بعد اختیار کرنے تقلید ایک مذہب کے مقلد کا تقید اسپر رکھنا فرض ہے
یا واجب یا مستحب۔
چہاردہم امام اعظم رضی اللہ عنہ اور اونکے دونون شاگردون نے دربارہ وجوب
یا استحباب تقلید خود جو کچھ ارشاد فرمایا ہو اُسکو نقل فرما دیجئے۔
پانزدہم اسکی کیا دلیل ہے کہ قرآن وحدیث کا مطلب سوای امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ اور
اونکے شاگردون کے دوسرا نہین سمجھا یا جو مطلب دوسرا سمجھا وہ غلط ہے اور جو حنفیہ سمجھے
وہ درست ہے اسپر کیا دلیل ہے
شانزدہم مجدد و مجتہد ہونے کو علم عربیت کسقدر درکار ہے اور جسقدر درکار
سمجھا جاوے اوسکی دلیل کیا ہے۔
ہفدہم مجدد ہونے کو صرف رواج مذہب بنا کافی ہے یا اور کوئی صفت بھی معتبر
ہشدہم مذہب حنفی مین جواز تبنی کی کیا دلیل ہے والسلام خیر ختام

## قصیدہ شیخ اسمٰعیل عرب حرازی یمانی در شکریہ و مدح نواب صاحب دام مجدہ

بِاسمِ الإلٰه الرحيم المرتجى اتوسل — وبه الى احسانه اتوصل
والحمد لله الذي ارجو به — حسن الختام وبرّه والامل
فهو المجيز لمن دعاه تعبدا — وهو المذل لمن له لا يسأل
وهو المجيب لمن دعاه بقوله — لبيك عبدي ما تشاء فافعل
فاذا بغيت الخير فاقصد بابه — تلقاه بابا دائما لا يقفل

واذا بنا زلة بليت فنا دهٖ    يا من يجيب السائلين ويقبل

هذي وصية عارف فاسمعها    احكيه من احسانه وافصل

وتفكروا في الله كيف يسوقني    في كل خير وانظروا وتأملوا

اني خرجت مسافرا من بلدتي    والله لا ادري الى ما احمل

فهدي الى حفظ الكتاب كلامه    فحفظته وانا اسير وارحل

وهدي الى آلاته فقصدتها    ونزلت اقرأها كما من ينزل

وهدي الى حفظ الحديث ودرسه    فخرجت اطلب درسه واحصل

فوقعت يا صديق بين يديكم    في موقع ما مثله يتحصل

وعلى يديك الله لي كشف الغطا    اذ قبل هذا كان دوني يسدل

فقرأت من ثم الحديث لديكم    فعرفت منه ما يصح ويبطل

والمنتقى الفين منه حفظتها    والله للباقي به سيسهل

ومكثت اقرأه سنينا اربعا    فذهبت تكسوني بها وتوكل

وعلى يديك الله مكنني شرا    كتب لمثلي لا تكادُ تحصلُ

منها البخاري الصحيح ودارمي    والمجتبى الهادي لمن يتاملُ

ويليه ترغيب العباد جميعهم    فيما لهم عند الاله يخولُ

والخامس المحبوب هدي المصطفى    زاد الذي عن حفظه لا يذهلُ

سنن ابن ماجة والبحار كلاهما    وكذا الموطا آخرا والاول

والجامع التفسير ثم المنتقى    الكل منها في شرائي يدخل

وكذلك الحصن الحصين ومثله    تقريب تهذيب الكمال الكامل

وكذلك تخريج الهداية مثله    ولدي ايضا دون ذلك رسائل

ولكم وكم من نعمة اسدى بها المولى الكريم الماجد المتفضل

منوا على الاسلام حيث اقا

دار الى الرحمن حادة من مضـ

تنبعثهم فينا انا ديهم قفوا

لكنه جمعني بهم ويسرتني

والله يا صديق جنة عدنه

وجزاك يا صديق عني ربنا

فلقد فعلت الخير فينا كله

وكذلك عادات الكرام فشانهم

لا فخر اذ كان النبي اباكم

ما انا لا امتري في فضلكم

نت الذي عندي تشابه احمدا

ن ذاتك وانت من اولاده

نت الذي اضحيت تنشر هذه

يحب من اضحى يتابع مديه

رأيت اذا اولاك ربك فضله

ل ينبغي حمد الاله وشكره

لقد كساك الله ثوب عناية

ذا اعطاك الله من يعطي العطا

لا زلت يا صديق في هذا الهدى

لا زلت محفوظا بحفظ الهنا

وواحد في الناس بل كرامة

اذ ذاك من كل العطايا افضل

وهم الصحابة والنبي المرسل

يا سادتي واحبتي لا تجعلوا

في فهمهم وسبيلهم ديوا صل

يعطيك فيها ما تشاء ويحل

بيديه يعطيك الجزا وينازل

وكفاك لو من بعد لا تفعل

فعل الثواب وضده لم يفعلوا

فالخير في اولاده لا يجهل

ولانت عندي من سواكم افضل

في هديه وصفاته وتشاكل

اوليس قد كان الحسين يماثل

ويحارب الجاني له وتقاتل

وتوده وتعزه وتبجل

الفضل ربك يا حبيبي يجهل

ما دامت الارواح فينا تحمل

فالبس وتدرع من تلاك يبذل

امسك او امتن انه لا يعذل

لا زلت في ثوب العناية ترفل

ومؤيدا فيما تقول وتفعل

اثنوا عليك وعظموك وبجلوا

شهدت بذلك عندنا اشعارهم ... قالوا لنا انت الامام العادلُ

اما انا فكفى بعيني شاهدا ... اذ غير عيني شاهد الا اقبل

ولكم وكم من سنة احييتها + ... و حيا تها فى عصرنا لا تسهل

ولقد نشرت مؤلفاتك فى الورى ... ما ردها الا الذي لا يعقلُ

لا تعجبن من ردها اذ ردهم ... سنن الرسول اضل منه واجهلُ

اما انا كم لي لها مستنظر + ... لكن متى شاء الاله سيرسلُ

فاذا اقضى الله منها على ايديكم ... عجل به هذا البعير سيحملُ

وآجزر وايتها كما من قبلكم ... كانوا اجازوا امارووه ونا ولوا

واعلم باني قد خطمت مطيتى ... الا الرحيل متى اذنت سارحلُ

فأذن فديتك بالرحيل تفضلا ... فالاجر مكتوب لمن يتفضل

هذا ويؤلمني فراقك سيدي ... ويشق في قلبي الرقيق ويثقل

لكن سا ودعك الذي فوق السماء ... ان الوديعة عنده لا تنكل

والحمد لله الذي عافاك يا ... انسان عيني والصديق الكامل

مالى سرور قط الا ان تكن ... ذا صحة وترال عيني تجذل

اذ انتم فيما اظن كوالدى ... ولعلكم فى نفعكم لي اكملُ

بل قد تمكن حبكم في باطنى ... حتى له اضحى فؤادى يحمل

ولكم بقلبي هيبة وجلالة ... فاذا تكلمنى اهاب واخجل

والله لولا سوء ظن فى الورى ... لحكيت ما فى باطنى وافصل

لكنني والله اخشى لائما ... واخاف ايضا قائلا لا يعقل

فيقول هذا قائل بلسانه ... ويدون ما فى قلبه يتقولُ

والله يشهد لي باني صادق ... وكفى به من شاهد لا يغفل

| | |
|---|---|
| وعليك مني الف الف تحية | تهدى اليك مع السلام وتحمل |
| يا ايها البدر المنير سناؤه | والكوكب النجم الذي لا يافل |
| والحمد لله الحميد مخمدا | حق علي وواجب متاصل |
| فانا به سبحانه وانا له | وعليه ان يتوكل المتوكل |
| ثم الصلوة على النبي واله | ما حن رعد والسحاب تهمل |
| وعلى صحابته الكرام جميعهم | فتعمهم والتابعين وتشمل |

تمت الابيات المخاطب بها امير المؤمنين ابن امير المؤمنين ابن خاتم النبيين وسيد المرسلين الامام الاعظم والسلطان الافخم مولنا السيد محمد صديق حسن خان اصلح الله به الامة وكشف به كل غمة ولا زال بصولة قلمه وقوة عضده مشيد اركان الدين مادام ارجيف المبتدعين امين اللهم امين

## صحت نامہ تتمیمہ قوس الکلمہ

| صفحہ | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|
| ۱۳۶ | ۷ | رافصی | رافضی |
| ۱۳۷ | ۱ | رواص | روافض |
| // | ۲۱ | قال | وقال |
| ۱۳۸ | ۸ | اسکی | یہ تو جواب اجمالی ہے رسالہ مذکور کا اسکے |
| ۱۴۱ | ۱۴ | یہی | ہی |
| ۱۴۴ | ۲۱ | کہ | + |
| ۱۴۷ | ۱۳ | ہے یہی | یہی |
| ۱۴۹ | ۷ | مشتری | مشتری وغیرہ |

| صفحہ | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰ | ۱۹ | عقید | عقیدہ |
| ۱۵۴ | ۱۰ | اس | اوس |
| " | ۱۱ | اوراون | اون |
| ۱۵۵ | ۱۲ | علی وہذا | وعلی ہذا |
| " | ۲۱ | نہین | × |
| ۱۵۶ | ۱۰ | ہے | ہین |
| ۱۵۸ | ۱۲ | لے | نے |
| ۱۶۶ | ۱۴ | کرسکتا ہے | کرسکتا ہے علم اصول فقہ کو جو اخص شرائط اجتہاد سے ہی اپنی ایک مختصر کتاب مین اس آسانی سی واضح کردیا ہی کہ تہوڑیسی استعداد والا طالب علم بہی اس علم پر احاطہ کرسکتا ہے |
| " | ۱۹ | مسلم بخاری | مسلم |
| ۱۷۴ | ۱۰ | جسکے | جسنے |
| ۱۷۶ | ۱۵ | الاالرحیم | الرحیم |